توہینِ رسالت، میلاد النبی ﷺ، ندائے غائبانہ اور سماع کے
موضوعات پر کم و بیش ایک صدی پیشتر کے رسائل کا مجموعہ

# حفاظت الایمان


مفتی اعظم الشیخ السیّد احمد الدین گانگوی الحنفی
(1843-1968ء)

با اجازت
صاحبزادہ میاں نعیم الدین گانگوی

تحقیق و تدوین
عطاء المصطفیٰ مظہری

تصحیح/نظر ثانی
یاسر اعجاز شاہ



کتاب محل

توہینِ رسالت، میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ندائے غائبانہ اور سماع کے موضوعات پر کم و بیش ایک صدی پیشتر کے رسائل

# حفاظت الایمان


الشیخ السیّد احمد الدین گانگوی الحنفی

(1843-1968ء)

باجازت

صاحبزادہ میاں نعیم الدین گانگوی

تحقیق و تدوین:

عطاء المصطفیٰ مظہری

تصحیح/نظرِ ثانی:

یاسر اعجاز شاہ


ادارہ کتاب محل

نام کتاب: حفاظت الایمان

مصنف: الشیخ السیّد احمد الدین گانگوی

باجازت: صاحبزادہ میاں نعیم الدین گانگوی

تحریک: محمد ریاض بھیروی

تحقیق وتدوین: عطاء المصطفیٰ مظہری

تصحیح ونظرِ ثانی: یاسر اعجاز شاہ

معاون: بیرسٹر رضا المصطفیٰ

ناشر: ادارہ کتاب محل

# انتساب

معلم عشق رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

استادِ محترم

## پروفیسر ڈاکٹر سید محمد سلطان شاہ

(چیئرمین شعبہ عربی وعلومِ اسلامیہ، جی سی یونیورسٹی، لاہور)

کے نام

# فہرستِ مشمولات

# دریچۂ دل سے!

## محمد ریاض بھیروی

شہرِ مردم خیز میانوالی کے معروف محلے گانگوی کی ایک گلی جس میں نادرِ روزگار ہستیوں کا بسیرا رہا، میں واقع جامع مسجد گانگوی میں داخل ہوں تو برکنارِ صحن اک دل آرا و دل کشا مقبرے کے اندر دو قبریں موجود ہیں۔ اندر ہمہ وقت موجود اک سحر انگیز سکوت و سکون انسان کو اپنی گرفت میں لے کر سانسیں بھی آہستہ کر لینے پر مجبور کر دیتا ہے۔شاید یہ سپاسِ نیاز کا اک الوہی انتظام ہے! قبروں میں علم و عرفاں کے دو ہمالے محوِ استراحت ہیں۔مولانا سیّد احمد الدین گانگوی اور ان کے فرزند فلک کمند مولانا سیّد فخر الدین گانگوی۔اول الذکر یکے از فاضلین فرنگی محل و دہلی اور ثانی الذکر مولانا نعیم الدین مراد آبادی کے شاگرد مجید ہیں۔مزے کی بات یہ ہے کہ ہر دو حضرات کے لئے کوئی بھی روایتی ذکر آفریں مجلس بصورتِ عرس وغیرہ انعقاد پذیر نہیں ہوتی لیکن میانوالی کے دینی حلقہ جات میں کوئی بھی محفل ان کے ذکر سے خالی نہیں ہوتی۔علمی پایہ مسلّم ہے اور ان کا علمی اثاثہ اس پر شاہدِ عادل ہے۔معاشرے پر اپنے ہمہ گیر اثرات و گرفت کے حوالے سے آخر الذکر معروفِ خلائق ہیں۔بیسویں صدی ہجری میں پوری تابانی سے چمکنے اور ابھرنے والے آفتاب آج بھی پوری طرح ضوفشاں ہیں۔ان کا نہ ختم ہونے والا اجرانہیں ہر لمحہ نئی زندگی بخشتا رہتا ہے۔ ایسے ہی لوگوں کے کام اور نام یوں زندہ رہ کر موت کو شرمندہ کرتے رہتے ہیں۔زیرِ دست رسائلکے مطالعے سے لطف اندوز ہوں اور مزید انقلاب آفریں کتب کی اشاعت کا انتظار فرمائیں اور دعا گو ہوں ان لوگوں کے لئے جو ان کتب کی اشاعت کا باعث بنے! سیّد نعیم الدین شاہ گانگوی، علامہ عطاء المصطفیٰ اور ان کی پوری ٹیم کو ہدیہ تبریک پہنچے۔اللہ کرے ان کی یہ عرق ریزی، امت خیزی کا وسیلہ ثابت ہو، امین! بجاہ سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

# فاضل متبحر حضرت علامہ مولانا سید احمد دین گانگوی قدس سرہ

## علامہ عبدالحکیم شرف قادری رحمۃ اللہ علیہ

فاضل یگانہ حضرت مولانا سید احمد دین گانگوی رحمہ اللہ تعالی ابن مولانا میاں غلام علی رحمہ اللہ تعالی ۱۸۴۳ء میں موضع گانگی شریف ضلع میانوالی میں پیدا ہوئے۔آپ کا سلسلہ نصب اکتیس واسطوں سے غوث صمدانی حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ تک پہنچتا ہے۔آپ کا خاندان پورے علاقے دینی اور علمی اعتبار سے ہمیشہ ممتاز رہا۔آپ نے قرآن پاک اپنے والد گرامی سے پڑھا جو اپنے دور کے جید عالم دین اور صاحب نسبت بزرگ تھے فارسی کی ابتدائی تعلیم قریبی موضع سیلوان میں حاصل کی صرف ونحو کی کتابیں ضلع مظفر گڑھ میں مولانا غلام رسول سے پڑھیں پھر ملتان جا کر مولانا عبدالرحمن سے فقہ اور منطق کی تعلیم حاصل کی ،بعدازاں عمر پور ضلع میں حضرت مولانا الٰہی بخش سے علمی استفادہ کیا اور معقول سے اکتساب فیض کیا اور ۱۸۶۵ء میں دہلی سے سند تکمیل حاصل کی آپ کی آمد سے ایک ہفتہ بعد والد گرامی کا وصال ہوگیا۔

والد ماجد کے وصال کے بعد ان کی وصیت کے مطابق آپ نے تدریس افتاء اور تبلیغ کا فریضہ انجام دینا شروع کیا اور ۱۹۲۸ء تک پورے تریسٹھ برس اس فریضے کو بحسن خوبی انجام دیتے رہے اس عرصے میں کابل ،قندھار اور دیگر دور دراز مقامات کے علماء نے آپ سے استفادہ کیا آپ کے چند شاگردوں کے نام یہ ہیں۔

مولانا محمد اکبر علی (میانوالی)، مولانا نور احمد لائل پوری، مولانا محمد زاہد (دریا خان)، مولانا فقیر محمد کابلی، مولانا دولت خان کابلی، مولانا محمد رمضان وغیرہ ہم۔

آپ حضرت خواجہ شمس العارفین سیالوی قدس سرہ کی زیارت سے مشرف ہوئے تھے لیکن حضرت ثانی خواجہ محمد الدین سیالوی کے دست حق پرست پر بیعت ہوئے اور بہت جلد صاحب کمال بن گئے ،حضرت ثالث خواجہ محمد ضیاء الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کے فضل کمال

کے پیش نظر آپ کو آستانہ عالیہ سیال شریف کا مفتی اعظم مقرر فرمایا تھا، اس عہدے کے فرائض کو آپ نے بڑی محنت اور قابلیت سے انجام دیا، آپ نے مختلف موضوعات پر قلم اٹھایا اور حق تحقیق ادا کیا مثلاً عشر وزکوٰۃ کے موضع پر اسلامی بیت المال اور مسئلہ سماع (قوالی) پر ضیائے شمس الانوار تالیف کی، جو طبع ہو گئی ہیں، ان کے علاوہ مسئلہ علم غیب، حاضر و ناظر، استغاثہ بحضور سید الکونین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، تین طلاقیں بیک لفظ دینے اور دیگر موضوعات پر آپ کی تصانیف تاہنوز زیور طبع سے آراستہ نہ ہوسکیں۔

حضرت مولانا احمد دین رحمۃ اللہ علیہ صحیح معنوں میں علمائے سلف کی یادگار تھے کبھی خوف یا لالچ آپ کو اظہار حق سے باز نہ رکھ سکا، ایک سو پچیس سال سے زائد عمر ہونے کے باوجود باقاعدگی کے ساتھ نماز باجماعت ادا کرنے کے لئے خود چل کر مسجد تشریف لاتے، عالم جوانی سے آخر عمر تک نماز تہجد، اشراق اور سلسلہ عالیہ چشتیہ کے معمولات اہتمام سے ادا کرتے رہے، آپ فی الواقع صاحب کرامت بزرگ اور علمی اعتبار سے مرجع خلائق تھے۔

چار رجب مرجب ۱۳۸۸ ہجری مطابق ۲۸ اکتوبر ۱۹۶۸ء بروز ہفتہ ایک بجے دن ذکر کرتے ہوئے آپ کی روح انور اعلیٰ علیین کی طرف پرواز کرگئی، آپ کے وصال سے اہلسنت و جماعت ایک فاضل کامل اور صاحب دل ولی اللہ سے بظاہر محروم ہوگئے آپ کے جنازہ میں اطراف واکناف کے بکثرت مسلمانوں نے شرکت کی، اور باچشم پرنم مدرسہ شمس العلوم جامع مسجد گانگوی میانوالی میں آپ کو دفن کیا گیا، یہ امر باعث مسرت ہے کہ آپ کے فرزندار جمند مولانا سید غلام فخر الدین گانگوی مدظلہ العالی تلمیذ رشید صدر الافاضل مولانا علامہ سید محمد نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ آپ کے جانشین ہیں، مولائے کریم ان کا سایہ تادیر سلامت رکھے۔ آمین

(تذکرہ اکابر اہل سنت، ص ۴۸۔۴۷)

نوٹ: علامہ شرف قادری رحمۃ اللہ علیہ نے یہ تحریر مولانا غلام فخر الدین گانگوی کی حیات میں لکھی تھی جبکہ مولانا سید غلام فخر الدین گانگوی کا وصال مبارک ۱۹۸۳ء میں ہوا۔

# تالیفاتِ شیخ احمد الدین گانگوی

الشیخ السیّد احمد الدین گانگوی الحنفی الچشتی نہ صرف ایک بالغ نظر فقیہہ، محدث اور کلامی تھے بلکہ صاحب حال درویش وصوفی بھی تھے۔آپ نے ۱۲۶ سال کی طویل عمر درس وتدریس، تحریر و تقریر اور ارشاد و تلقین میں بسر کی۔آپ نے علوم ظاہری کی تحصیل اپنے زمانے کے اکابر علماء سے کی جب کہ علوم باطنی اور روحانی کی تربیت حضرت ثانی خواجہ محمد دین سیالوی رحمتہ اللہ علیہ کی بارگاہ سے پائی۔ اگرچہ آپ حضرت خواجہ شمس العارفین کی زیارت سے مشرف ہوئے تھے مگر بیعت واجازت وخلافت حضرت ثانی خواجہ محمد دین سیالوی سے حاصل ہوئی۔حضرت ثالث ضیاء الملت والدین خواجہ محمد ضاء الدین سیالوی نے آپ کی فقاہت کے پیش نظر آپ کو آستانہ عالیہ سیال شریف کا مفتی اعظم مقرر فرمایا۔آپ کے بعد آپ کے خلیفہ و جانشین حضرت خواجہ غلام فخر الدین گانگوی رحمتہ اللہ علیہ بھی مفتی اعظم کے عہدہ پر فائز رہے۔خواجہ غلام فخر الدین گانگوی، مولانہ سید نعیم الدین مرادآبادی کے تلمیذ رشید تھے۔

حضرت خواجہ احمد الدین گانگوی نے جامعہ شمس العلوم کے نام سے ایک دینی درس گاہ بھی تعمیر فرمائی جہاں سے ہزاروں کی تعداد میں طالبانِ علم ومعرفت نے حدیث وفقہ اور تفسیر وکلام کا علم حاصل کیا۔حضرت شیخ کے حالات زندگی کے لئے الیواقیت المہر یہ مؤلفہ غلام محمد چشتی، تذکرہ اکابر اہل سنت مؤلفہ علامہ عبدالحکیم شرف قادری اور تذکرہ اولیاء چشت مؤلفہ سلطان احمد فاروقی وغیرہ کا مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔سر دست ہمارے پیش نظر آپ کی تالیفات کا ایک مختصر سا تعارف ہے ۔دستیاب مؤلفات وقلمی مسودات حسبِ ذیل ہیں۔

## (۱) السیوف العتابیہ علی انوف الوہابیہ:

یہ کتاب غیر مطبوعہ ہے۔اس کے دو قلمی نسخے صاحبزادہ میاں نعیم الدین گانگوی کے پاس موجود ہیں۔اس کے سرورق پر لکھا ہے کہ یہ کتاب صاعقۃ الرحمٰن علی حزب الشیطان کے رد میں لکھی

گئی ہے۔صفحات کی تعداد ۳۷۳ ہے۔اس کتاب میں شیخ حسین علی واں بَھچروی صاحبِ بلغۃ الحیر ان کے عقائدونظریات کا ردِبلیغ ہے۔اس کی ابتداء بعدحمد وصلوات کے اس طرح کی ہے۔

اما بعد مسکین احمد الدین ثبت اللہ تعالیٰ فی مقام الصدق والیقین (گانگوی) حنفی چشتی برادران اسلام متبعین مذہب حق اہل سنت والجماعۃ کی خدمت میں عرض پرداز ہے۔۔۔۔

اس کتاب کے آخر میں تحریر ہے بہرکیف مولوی حسین علی ان الزمات سے جو بلغۃ الحیر ان کے غلط مضامین سے اس کے ذمے لگ چکے ہیں ایسی ویسی باتوں سے نجات حاصل نہیں کرسکتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم واحکم بالصواب۔

## (۲) لوامع الضیاء فی علوم سیّد الانبیاء:

یہ بھی غیرمطبوعہ ہے۔اس کا قلمی مسودہ ۲۴۸ صفحات پر مشتمل ہے۔اس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے وسعت علمی کو دلائل سے ثابت کیا گیا ہے۔اس کی ابتداء اس طرح کی ہے۔

اما بعد مسکین احمدالدین بن الشیخ غلام علی حنفی چشتی عرض پرداز ہے کہ مدت سے مسئلہ علم غیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں مابین علماء کے اختلاف رہا ہے۔اہل ظواہر جن کو معرفت الٰہی میں سے کوئی بہرہ نہیں ہے وہ تو اس کے منع وانکار پر رہے۔اور اہل باطن جن کو عشق ومحبتِ سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ازحد دامن گیر ہے وہ اس کے اثبات واقرار پر۔۔۔۔

## (۳) اسلامی بیت المال:

یہ کتاب مطبوعہ ہے۔ ہمدرد پریس کوچہ چیلاں دہلی سے کم وبیش ایک صدی بیشتر شائع ہوئی۔ حضرت خواجہ محمد ضیاء الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ کے ایماء پر یہ کتاب تالیف فرمائی۔اس کتاب کو دیکھ کر آپ کے محقق وفقیہہ ہونے کا اندازہ بخوبی لگایا جاسکتا ہے۔اس کے کل صفحات ۸۸ ہیں۔

## (۴) ضیاء شمس الانوار فی تحقیق سماع الابرار والفجار:

یہ کتاب جواز سماع پر تالیف فرمائی۔حضرت خواجہ ضیاء الدین سیالوی کی خواہش پر خیر

النواہی فی حرمۃ الملاہی مؤلفہ مولانا عین القضاۃ حیدرآبادی کے رد میں لکھی۔ حضرت شیخ گانگوی کوحضرت ثالث خواجہ محمد ضیاء الدین سیالوی سے کس قدر بے پناہ عقیدت ومحبت تھی اس کا اندازہ وجہ تالیف ذکر کرتے ہوئے ان کلمات سے لگایا جاسکتا ہے۔

امابعد مسکین احمد الدین ابن الشیخ غلام علی الحنفی الچشتی السیالوی عرض پرداز ہے کہ ان دنوں میں ایک رسالہ موسومہ بہ خیر النواهی فی حرمته الملاهی مولفہ مولانا، مولوی محمد عین القضاۃ حیدرآبادی بذریعہ بعض احباب بخدمت اقدس سلطان التارکین بُرہان العارفین امام السالکین قدوۃ الواصلین ورثۃ الانبیاء والمرسلین ملجاء الغرباء والمساکین امیر الامراء والسلاطین دلیل المتحیرین انیس المضطرین غوث زمان قطب العالمین سید العلماء سندالاولیاء الکاملین زبدۃ المحققین عمدۃ المدققین قبلۂ عالم منظور حق حافظ الملۃ والدین حاجی الحرمین الشریفین سید المجاہدین غازی الاسلام حامی المسلمین سیدنا وسندنا مولانا ومرشدنا حضرت غازی حافظ شیخ الاسلام خواجہ محمد ضیاء الحق والدین ادام اللہ تعالیٰ برکاتہم وفیوضاتہم علینا وعلیٰ سائرالمسترشدین الیٰ یوم الدین آمین یارب العالمین مسند آرائے بلدہ طیبہ سیال شریف کے پہنچا۔ حضور ممدوح نے اُس رسالہ کا جواب توسر دست جناب منشی غلام حیدر صاحب (جوکہ ایک لائق فائق چیدہ برگزیدہ روزگار ہیں۔ اور مدرسہ شریفہ ضیاء شمس الاسلام سیال شریف کا محرر ہونے کے علاوہ تمام کاروبار نوشت وخواند اور لنگر شریف کے املاک کی غور و پرداخت انہیں کے سپرد ہے) کو بلا کر مطابق تحقیق رئیس المحققین فخر المدققین جناب شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے لکھوا کر ارسال فرمادیا۔ خود حضور مدارج النبوت کو مدِ نظر رکھ کر تقریر فرماتے رہے۔ اور منشی صاحب موصوف تحریر میں لاتے گئے۔ چنانچہ حدیث میں رسالہ تیار ہوگیا۔ جوسراپا احقاق حق وابطال باطل مجسم تھے۔ اُس کے ہوتے ہوئے سالکین مسالک علیہ وعارجین معارج رفیعہ کو اپنے معمولات میں رکاوٹ پیدا نہ ہوگی۔ اور نہ ہی مخالفین کو اس کے برخلاف دم مارنے کی طاقت رہے گی۔ حضور قبلۂ عالم کا ارادہ مبارک تو اس مسئلہ میں لکھنے کا بہت کچھ تھا۔ الا مشاغل ضروریہ نے اس قدر فرصت دینے سے انکار کیا۔ لہذا اس ناچیز بے

بضاعت کم استطاعت کو رسالہ خیر النواہی مذکورہ کی تردید کا ارشاد فرمایا تا کہ مخالفین گیدڑ کا پروانہ ہاتھ میں لے کر صوفیاے کرام کو ستاتے اور اہلِ حق کی ایذا رسانی کے گیت نہ گاتے پھریں۔ گو میری حیثیت اور لیاقت تو اتنی نہ تھی کہ ایسے بارِ گراں کا بوجھ پر سر پر اُٹھاؤں۔ جیسا کہ خواجہ حافظ شیرازی فرماتے ہیں۔

آسماں بارِ امانت نتوانست کشید　　　قرعۂ فال بنامِ من دیوانہ زدند

## (۵) زجر الاشقیاء عن اہانۃ الاصفیاء:

یہ رسالہ مسئلہ توہینِ رسالت ﷺ اور توہین صحابہ و اہل بیت کے موضوع پر آپ کا تحریر کردہ ایک بہترین رسالہ ہے۔ اس میں آپ نے توہین رسالت کے مسئلہ پر شرعی اور قانونی پہلو کے اعتبار سے سیر حاصل گفتگو فرمائی۔ اس مسئلہ کے ایک قانونی پہلو پر کلام کرتے ہوئے ایک مقام پر آپ لکھتے ہیں:

لیکن یہ بات بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اقامت حدود و تعزیرات ہر ایک کا کام نہیں ہے بلکہ حاکم وقت یا جو اس کی طرف سے اس کام کے لیے تعینات کیا گیا وہ منجانب حاکم۔ ہاں البتہ اقدام جرم کے وقت اگر کوئی مسلمان اس پر قادر ہو جائے تو تعزیز دے سکتا ہے اور وہ وقت گزر گیا تو پھر سوائے حاکم سے اقامت تعزیر ناممکن جیسا کہ در المختار جلد ۳ ص ۱۸۶ میں ہے **ویقیمه کل مسلم حال مباشرة المعصیة قنیة و فلما بعده فلیس ذلک تغیر الحاکم** یعنی ہر مسلمان تعزیر کی اقامت کر سکتا ہے بوقت اقدام جرم کے اور اس کے بعد سوائے حاکم کے دوسرا کوئی نہیں کر سکتا۔ اور شامی میں ہے کہ اگر اس نے اس مجرم کو اس وقت تعزیر دی جبکہ وہ اس جرم کے ارتکاب میں مشغول تھا تو یہ جائز ہے کیونکہ یہ نہی عن المنکر اور نہی عن المنکر کے تمام مسلمانان مامور ہیں۔ اور اگر فراغت کے بعد تعزیر دی تو یہ نہی میں داخل نہیں ہے کیونکہ جو فعل گزر جائے اس سے نہی ناممکن تو یہ سوائے امام کے دیگر کوئی نہیں کر سکتا۔

## (٦) ندائے غائبانہ:

یہ ایک مختصر رسالہ ہے جس میں نداء غائبانہ کے موضوع پر اہل سنت کے عقیدے کو دلائل و براہین سے ثابت کیا گیا اور تمام شبہات کا مدلل انداز میں رد کیا گیا ہے۔

## (۷) رسالہ میلاد:

میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے موضوع پر ایک مختصر مگر دلائل سے بھرپور تحریر ہے۔

## (۸) الحق المبین:

یہ مختصر رسالہ شیخ حسین علی واں بھچروی کے رسالہ اباحتِ انتفاع مرتہن لمرہون کے رد میں لکھا گیا۔اس کا قلمی نسخہ موجود ہے

## (۹) مقدمۃ الصرف:

یہ کتاب آپ نے علم الصرف کے موضوع پر بزبان پنجابی تحریر فرمائی۔اس کا قلمی نسخہ موجود ہے۔اس کی ابتداء کچھ یوں ہے:

عرب والی وچ اصطلاح اپنی دی زبرنوں فتح زیرنوں کسرہ پیش نوں ضمہ اکھدی ہین۔ایہ نام انہدا خاص ہے عام نام انہا ندا حرکت ہے۔جس حرف اتے زبر ہووے اس نوں مفتوح ،جس حرف اتے کسرہ ہووے اس نوں مکسور،جس حرف اتے ضمہ ہووے اس نوں مضموم آکھدے ہین۔

## (۱۰) علم الصرف:

صرف کے موضوع پر آپ کے ہاتھ کا تحریر کردہ ایک رسالہ بزبان فارسی بھی موجود ہے۔ جس کی ابتداء اس طرح ہوتی ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ بدااں اسعدک اللہ تعالیٰ فی الدارین کہ کلماتِ لغت عرب بر سہ قسم است ۔اسم است ،فعل وحرف است ، اسم چوں رجل وفرس وفعل چوں ضرب دحرج وحرف چوں من والی۔۔۔۔۔

## (۱۱) نسب نامہ:

یہ ایک مختصر سا رسالہ ہے۔جس میں حضرت شیخ نے اپنے سلسلہ نسب کا ذکر فرمایا۔اس کے قلمی نسخے پر تاریخ تحریر جمادی الاول ۱۳۴۰ ہجری مطابق جولائی ۱۹۰۴ ءرقم ہے۔اس کے مطابق آپ کا سلسلہ نسب اکتیس واسطوں سے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی سے پہنچتا ہے۔

## (۱۲) رسالہ حکمت:

مختلف بیماریوں کے اسباب اور ان کے علاج کے حوالے سے حکمت کے موضوع پر یہ رسالہ بزبان فارسی موجود ہے۔ابتدائی صفحات نہ ہونے کی وجہ سے اس کا درست نام معلوم نہ ہو سکا۔یہ رسالہ کم وبیش ۹۰ صفحات پر مشتمل ہے۔

## (۱۳)

وما اہل بہ لغیر اللہ کی تفسیر وتشریح پر بھی ایک مختصر رسالہ تحریر فرمایا۔اس کے علاوہ بھی دیگر کئی موضوعات پر چھوٹے بڑے رسائل اور فتاوی بھی تحریر فرمائے۔

# کلماتِ تشکر

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**من لم یشکر الناس لم یشکر اللہ**

راقم السطور کو حضرت خواجہ احمد الدین گانگوی رحمتہ اللہ علیہ سے عقیدت کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ والدِ گرامی مولانا فیض محمد چشتی کو حضرت کے فرزند اور خلیفہ وجانشین حضرت خواجہ غلام فخر الدین گانگوی سے شرفِ تلمذ رہا۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ جس ادارہ (دارالعلوم جامعہ اکبریہ ،میانوالی) سے میں نے مروجہ درسی علوم میں اکتساب علم کیا اس کے بانی حضرت خواجہ محمد اکبر علی چشتی میروی قدس سرہ العزیز تھے وہ بھی حضرت خواجہ احمد الدین گانگوی کے شاگرد تھے۔ اور سب سے بڑی وجہِ عقیدت یہ ہے کہ حضرت خواجہ گانگوی نے پنجاب میں عقیدہ اہل سنت کے دفاع کے لئے وہی خدمات سرانجام دیں جو ان کے معاصر امام الہند حضرت مولانا امام احمد رضا قادری ماتریدی ہند میں سرانجام دے رہے تھے۔

اللہ رب العزت کا فضل وکرم کہ کم وبیش ایک صدی بعد حضرت خواجہ صاحب کی کتابوں پہ تحقیق کی سعادت میرے حصہ میں آئی۔ بہر حال اس کام کی تحریک میں سب سے زیادہ کردار حضرت صاحبزادہ مولانا میاں نعیم الدین گانگوی اور استاذ گرامی علامہ محمد ریاض بھیروی کا ہے جو تسلسل کے ساتھ اس کام میں دلچسپی لیتے رہے اور اپنے تعاون اور دعاؤں سے نوازتے رہے۔

اور اس طرح ان تمام احباب کا بھی سپاس گزار ہوں جو اس کام کی جلد از جلد اشاعت کے خواہاں رہے خصوصاً سیّد یاسر اعجاز شاہ، حافظ محمد سراج الدین، مولانا محمد اسماعیل مظہری، احمد رضا اعوان، اعجاز المصطفیٰ، حافظ ذکا اللہ قریشی اور حافظ غلام فرید جو کسی نہ کسی صورت اس تحقیقی کام میں معاون رہے۔

آخر میں محترم محمد فہد (کتاب محل کے ناظم) کا بھی انتہائی مشکور ہوں جو اس تحقیقی کام کی

اشاعت کا باعث بنے۔

اللہ رب العزت میرے والدین، تمام اساتذہ کرام اور دوست احباب کو قیامت کے دن نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب فرمائے۔

عطاء المصطفیٰ مظہری

27-07-2017

0332-7664592

# مکتوب مولانا فضل کریم صاحب
# بنام مولانا احمد الدین گانگوی

بخدمت جناب مولوی احمد الدین صاحب

احقر فضل کریم بعد اسلام علیکم و رحمتہ اللہ عارض ہے کہ فقیر اور مولوی شمس الدین صاحب یہاں اتفاقاً آج موجود ہو گئے۔ لہذا عرض ہے کہ تقریری مناظرہ کے لئے کل صبح ۹ بجے عیدگاہ میں جلسہ منعقد کیا گیا ہے۔ اور شرط مناظرہ یہ ہے کہ فریقین کو بغیر نصوص قرآنیہ کے استدلال مسموع نہ ہوگا۔ آپ صاحبان کو چاہیے کہ وقت موعود پر عیدگاہ تشریف لائیں۔ جو فریق حاضر نہ ہوگا جھوٹا تصور ہوگا۔

ذیلہ تشریح شرائط تطویل لاطائل ہے۔

عبدہ فضل کریم

# مولانا احمد الدین گانگوی کا جواب

۷۸۶

بخدمت مولوی فضل کریم صاحب السلام علیکم ورحمتہ اللہ

۱۔کل شام آپ کا قلمی رقعہ پہنچا۔آپ نصوص قرآنیہ کے علاوہ باقی تین دلائل شرعیہ (یعنی حدیث شریف اجماع امت وقیاس مجتہد) کے مسموع کرنے کو تیارنہیں ہیں۔اس تحریر کا جواب خداوندتعالیٰ کی کلام پاک میں موجود ہے۔اوروہ فیصلہ قطعی ہے۔قال اللہ تبارک وتعالیٰ

**فَلاَ وَرَبِّکَ لاَ یُؤْمِنُونَ حَتَّی یُحَکِّمُوکَ فِیمَا شَجَرَ بَیْنَھُمْ ثُمَّ لاَ یَجِدُواْ فِیْ أَنفُسِھِمْ حَرَجاً مِّمَّا قَضَیْتَ وَیُسَلِّمُواْ تَسْلِیماً ایضاً وَمَن یُشَاقِقِ الرَّسُولَ مِن بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَہُ الْھُدَی وَیَتَّبِعْ غَیْرَ سَبِیْلِ الْمُؤْمِنِیْنَ نُوَلِّہِ مَا تَوَلَّی وَنُصْلِہِ جَھَنَّمَ وَسَاءتْ مَصِیْر**

۲۔مناظرہ کے متعلق میری سابقہ تحریر یہ تھی کہ: مدمقابل مولوی حسین علی صاحب☆ اپنی دستخطی دعوت نامہ بھیجیں اور شرائط کا تصفیہ قبل از مناظرہ ہواور انتظام امن عامہ کی ذمہ داری اپنے ذمہ لیں تو ہم ہروقت لبیک کرنے کو تیار ہیں۔کیونکہ بانیء فتنہ وفساد وہی واقع ہوئے ہیں۔مگروہ گریز کررہے ہیں۔آپ کے ساتھ مناظرہ کرنے کے لیے میرے شاگرد کافی ہوں گے اس حالت میں جبکہ آپ سچ کے متلاشی ہوتے۔

۳۔اب بھی اگرآپ اپنے عقیدہ سے تائب ہوکرتمام ادلہ شرعیہ کے قائل ہوجائیں توآپ کے ساتھ مناظرہ کے لئے میرے شاگردان تیار ہیں۔

4 ستمبر 1930

مسکین احمد الدین بقلم خود

☆ صاحب بلغتہ الحیر ان

ای مانئے نقاش چیں رو صورت یارم ببیں
یا صورتے بر کش چنیں یا ترک کن صورت گری

# زجر الاشقیاء

# عن اہانۃ الاصفیاء

## المعروف تصویرِ محبت

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

الحمدللہ العلی الاعلیٰ و الصلوۃ و السّلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ

اما بعد! عاجز ناچیز ہیچمدان مسکین احمد الدین سنی حنفی چشتی سیالوی کان اللہ لہ اپنے مسلم بھائیوں کی خدمت میں عرض پرداز ہے کہ محاربین اسلام واعداء دین نے اسلام کو (خاک بدہن ایشان) ملیامیٹ کرنے کے لئے طرح طرح کے حربے استعمال کیے مگر اب کے حربے بہت ہی نرالے اور خطرناک ایجاد ہوئے ہیں بمقتضائے ازماست آنچہ برماست۔

ہمیں موثق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ آریوں نے بڑے بڑے معتبر مولویوں کو اپنا وظیفہ خوار بنا کر اسلام اور بانی اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کی توہین وتحقیر شانِ عالی پر لگا رکھا ہے۔ اس سے دوطرح کی ان کو کامیابی کا توقع (اول) تو اسلام بانیٔ اسلام کی توہین ان کا اصلی مقصود (دوم) مسلمانوں میں تفرقہ وخانہ جنگی کی تخم ریزی جس سے ان کی خاص مطلب براری۔

یہ صرف افواہی خبر نہیں بلکہ اس کے ثبوت میں شہادت عادلہ کے علاوہ قرائن حالیہ وقالیہ بھی موجود۔ امتحاناً کسی شہر میں ایک اسلامی جلسہ جس میں حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے فضائل وکمالات خداداد کا تذکرہ ہو منعقد کریں پھر دیکھ لیجئے گا کہ اس کے مقابلہ میں اسی شہر کی کسی مسجد میں نہیں بلکہ کسی آریہ یا ہم خیال آریہ کے مکان میں بڑے زور وشور سے انہیں جلسہ ضروری کرنا پڑے گا جس کا موضوع اہانت دربارِ نبوت وکسر شان عالی ہوگا۔

ایسی صورت کی ایک بڑی پارٹی بن گئی ہے جس کے ممبر عموماً ہر شہر ہر قصبہ میں موجود۔ اب یہ پارٹی شب وروز لگاتار اپنے کام پر مستعد ہے۔ یہاں صرف ایک کارنامہ کا ذکر ضروری ہے۔ وہ واقعہ ڈیرہ اسماعیل کا ہے جہاں کسی مسجد میں کوئی وظیفہ خوار یا وظیفہ خواروں کا پٹھو منبر پر چڑھ کر وعظ کررہا تھا دورانِ وعظ حضرت صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ کی فضیلت کے آڑ میں حضرت حیدرِ کرار کرم اللہ وجہہ کی توہین کردی یہ اس کا اپنے مطلب کے میدان میں پہلا قدم تھا۔ جب یہ جم گیا اور

کسی غیرت مند مسلمان نے اس کی خدمت نہ کی تو موقعہ پا کر پھر منبر پر چڑھا اور حضور پاک صاحبِ لولاک باعثِ ایجاد افلاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تصویر کا لباس پہنا کر نہایت حیا سوز الفاظ سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی (خاک بدہن) توہین کی۔ کسی کمزور اور غیرت مند مسلمان نے ان بکواسوں کو قلمبند کر کے بصورت استفتاء علماء کرام کی خدمت میں بھیجا۔ چنانچہ چند کا پیاں علماء ہندوستان کی خدمت میں پہنچیں۔ اور علماء پنجاب کی خدمت میں وہ بے چارہ کا پی ہاتھ میں لے کر خود پہنچا اور زبانی عرض معروض کیا۔ مگر کسی صاحب نے اس غریب کی اشک شوئی بھی نہ کی چنانچہ ایک کا پی میرے پاس بھی آئی مگر میں نے اس کے جواب میں لکھنے کو تین ماہ کے لیے دو وجہ سے ملتوی کیا (اول) یہ کہ میں قبل ازیں ایک رسالہ در بارہ حلت ذبح لاہل القبور کے لکھنے میں مصروف تھا وہ بھی کسی دوست کی فرمائش تھی اور نہایت ضروری۔ اسی پارٹی کا دندان شکن جواب تھا سو بفضلہِ تعالیٰ مکمل تیار ہر کر نذرِ اصحاب ہوا۔ (دوم) یہ کہ مجھے امید تھی کہ فضلاء عصر میں سے کوئی صاحبِ قلم اس میدان میں نکل کر اسلامی شجاعت کی داد دے گا اور مخالفین کی مشینوں کے پرزے اکھیڑ دے گا۔ مگر ہزار افسوس کہ اس شریر پارٹی کے مقابلہ میں کسی شیرِ اسلام نے دم مارنے اور میدان میں نکل کر ان کو للکارنے کی جرات نہ کی شاید وجہ یہ ہو کہ یہ پارٹی نہایت دہن دریدہ گستاخ و بکواسی ہے۔ جب حضورِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے شانِ عالی میں بے ادبی گستاخی کر گزرتے ہیں دیگر کسی کی کیا پرواہ۔

بالآخر اس میدان میں نکل کر اس پارٹی کو لبیک کہنی پڑی تو اس ناتوان کو

آسماں بارِ امانت نتو انست کشید

قرعۂ فال بنام من دیوانہ زدند

ادھر اپنی کم مائگی و بے بضاعتی و عدیم الفرصتی و کمزوری پر نظر کرتے ہوئے دل میں خوف پیدا ہوتا ہے کہ یا اللہ مجھ جیسے ناطاقت و ناتوان سے ایسی عظیم الشان خدمتِ اسلام،

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

الحمد لاھلہ والصلوۃ اھلھا

# استفتاء

امابعد کیا فرماتے ہیں علماء اہلِ سنت والجماعۃ رحمہم اللہ تعالیٰ ان دو مسائل میں

(۱) زید مجلس وعظ میں دوران تقریر کہتا ہے کہ تصویر کا رکھنا ناجائز ہے۔ تصویر کی پوری توہین کرنی لازم ہے اگرچہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بھی سامنے آجائے تو اس پر پیشاب یعنی بول کر کے اس کو بھی پاؤں کے تلے روند کر عند الشرع شریف توڑ دینا لازم ہے (نعوذ باللہ)، کیا ایسے الفاظ استعمال کرنے توہین نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں داخل ہیں یا نہ۔ پھر جب زید کو بعد اختتام وعظ نصیحۃً کہا گیا کہ تم ایسے ناشائستہ الفاظ نہ استعمال کیا کرو تو جواب میں کہتا ہے کہ گوسالہ سامری کو اگر جلا کر کے اس کی راکھ دریا میں ڈالی جاسکتی ہے یعنی جب خدا کا نام جس پر لکھا گیا تھا اس کو جلا دیا گیا تو کسی نبی یا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر پر بول کر کے اس کو پاؤں کے تلے روندنا ضروری ہے نسبت کا کوئی لحاظ نہیں۔

(۲) نیز زید کو کہا گیا کہ تم نے پہلے بھی ایک جگہ امیر المومنین سیدنا حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارہ میں توہین آمیز الفاظ استعمال کیے ہیں تو جواب میں بآواز بلند کہا کہ میں علی کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی جوتی کی خاک کے برابر نہیں سمجھتا اور میرا ایمان و اعتقاد ہے کہ اگر تمام انبیاء علیہم اسلام بھی علی بن کر آجائیں تو پھر بھی خلیفہ اول کی جوتی کے خاک کے برابر نہیں جانتا۔ کیا کتاب اللہ واحادیث شریفہ وائمہ مجتہدین کے نزدیک زید کا بیان کردہ اعتقاد درست ہے یا نہ اور اگر نہیں تو زید اور اس کے اعتقاد تصدیق کرنے والے کے و نیز توہین اول کے متعلق اصرار کرنے والے اور زیادہ استخفاف کرنیوالے کے لیے شرعاً کیا حکم عائد ہوتا ہے۔

بینوا توجروا

## الجواب

باسمہ سبحانہ قبل اس کے ان سوالوں کے جوابات تحریر کیے جائیں ایک تمہیدی مضمون جس پر ان کلمات ناشائستہ مندرجہ سوالی کی بنا ہے ذکر کرنا نہایت موزوں اور ضروری ہے۔ جس سے ناظرین کرام خاص وعام اس واعظ اور اس کے ہم خیال پارٹی کے طرزِ عمل سے آگاہ ہو کر ان کے مکائد اور فریبوں سے بچنے کی کوشش میں رہیں۔ اور انصافاً انداز لگائیں کہ یہ لوگ اسلام کے کس قدر بدخواہ ہیں پھر ان کے متعلق جو شرعی حکم ہوگا وہ ناظرین با تمکین کی ضمیر منیر پر چھوڑا جائے گا۔ ہاں البتہ اخیر میں کتب اسلامیہ کے مطابق رائے زنی میرا قرض ہوگا جو انشاء اللہ تعالیٰ بسند شرعی مستند ہو کر ہدیۂ اخوان ہوگا۔ والسلام

از خدا خواہیم توفیق ادب
بے ادب محروم ماند از لطف رب
بے ادب تنہا نہ خودرا داشت بد
بلکہ آتش درہمہ افاق زد

**الھم ارنی الحق حقاً وارزقنی اتباعہ وارنی الباطل باطلاً وارزقنی اجتنابہ**

## تمہید:

فدایان اسلام ومحبان حضور سید الانام علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام کی خدمت بابرکت میں مودبانہ التماس ہے کہ یوں تو مدت سے اعداء اسلام کی طرف سے حضرت اسلام پر گونا گوں ناجائز اور سنگین حملے ہوتے چلے آئے ہیں اور اعداء اسلام نے اسلام کے مٹانے کے لیے ہر ممکن وناممکن کوشش سے طرح طرح کے حربے استعمال کیے مگر بمقتضائے **الحق یعلو ولا یعلیٰ** ان کفار نابکار کے تمام منصوبے خاک میں ملتے رہے اور بفضلہٖ تعالیٰ بفحوائے **یُرِیۡدُوۡنَ لِیُطۡفِـُٔوۡا نُوۡرَ اللّٰہِ بِاَفۡوَاہِہِمۡ وَ اللّٰہُ مُتِمُّ نُوۡرِہٖ وَ لَوۡ کَرِہَ الۡکٰفِرُوۡنَ** (سورۃ صف، ۷) مشعل اسلام زیادہ روشنی پکڑتا رہا اور بمضمون **ہُوَ الَّذِیۡۤ اَرۡسَلَ رَسُوۡلَہٗ بِالۡہُدٰی وَ دِیۡنِ الۡحَقِّ لِیُظۡہِرَہٗ عَلَی الدِّیۡنِ کُلِّہٖ وَ لَوۡ کَرِہَ**

الْمُشْرِكُونَ ۰ (سورۃ الصّف،۸) دینِ اسلام باقی ادیان باطلہ پر روز افزوں ترقی پا کر اس کا بول بالا اور قول اعلیٰ رہا حتی کہ چاردانگ عالم پر کسی تشدد و تجبر و بغیر کسی وجاہت دنیوی کے پھیل گیا لا اکراہ فی الدین چنانچہ دنیا کے گوشے گوشے اور کونے کونے میں مساجد اسلام تعمیر ہو کر اذان کے نعرے بلند ہو رہے ہیں محاربین اسلام کے ناپاک حملوں سے اسلام کی ترقی میں سرمو فرق نہ آیا۔

یہ تو تھے بیرونی حملے اور خارجی حربے مگر اب کے اندرونی حملوں نے قصرِ اسلام کو ایسا ہلایا کہ خدا ہی حافظ۔

میری مراد اندرونی محارب سے نیچری یا شیعہ یا معتزلی یا خوراج یا وہابی نہیں کیونکہ گو یہ بھی کلمہ پڑھنے والے اور اسلام کے مدعی ہو کر اسلام کو کمزور و ناتوان کرنے کیلئے کوشاں ہیں۔مگر چونکہ انکے مذاہب کا اسلام پر کوئی داؤ ہرگز چل نہیں سکتا اور نہ ہی مسلمان ان کی باتیں سنتے ہیں۔ بلکہ میری مراد اس فرقہ جدیدہ سے ہے جو اپنے آپکو پکا مسلمان متقی پرہیزگار مقلد حنفی اور طریقہ نقشبندیہ عالیہ میں منسلک بلکہ اس پاک طریقہ کا مقتدا و پیشوا کہلانے والے مراقبہ و مکاشفہ کے مدعی حلقہ میں زمین و آسمان کے قلابے ملانے والے بجز چند اپنے ہم خیالوں کے دیگر تمام مسلمانانِ عالم کو کافر و مشرک بنانیوالے۔ یہ ہے نہایت خطرناک فرقہ جو کہ قصر اسلام کے اندر رہ کر اسلام کی متاع کو ڈاکہ اور اسلام کے سامان کو آگ لگا رہے ہیں۔ یہ آریوں کے ہم خیال ہیں ان کی مراد براری کے ذرائع ہیں جس بکواس پر آریوں کی جرات نہیں ہوسکتی جو قصرِ اسلام کے سقف و ستون کو کھائے جارہی ہے۔

ان کا اصلی مطلب تو (خاک بدہن ایشان) اسلام ہے مگر اس مقصد کے پورا کرنے والا واحد ذریعہ یہ قرار دے رکھا ہے کہ جب تک بانی اسلام حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و ہادیان اسلام حضرات اولیاء کرام و مشائخ عظام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی پوری پوری توہین و تحقیر نہ کی جائے تو یہ مقصد پورے ہونے کا نہیں۔لہذا اس پارٹی کے تمام منبران کیا اعلیٰ کیا ادنیٰ بالاتفاق اس کام کو تقسیم کر کے اپنی اپنی ڈیوٹی پر لگ گئے۔سب سے پہلے جو بڑا کام تھا وہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے

فضائل وکمالات کا اعلیٰ نمبر یعنی وسعت علمیہ جس کے رو سے آپ کو سید الناس واشرف المخلوقات کہلانے کا حق حاصل ہے اس کا قلع وقمع کر دینا۔

اس کام پر اس پارٹی کا جو پریزیڈنٹ اور سرکردہ تھا اس کو لگایا گیا۔ اس بیچارے نے ہر ممکن حیلہ سازی سے اپنی کامیابی کی سرتوڑ کوشش کی مگر

چراغی را کہ ایزد بر فرازد و

ہر آنکس دم زندیشش سوزد

وہ بے چارہ ویسا ہی ناکام ونامراد رہا۔ وجہ اس کی یہ تھی کہ لکل فرعون موسیٰ ادھر سے علماء اہلِ سنت نے اسکی بداعمالی پر اطلاع پا کر اسکا خوب مقابلہ کیا تحریر کا تحریر سے مقابلہ کیا اور تقریر کا تقریر سے اور جلسوں کا جلسوں سے غرض وہ بے چارہ جو طرز اختیار کرتا علماء کرام اسی طرز سے اس کو مسکوت ومبہوت کر کے چھوڑتے جس سے رسوائی وخجالت روسیاہی وندامت کا بوجھ اٹھا کر شہر بشہر کوچہ بکوچہ بدنام مناظروں میں ہزیمت مقابلوں میں فضیحت مگر پھر بھی اپنی بنائی بات کو نہ چھوڑنا یہ اسی پارٹی کا حصہ ہے۔

علی ہذا القیاس باقی منبروں نے بھی اپنے منصب کے مناسب حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دیگر فضائل وکمالات کے مٹانے (خاک بدہن ایشان) کے کام لیے۔ مثلاً بعض تو آپکے معراج جسمانی کے انکار میں ایڑی سے چوٹی تک زور لگا رہے ہیں۔ اور بعض حضور کی حیات برزخی کے انکار میں اپنی قبروں کو دوزخ کا گڑھا بنا رہے ہیں اور بعض آپ کی شفاعت عظمیٰ کی نفی کرنے سے اپنی عاقبت تباہ کر رہے ہیں یہ ان کے کارناموں مشتی نمونہ خروار ہے ان کی تفصیلی تشریح کے لیے دفتر طویل درکار ہے مگر یہ یاد رہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ علماء حق نے ان کی چالوں کو خوب تاڑ لیا ہے اور پورا تہیہ کر لیا ہے کہ ان بیابانی شغالوں کو جہاں دیکھیں وہیں ماریں

بہر رنگے کہ خواہی جامہ می پوش

من انداز قدت رامی شناسم

اب چونکہ ان بے چاروں کو ان مقاصد فاسدہ میں سوائے ناکامی و بے نیلمرامی کے ہاتھ خاک آئی تو اب اس توہین وتحقیر کا ایک دوسرا نرالا طرز اختیار کیا۔ اور سوچا کہ جو جو فضائل وکمالات حضور پاک کے کلام الٰہی اور احادیث رسالت پناہی سے ثابت ہیں ان کے نیست ونابود کرنے کا خیال بھی باطل ہے۔ چلو اس کام کو چھوڑ و اب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جسمانی شرافت (خاک بدہن ایشان) کو توڑو اس میں بھی البتہ رہی سہی بات بن جائے گی۔ ان میں جو زیادہ چالاک تھے انہوں نے تو صرف بشریت کا سوال پیش کر کے حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنا مساوی اور برابر قرار دے کر اپنا جی ٹھنڈا کر لیا۔ لیکن جو ان میں زیادہ گستاخ اور بے باک تھی انہوں نے اس برابری پر اکتفا نہ کر کے حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تصویر کا جامہ پہنا کر آپکے جسدِ اقدس واطہر کی توہین وتحقیر (خاک بدہن ایشان) وتذلیل کرنے کو اترے۔ چنانچہ زید واعظ کے منہ سے جو چنگاریاں نکلی ہیں یہ سب اسی آگ کی ہیں

اب اس واعظ کی کلام کی یہ تاویل غلط ہے کہ مدِ نظر صرف تصویر کی حرمت تھی اور حضورِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اسمِ مبارک بے ساختہ اور بلا ارادہ آ گیا ہے نہیں نہیں بلکہ اس کی مدنظر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی توہین تھی اور سوچ سمجھ کر بلکہ مشورہ ومنصوبہ سے اس نے جو کچھ کہا ہے کہا ہے ویسے تو حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نسبت یہ کلمہ برہنہ کہہ دیتا تو مسلمانوں سے ایسی بے غیرتی کب ہو سکتی ہے کہ اس کو برداشت کر جاتے بلکہ وہیں اس کو بوچھاڑ اور جوتوں کی مار پڑ جاتی۔ اس نے چالاکی سے اپنے من کی بات بھی کہہ دی اور تصویر کے لباس پہننانے سے مار پیٹ سے بھی بچ گیا۔ یہ ہے ان کی حیلہ ساز جس کی انہیں بڑے میاں نے تعلیم دی ہے۔

اگر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام بلا ارادہ اس کے منہ سے نکل گیا ہوتا تو بعد میں معذرت کر دیتا کہ مجھ سے غلطی ہوئی میرا مقصد حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام لینے کا نہیں تھا سہواً و بے ساختہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام منہ سے نکل گیا اب معافی کا خواستگار ہوں لیکن معذرت میں تو اس نے صاف کہہ دیا کہ گوسالہ سامری کی جب توہین جائز ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر کی توہین بطریقہ اولی جائز ہے عذر گناہ بدتر

از گناہ اسی کا نام ہے۔

میرے خیال میں جو اس نے پہلے کسی وعظ میں حضرت علی المرتضی ی شیرِ خدا کی توہین کی تھی وہ بھی سوچی سمجھی تھی اس میں اس کے چند مطلب برآمد ہوئے (۱) حضرت علیؓ اکثر سلاسل اولیاء کے پیشوا ہیں ان کی توہین تمام اولیاء اللہ کی توہین (۲) مسلمانوں کو اپنے اکابر کی توہین سننے اور برداشت کرنے کا عادی اور متحمل بنایا (۳) اہلِ بیت کی توہین رب البیت کی توہین عادۃ مانی جاتی ہے اس سے بھی بالواسطہ حضور کی توہین مقصود تھی واللہ اعلم

قارئین: مضمون تو بہت لمبا ہے ختم ہونے کا نہیں مگر بخوف ملال اسی تھوڑے پر اکتفا کر کے اصل مدعا کو چھیڑا جاتا ہے۔ لیکن سب سے پہلے مسئلہ تصویر کی تشریح کماحقہ کرنی نہایت ضروری ہے تا کہ ناظرین اصل معاملہ پر واقف ہوکر اس واعظ کے وعظ کی تصدیق یا تکذیب پر قادر ہوجائیں اور اس کی کجروی کا بخوبی اندازہ لگاسکیں۔

جاننا چاہیے کہ تصویر ذی روح کی چار حالتیں ہیں اور ہر ایک حالت کا حکم جدا ہے۔

## حالت اولیٰ:

تصاویر کا بنانا خواہ بصورت فوٹو ہو یا قلمی یہ فعل بالکل شرعاً ناجائز اور حرام ہے شرع محمدی میں کسی انسان کو اجازت نہیں کہ یہ فعل کرے خواہ وہ تصویر چھوٹی ہو یا بڑی خواہ بغرض پرستش بنائی جائے یا کسی دیگر غرض کے واسطے **لا طلاق النصوص لانہ مضاھاۃ لخلق اللہ** جیسا کہ احادیث صحیحین وغیرھما میں بلفظ **اشد الناس عذاباً یوم القیامۃ الذین یضاھئون بخلق اللہ یا اشد الناس عذاباً عند اللہ المصورون** وارد ہیں نیز دیگر اس مضمون کی بہت احادیث کتب احادیث میں موجود ہے

اور علامہ شامی نے شرح درالمختار میں کہا ہے **وظاھر کلام النووی فی شرح مسلم الاجماع علی تحریم تصویر الحیوان و قال و سواء صنعہ لما یمتھن او لغیرہ فصنعۃ حرام بکل حال لان فیہ مضاھاۃ لخلق اللہ تعالیٰ وسواء کان فی ثوب او بساط او درھم**

او اناءاو حائط او غیرھا انتہی (شرح درالمختار جلداولیٰ کتاب الصلوۃ ص ۴۵۴)

## حالت ثانیہ:

تصاویر کا پرستش کرنا یہ قطعاً حرام بلکہ کفر وشرک جیسا کہ نصوص قطعیہ اس بارہ میں بکثرت وارد ہیں۔

## حالت ثالثہً:

تصاویر کا اپنے پاس یا گھر میں رکھنا۔ اس کی تین صورتیں ہیں ایک صورت ہیں انکا رکھنا حرام اور دوسری صورت میں مکروہ تیسری میں جائز پہلی صورت جبکہ بغرض پرستش رکھی جائیں اس کی حرمت قطعی ہے جیسا کہ حالت ثانیہ میں اس کا ذکر ہوا دوسری صورت مکروہ اور اس کراہت کی علت صرف تعظیم ہے خواہ ارادۃً ہو یا صورۃً مثلاً تصویردار کپڑے کو پہننا جیسا کہ عامہ متون کتب فقہ میں موجود ہے ہدایہ میں ہے **ولو لبس ثوباً فيه تصاوير يكره لانه يشبه حامل الصنم** انتھیٰ اور شامی میں ہے **و فی الخلاصة و تكره التصاوير على الثوب صلے فيه اولا** انتھی (ہدایہ)

یا کسی سامنے کی دیوار یا سقف یا دروازہ کھڑکی پر یا کسی اونچی جگہ پر جہاں اس کی عظمت معلوم ہو تصویر یا منقش ہو یا معلق یہ تمام صورتیں کراہت تحریمی کی ہیں جیسا کہ کتب احادیث وفقہ میں اس کی تصریح موجود ہے اور حدیث عدم دخول ملائکۃ الرحمۃ کا محمل بھی یہی صورت ہے جیسا کہ علامہ الشامی نے کہا ہے کہ **و خبر جبرائيل عليه السلام معلول بالتعظيم بدليل الحديث الآخر وغيره فعدم دخول الملائكة انما هو حيث كانت الصورة معظمة** انتھیٰ۔ غرض جس تصویر کے رکھنے میں اس کی تعظیم مقصود ہو یا صورت تعظیم کی ہو تو اس کا رکھنا مکرہ ہے۔ تیسری صورت جبکہ اس تصویر کے رکھنے میں نہ صورت تعظیم کی ہے اور نہ ارادہ اور اس کی چند وجوہ ہیں (۱) کسی بساط یا بچھونے پر تصویر منقش ہو جیسا کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرمان کے مطابق تصویردار دیوار پوش کے دو ٹکڑے کئے گئے اور ان دونوں کے بچھونے حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کی نشست گاہ کے لیے بنائے گئے جیسا کہ حدیث صحیحین میں موجود ہے اور نہایہ شرح ہدایہ میں ہے کہ ایک دن حضرت حسن وعطار حمتہ اللہ علیہ کسی گھر میں تشریف لے گئے وہاں تصویر دار کپڑا بچھا ہوا تھا حضرت عطاء تو دیکھ کر ٹھہر گئے لیکن حضرت حسن وہاں جا کر بیٹھ گئے اور فرمایا کہ ان پر نہ بیٹھنا ان کی تعظیم ہے۔(حواشی ہدایہ)

(۲) سرہانہ یا تکیہ پر اگر تصاویر ہوں تو اس میں بھی کوئی ممانعت نہیں جیسا کہ ہدایہ میں ہے کہ ولو کانت الصورۃ علی وسادۃ ملقاۃٍ اور علی بساط مفروش لا یکرہ انتھی (ہدایہ ص ۱۲۲)

اور شامی میں ہے وکذا لو کانت علی بساط یوطئی او مرفقۃ یتکاء علیہ کما فی البحر انتھیٰ۔

(۳) تصویر اگر غیر مستبین یعنی کھلی نہ ہو اور انگشتری کے نگین پر کندہ ہو تو یہ بھی جائز ہے جیسا کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی انگشتری میں دو زبابوں کی تصویر تھی جیسا کہ مولانا جونپوری نے شرح ہدایہ میں اس کا ذکر کیا ہے۔(۴) تصویر صغیر کا رکھنا بھی شرعاً ممنوع نہیں اب اس صغیر کی تفسیر میں علماء کے اقوال مختلف ہیں۔ در المختار میں علامہ حلبی سے اس کی یہ حد بیان کی کہ تصویر کو زمین پر رکھ دیا جائے اور دیکھنے والا کھڑا ہو کر دیکھے اگر اس کے اعضاء کی تفصیل نہ کر سکے تو صغیر ہے اور اگر کر سکے تو کبیر۔ اور شامی نے قہستانی اور کرمانی کا قول یوں نقل کیا ہے کہ بادی النظر سے دیکھنے میں آجاوے تو صغیر نہیں ورنہ صغیر ہے اور محیط کا قول یوں نقل کیا ہے کہ اگر دور سے نظر آجائے تو صغیر نہیں ورنہ صغیر ہے۔(فتح القدیر)

اور خزانتہ الروایات کا قول یوں بیان کیا ہے کہ اگر بقدر طیر ہو تو مکروہ ہے اور اگر اس سے چھوٹی تو مکروہ نہیں (شامی ص ۴۵۵)

(۵) اگر اس تصویر کا سر کٹا جائے تاہم اس کے رکھنے میں کوئی حرج نہیں جیسا کہ احادیث صحیحہ میں بالصراحتہ اور متون فقہ میں بالوضاحتہ موجود ہے۔(٦) کسی انعام الٰہی کے تذکرہ اور یاد دہانی کی خاطر تصویر رکھی جائے جیسا کہ حضرت دانیال علیہ السلام کی انگشتری میں شیر نر و مادہ

کی تصویر اوران دونوں کے درمیان ایک بچہ کی تصویر جس کو وہ دونوں چاٹ رہے تھے منقش تھیں یہ اس واقعہ کی یاد دہانی تھی جو کہ حضرت دانیال علیہ السلام کی بچپن میں دو شیر نر اور مادہ نے بحکم حفاظت کی تھی جیسا کہ مولانا جونپوری نے حاشیہ ہدایہ میں لکھا ہے(۷) غیر ذی روح کی تصویر مطلقاً جائز ہے جیسا کہ حدیث صحیحین میں بروایت ابنِ عباس وارد ہے **فان کنت لا بدفا علاً فاصنع الشجر و ما روح فیدانتھی** تصویر کا بنانا اور رکھنا دونوں جائز۔ یہ ہے وہ صورتیں جن کو علماء اہلِ سنت نے جائز قرار دیا ہے۔ ہاں اگر کوئی شخص احتیاط اور تنزہ کرے تو بہت اچھا ہے لیکن فتویٰ جواز پر ہے۔

## حالت رابعہ:

تصویر کو اپنے پاس رکھ کر یا تصویر دار مکان میں نماز پڑھنی اس مسئلہ میں بھی بڑی تفصیل ہے بعض صور میں نماز مکروہ اور بعض میں غیر مکروہ اور کراہت کی علت یا تو تعظیم یا مشابہت بعبادۃ جہاں دونوں موجود ہوں تو کراہت اشد ہوگی اور جہاں ایک موجود اور دوسری مفقود تو کراہت اخف اور جہاں دونوں مفقود تو کراہت ندارد۔ کراہت کی صور ذیلہ ہیں تصویر دار کپڑے کے ساتھ نماز کا پڑھنا، جس مکان میں نماز پڑھ رہا ہے اس کے سقف میں تصویریں ہیں یا اس کے سامنے کی دیوار میں یا نمازی کے آگے یا داہنے طرف یا بائیں طرف یا سجدہ کی جگہ یا پیٹ کی طرف اگر تصویریں ہوں تو نماز مکروہ ہوگی۔ اور اگر نمازی نے پاؤں کے نیچے یا سینے کی جگہ یا ہاتھ میں یا انگشتری کے نگین پر غیر متبین نقش ہوں یا جیب میں یا کسی خریطہ میں یا کسی دوسرے کپڑے سے مستور ہوں یا مقطوع الراس یا کسی غیر ذی روح کی ہوں ان تمام صوّر میں نماز مکروہ نہیں ہوتی۔ (درالمختار و شرحہ للشامی، ص ۴۵۵)

یہ مختصر خاکہ تصویر کی حالت کا ہے۔ اگر مفصل حالات دیکھنے ہوں تو کتب احادیث و تفاسیر و فقہ میں دیکھ کر تسلی کر سکتے ہیں۔

## اعوذ باللہ من الشطین الرجیم

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**قال** الواعظ تصویر رکھنا نا جائز ہے

**اقول** و باللہ التوفیق اولاً یہ ایک دعویٰ ہے اور دعویٰ کے لیے بینہ اور برہان ضروری لیکن یہاں نام ندارد ثانیاً قضیہ مہملہ ہے اور دعاوی میں مہملات حکم کلیات میں ہوتے ہیں جیسا کہ مقولہ مطردہ ہے مہملات العلوم کلیات تو اس کا معنی یہ ہوگا کہ تمام تصاویر کا رکھنا نا جائز تو یہ کلیہ غلط جیسا کہ قبل ازیں مذکور ہوا کہ بعض تصاویر کا رکھنا شرعاً جائز ہے ورنہ حضورِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تصویر دار کپڑوں کے وہ سادہ وبساط ہرگز استعمال نہ فرماتے۔ اور اگر ہر مہملہ کو قوۃ جزئیہ میں مانا جائے تو اثبات مرام میں غیر مفید کما ہو الظاہر

**قال** تصویر کی پوری توہین کرنی لازم ہے

**اقول** اس مہمل کلام پر بھی وہی دو نقض عائد جو پہلے مذکور ہوئے۔ یعنی اگر ہر مہمل کو جزئیہ کے حکم میں مانا جائے تو مسلم لیکن غیر مفید اور اگر کلیہ کے حکم میں مانا جائے جیسا کہ متکلم کی مذاق اور کلام کا سیاق ہے تو غیر مسلم کیونکہ جب جبرائیل علیہ السلام حضرت بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی صورت ریشم سبز کے پرزہ میں جیسا کہ ترمذی کی روایت میں ہے اجبرائیل علیہ السلام اپنی ہتھیلی پر منقش کر کے حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پیش کی اور کہا کہ **ھذہ زوجتک۔**

(ترمذی باب مناقب ازواج النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم صفحہ ۵۷۳)

جیسا کہ تفسیرِ خازن و مدارک وغیرہ کا سورہ نور میں موجود ہے تو آپ نے اُس تصویر کی توہین نہ فرمائی یا کہ حضرت دانیال علیہ السلام کی انگشتری پر تین تصویریں تھیں حضرت امیر عمر رضی اللہ عنہ کے پیش ائیں تو آپ نے اس کی کوئی توہین نہیں فرمائی بلکہ حضرت ابوموسیٰ اشعری کے حوالے کر دیں اسی طرح حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی انگشتری میں دو تصویریں تھیں کبھی نہ انہوں نے اس کی توہین کی اور نہ ہی کسی دوسرے صحابی نے یہ دونوں روایتیں حاشیہ ہدایہ جلد اول صفحہ ۱۲۲ میں

موجود ہیں ( حاشیہ ہدایہ جلد اول اصفحہ ۱۲۲ )

علے ہذا القیاس ہزار ہا واقعات ہیں جن کے احصاء میں ملال ہے

**قال** اگر چہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر بھی سامنے آجائے

**اقول** **كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ أَفْوَاهِهِمْ إِن يَقُولُونَ إِلَّا كَذِبا ۰** ( سورۃ کہف،۵) اُن کے اندرونی نارِ حسد کے شرارے اور عداوۃ الرسول کے فوارے جو بے ساختہ اور بے محل خود بخود ان کے منہ سے نکل رہے ہیں بات تو تھی تصویر کے عدم جواز کی مگر جب توہین کا ذکر کیا گیا تو بے تحاشا و بے موقعہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نامِ مبارک خواہ مخواہ منہ سے نکل آیا۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ ان کے نزدیک جس چیز کی توہین کی جائے تو ضرور ہے کہ ( خاک بدہن ایشان ) حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی توہین ( العیاذ باالله ) بھی ساتھ ہو جائے ( تف برایں اعتقاد وحیف بر بانی ایں بنیاد ) اگر کسی چیز کے اعزاز واحترام کا ذکر ہوتا تو حضورِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا اسمِ مبارک ہرگز نہ لیتے۔ نہیں نہیں بلکہ اس کے منہ سے جو بکواس نکلے ہیں وہ بے ساختہ و بے محل نہیں بلکہ اسکا اصلی مدعا حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی توہین تھی تصویر کا جامہ پہنا کر اپنے مقصد کا اظہار کیا۔ یہ ہیں اُس محبت کے تقاضے جس کے وہ مدعی ہیں

برعکس نہند نام زنگی کافور

جانمن محبت اور عداوت گو مبطن امر ہیں لیکن آثار علامات سے بخوبی ظاہر ہو سکتے ہیں۔ خواہ اپنے منہ سے کوئی کسی کی محبت یا عداوت کا مدعی ہو اُس کے صدق و کذب کی پہچان بہت جلد ہو سکتی ہے۔ مثلاً اس سے کہا جائے کہ جس کی محبت کے تم دعویٰ کرتے ہو اُس کے اوصاف حمیدہ بیان کرو اس کا جواب بالکل صفر اور اگر کہا جائے کہ اُس کے عیوب بیان کرو تو ایک اوپر ہزار لیجئے کیا اس کو محبت کہا جا سکتا ہے، ہرگز نہیں۔

بنر بچشم عداوت بزرگستر عیبی ست
گل است سعدی و درچشم دشمناں خاراست

اس کو بھی جانے دیجئے اور سنئے محبت اور عداوت بولنے کے بغیر صرف چہرہ سے بھی معلوم ہو سکتی ہے مثلاً اُس کے سامنے اُس شخص کے اوصاف حمیدہ بیان کرے جس سے وہ محبت کا مدعی ہے اور اُس کے چہرہ کی طرف دیکھتا رہے اگر ان اوصاف کو وہ سن کر خوش ہوتا رہا اور اس کا چہرہ بشاش و شفاف ہو گیا تو یقین کریں کہ واقعی اس کی محبت میں صادق ہے اور اگر معاملہ دگرگوں ہو گیا یعنی اُن اوصاف کے سننے سے بدحال اور بدرنگ اور چہرہ سیاہ ہو کر اُس پر چیونٹی چلنے لگ پڑیں تو سمجھیے کہ یہ بے چارہ پکا دشمن ہے۔ یا اُس کے عیوب بیان کرنے میں اگر خوشحال ہوا تو دشمن اور اگر بدمزہ و بے چین ہوا تو سچا محب سمجھا جائے گا۔

یہ ہے معیارِ محبت وعداوت۔ اب اس معیار پر اس پارٹی کو پرکھیے اور ان سے کوئی آیت قرآنی یا حدیث رسول ربانی جو حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی جاہ وجلال پر دلالت کرتی ہو طلب کیجئے تو یکدانہ ندارد اور اگر آپ کے عیوب کے پوچھیے تو تین سو آیت اور پانچ سو حدیث لو۔ مطلب تمام قرآن شریف اور احادیث ان کے زعم میں آپ کے کسرِ شان (خاک بدہن ایشان) میں وارد ہیں۔ علی ہذا القیاس ان کے سامنے آپ کے فضائل وکمالات خداداد کا تذکرہ کیجئے پھر ان کے منہ کو دیکھیے گا کہ کس طرح سیاہ اور بدفام ہو جاتے ہیں اور بے تحاشا بول اُٹھیں گے جھوٹ، افتراء اگرچہ وہ فضائل وکمالات کلام الٰہی یا احادیث رسالت پناہی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے ثابت کیوں نہ ہوں خدا تعالیٰ ان کو ہدایت کرے

اس ناپاک اور بے ادب گستاخ پارٹی کی بدلگامی کا کہاں تک تذکرہ کیا جائے مضمون بڑھتا جا رہا ہے اور رسالہ کا حجم زیادہ ہو رہا ہے جس سے ناظرین کی نزاکت طبعی کے ملال کا سخت اندیشہ ہے لہذا اس پر بحث کو اگرچہ بہت ضروری ولازم التذکرہ ہے فی الحال ملتوی کیا جاتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ کسی دوسرے موقعہ پر ان کے تمام مکائد و بدترین عقائد کو بالتفصیل ہدیہ مسلمانان عالم کیا جائے گا۔

اب ہم پوچھتے ہیں کہ کیا حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی تصویر کبھی کہیں کسی نے دیکھی یا سنی بھی ہے

۔جسکی نسبت بالخصوص بے ادبی گستاخی کا آرڈر دے دیا۔ بلکہ میں تو یہی کہوں گا کہ حضور پاک ﷺ کی تصویر کشی دائرہ امکان بشری سے بھی باہر ہے (۱) جبکہ حضور پاک ﷺ حسبِ ارشاد رب العباد جل وعلا شانہ فرمان سید الانس والجان واقوال اصحاب کمال مجسم نور ہیں تو نور کی تصویر کشی سے طاقت بشری قاصر کسی نے کیا خوب کہا ہے

نور کی صورت کسی نقاش نے پائی نہیں
اس لیے تصویرِ جاناں ہم نے کھنچوائی نہیں

آپ کے مجسم نور ہونے کی شہادت کلامِ الٰہی سے یہ ہے (۱) **قد جاء کم من اللہ نور و کتاب مبین**۔ ترجمہ: یعنی آئے ہیں تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے نور اور کتاب روشن۔ اس نور سے مراد بعض مفسرین نے قرآن شریف لیا ہے مگر اکثرین نے اس سے مراد حضور پاک ﷺ لیے ہیں **و ہو الاظہر لان العطف یقتضی المغایرۃ و ایضاً التاسیس اولی من التاکید** (۲) **مَثَلُ نُورِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ۰** (سورۃ النور، ۳۵) یعنی اللہ تعالیٰ کے نور کی مثال ایک آلے کی ہے اور اس میں چراغ ہے اس نور سے مراد بھی حضور پاک ﷺ ہیں جیسا کہ تفسیر خازن وکبیر وغیرہ میں اس کی تصریح موجود ہے (۳) **يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ إِنَّا أَرْسَلْنَاكَ شَاهِداً وَمُبَشِّراً وَنَذِيراً ۰ وَدَاعِياً إِلَى اللّٰهِ بِإِذْنِهٖ وَسِرَاجاً مُنِيراً ۰** (سورۃ الاحزاب، ۴۶-۴۵) یعنی اے نبی ہم نے آپ کو (تمام امتوں پر) گواہ بنا کر اور (مومنوں کو) خوشخبری دینے والا اور (کافروں کو) ڈرانے والا اور (تمام مخلوقات کو) اللہ کی طرف بلانے والا ساتھ حکم اللہ تعالیٰ کے اور چراغ روشن کرنے والا بھیجا سراجاً سے مراد آفتاب ہے اور قرآنی محاورہ میں سراج بمعنی آفتاب مطرد ہے اور آپ کو آفتاب اس لیے کہا کہ جیسا کہ آفتاب تمام عالم کو روشنی دیتا ہے اور کسی غیر اللہ سے روشنی لیتا نہیں حضور پاک بھی اسی طرح تمام جہاں کو روشنی دے رہے ہیں اور دیگر کسی سے لینے کی ضرورت نہیں۔ اور سراج اس لیے فرمایا کہ ایک چراغ سے ہزاروں بلکہ لاکھوں چراغ روشن ہو سکتے ہیں یہ کام آفتاب میں نہیں اور اس لیے فرمایا کہ آفتاب غروب ہو جاتا ہے اور چراغ

بجھ جاتے ہیں مگر حضور پاک ﷺ کا نور دائم قائم کبھی نہ بجھے گا حضرت محبوب سبحانی غوث صمدانی قطب ربانی حضرت سید شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ نے آپ کی مدح میں کیا خوب کہا ہے

**افلت شموس الاولین و شمسنا**

**ابداً علی افق العلی لا تغرب**

اب احادیث صحیحہ سے آپ کے مجسم نور ہونے کا ثبوت لیجئے۔

(۱) انا من نور اللہ و المومنون من نوری اس حدیث کو شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے مدارج النبوت میں ذکر کیا ہے۔(مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۶۱۰)

(۲) اول ما خلق اللہ نوری اس حدیث کو جماعت محدثین نے ذکر کیا ہے

(۳) ان اللہ خلق قبل الاشیاء نور نبیک و من نورہ الحدیث اس حدیث کو عبدالرزاق نے اپنی مصنف میں اور قسطلانی نے مواہب لدنیہ میں اور علامہ سیوطی نے نزہتہ المجالس میں اور ابن حجر مکی نے شرح ہمزیہ میں اور شیخ احمد مالکی مصری نے مولد شریف میں اور علامہ نبہانی نے بحار الانوار میں اور مولانا عبدالحی نے آثار مرفوعہ میں ذکر کیا ہے (مصنف عبدالرزاق)

(۴) انا من نور اللہ و الخلق من نور اس حدیث کی حضرت شاہ ولی اللہ نے فیوض الحرمین میں تصحیح کی ہے۔

اب علماء کرام و فضلاء عظام کی تصریحات کا کرشمہ بھی ذکر کیا جاتا ہے (۱) حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے اپنی تصنیفات میں عموماً اور مدارج النبوت میں خصوصاً اس مسئلہ کی مواضع متفرقہ میں تشریح کی چنانچہ ایک جگہ کہتے ہیں جس کا ترجمہ یہ ہے کہ تمام مخلوقات سے پہلے اور مخلوقات کے پیدا کرنے کا واسطہ اور حضرت آدم علیہ السلام کے پیدا کرنے کا واسطہ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا نور ہے جیسا کہ صحیح حدیث اول ما خلق اللہ نوری میں وارد ہے دوسری جگہ کہتے ہیں تمام مکتوبات راز نور وے ﷺ پیدا کردہ اند اس طرح علامہ قسطلانی نے مواہب لدنیہ میں اور ملا علی قاری نے شرح مشکوۃ میں اور اس طرح بہت سے علماء امت محمدیہ نے اس مسئلہ

کی خوب تحقیق کی ہے لیکن یہاں ان کی گنجائش نہ ہونے کی وجہ سے اس قدر پر اکتفا ہوا

(۲) جس ذات پاک کو خلاق عالم نے اپنی تمام مخلوقات میں سے لاثانی و بے مثل پیدا کیا ہے اُس کی تصویر کشی اُس کی بے مثلیت کے منافی ہے جیسا کہ کسی نے کیا خوب کہا ہے

ایک سے جب دو ہوئے وہ لطف یکتائی نہیں

اس لیے تصویرِ جاناں ہم نے کھنچوائی نہیں

اس وجہ سے حضور پاک کا سایہ بھی نہیں تھا کیونکہ اس میں بھی ایک مثلیت کا شائبہ ہے تو گویا حق جل وعلا کو آپ کی نظیر ومثلیت منظور ہی نہیں اب تصویر کشی کی کس کی کیا طاقت۔

(۳) حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نرالی صورت اور غایت درجہ کی موزوں شباہت اور آپ کے چہرہ کی بشاشت وملاحت کی نقل اتارنی کس کے امکان میں ہے یہاں طوطی ہند امیر خسرد دہلوی نے کیا خوب کہا ہے

ای چہر ہ زیبائے تو اشک بتان اذای بنانی

زنقش صورتت شرمندہ از صورت گری

دنیا میں کوئی ایسی چیز نہیں جس سے آپ کی صورت مقدسہ کو نسبت یا تشبیہ دی جائے یہاں لسان الغیب حضرت حافظ شیرازی کیا کہا ہے

نسبت رویت بتابا ماہ و پروین کردہ اند

صورت نادیدہ الحاقی بتخمیں کردہ اند

اب میرے اس تمام بیان کی تصدیق کے لیے حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی سیدنا حضرت شیخ احمد سرہندیؒ قدسنا اللہ تعالیٰ باسرارہ الاقدس کا ارشاد مندرجہ مکتوبات شریفہ کافی وافی ہے جس کا ترجمہ اردو حسبِ ذیل ہے جاننا چاہیے کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خلقت باقی افراد انسانی کی خلقت کے رنگ میں نہیں بلکہ جہاں کے تمام افرادوں میں سے کوئی فرد اس کے ساتھ مناسبت نہیں رکھتا کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باوجود عنصری نشاء کے حق جل وعلا کے نور سے مخلوق ہوئے جیسے

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے **خلقت من نور اللہ** یعنی میں اللہ کے نور سے پیدا کیا گیا ہوں اور دوسروں کو یہ دولت نصیب نہیں ہوئی۔( مکتوبات شریفہ جلد ۳،مکتوب ۱۰۰ )

بیان اس دقیقہ کا یہ ہے کہ پہلے گذر چکا کہ حضرت واجب الوجود جل سلطانہ کی حقیقی صفتیں ہر چند کہ وجوب کے دائرہ میں داخل ہیں لیکن بواسطہ احتیاج کے ان صفات کو ذات کی طرف ہے رائحہ امکان کا بھی ہے اور جب حقیقتہً قدیمہ صفات میں امکان کی رائحہ کو گنجائش ہوگئی تو حضرت واجب الوجوہ کی اضافیہ صفات میں امکان کا ثبوت بطریق اولیٰ ہوگا اوران کا عدم قدم بھی ان کے امکان پر کافی دلیل ہے اور صریح کشف کے ساتھ معلوم ہوا ہے کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خلقت اسی امکان سے ہے جو اضافیہ صفات سے تعلق رکھتا ہے نہ وہ امکان جو عالم کے باقی ممکنات میں ہے اور ہر چند کہ عالم کے ممکنات کے صحیفہ کو باریک نظر کے ساتھ مطالعہ کیا جائے تو آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام کا وجود مسعود اس جگہ مشہود نہیں ہوتا۔ اور حضور کا امکان اضافیہ صفات کا امکان محسوس ہوتا ہے اور جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وجود مسعود عالم کے ممکنات میں نہیں بلکہ ہر عالم سے بالا وفوق ہے تو ضرور اس کا سایہ نہ ہوگا۔ اور نیز شہادت کے عالم میں شخص کا سایہ شخص سے زیادہ لطیف ہوتا ہے اور جب اس پاک ذات سے کوئی زیادہ لطیف جہاں میں نہیں تو اس کا سایہ کس طرح۔ علیہ وعلی آلہ الصلوٰۃ والتسلیمات انتہی ۔

وجوہات مذکورہ بالا سے صاف ثابت ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر ناممکن چیز کو فرضی وقوع میں لاکر اُس کی توہین اور تحقیر کرنی کیسی حیاسوز گستاخی وشوخ چشمی ہے۔

**قال** تو اس پر پیشاب یعنی بول کر کے اس کو بھی پاؤں کے تلے روند کر عندالشرع شریف توڑ دینا لازم ہے۔

**اقول** ناظرین یہ الفاظ حضور پاک کی تصویر کے لیے تجویز کیے گئے ہیں۔

کیا اب بھی آپ کو اس ناپاک پارٹی کی عداوت الرسول میں کوئی شک ہے کیا اب بھی ان کے دجالی فرقہ ہونے میں کوئی تامل ہے کیا اب بھی ان کے راجپالی ٹولہ ہونے میں کوئی شبہ ہے کیا

اب بھی ان کے بدتر از ابلیس ہونے میں کوئی سوچ باقی ہے۔ابلیس نے تو صرف انا خیر منه کهه کر ایک خدا کے پیارے بندے کے اس سجدے سے انکار کیا کوئی کلمہ تحقیر و تذلیل اُس کے منہ سے نہیں نکلا لیکن اس حزب الشیطان کے منہ سے وہ کلمہ نکل رہا ہے جس سے زمین و آسمان پھٹ جائیں تو بجا ہے اور کس کے حق میں حضور سید الاولین والآخرین محبوب العالمین اشرف الانبیاء والمرسلین کے حق میں جس ذات بابرکات کا خود رب العزت اکرام و احترام کرے حتی کہ محمد کے نام سے بھی نہ خود ندا کرے اور نہ ہی ایسے ندا کی اجازت دے بلکہ منع فرمادے اور جس کے سامنے آواز کا بلند کرنا بھی بحکم قرآنی منع ہو اور جس ہستی کے حق میں کوئی ایسا لفظ جو موہم توہین ہو مثلاً راعنا استعمال کرنے سے صریح نہی وارد ہو اب ایسے معزز محترم محبوب الٰہی کے شان اعلیٰ میں ایسی حیاسوز گستاخی اور بے ادبی کر کے باوجود کسی غیرت مند مسلمان کو ان کی ملعونیت میں اشتباہ ہوسکتا ہے کلا دحاشا ادھر ابلیس تو آدم علیہ السلام کے حق میں انا خیر منہ کہنے سے ملعون ابدی ہو جائے لیکن ادھر سید الانبیاء کے بارہ میں ایسے گندے الفاظ بکنے سے بھی کوئی مواخذہ نہ ہو۔۔۔نہایت تعجب ہے۔راجپال کے رنگیلہ رسول میں بھی ایسے فحش آمیز الفاظ استعمال نہیں ہوئے مگر پھر بھی وہ رسید جہنم کرایا گیا۔لیکن اب ان بکواسوں میں بھی ابھی تک اہلِ اسلام تامل میں ہیں یہ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اب وہ کس تامل میں ہیں اور کس دقیقہ کی فروگزاری کے انتظار میں ہیں۔

چونکہ شرع شریف کے دلائل چار ہیں۔قرآن کریم، حدیث شریف، اجماع امت، قیاس مجتہد اولاً سوال یہ ہے کہ اس اپنے دعوی پر ان ادلہ اربعہ میں سے کوئی ایک دلیل بھی پیش کر سکتے ہیں جس سے انکی صداقت کا ثبوت ہو سکے ہم ان کو پھر بھی ارخاء عنان دیتے ہیں حضور پاک علیہ لصلوات والسلام کی تصویر سے قطع نظر کر کے مطلق تصاویر کا مسئلہ پیش کرتے ہوئے اعلان کرتے ہیں کہ کیا قرآنِ کریم میں کوئی اس مضمون کی آیت صریحۃ الدلالۃ یا کتب حدیث میں کوئی صحیح حدیث یا اجماع امت ہو یا ائمہ اربعہ میں سے کسی امام کا قول یا مشائخ کرام میں سے کسی ولی اللہ کی تصریح ہے۔جس سے اس دعویٰ کی صداقت ثابت ہو سکے تو پیش کریں فی آیت، اور فی حدیث

صحیح ،اور فی القول متفق علیہ ہے فی قول مجتہد بتا کر انعام حاصل کریں۔حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عہد اقدس میں بھی تصاویر کا وجود تو تھا اور عموماً ان کے رکھنے والے ان کے پجاری تھے کیا کسی صحیح نقل سے ثابت کر سکتے ہیں کہ آپ نے کسی تصویر کے ساتھ یہ برتاؤ کیا ہو یا ایسا معاملہ کرنے کا حکم صادر فرمایا ہو۔

اچھا تصاویر کا تذکرہ بھی جانے دیجئے ہم بتوں کا سوال پیش کرتے ہیں جو کہ بانسبت تصاویر کے نہایت بدترین ہیں کیونکہ اولاً بتوں سے سوائے پرستش کے دیگر کوئی غرض ملحوظ نہیں ہوتی۔ اور تصاویر میں دیگر اغراض موجود تھے۔ ثانیاً بتوں کی حرمت قطعی نص قرآنی سے ثابت اور تصاویر کی حرمت ظنی حدیث شریف یعنی خبر احاد سے ثابت ہے اور آیت **مَا هَـٰذِهِ التَّمَاثِيلُ الَّتِيٓ أَنتُمۡ لَهَا عَاكِفُونَ ○** (سورۃ انبیاء، ۵۲) سے تصاویر مراد نہیں کیونکہ نمرود و مردود کی قوم بت پرست تھی نہ تصویر پرست جیسا کہ اسی آیت کے بعد میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کا قول وارد ہے **وَتَاللّٰهِ لَأَكِيدَنَّ أَصۡنَامَكُم بَعۡدَ أَن تُوَلُّوا مُدۡبِرِينَ ○** (سورۃ الانبیاء، ۵۷)، بلکہ ان تماثیل سے مراد اصنام مصورہ بصورت سباع وطیور و انسان جیسا کہ تفسیر مدارک میں ہے ثالثاً بتوں کا رکھنا کسی طرح جائز نہیں بخلاف تصاویر کے بعض صور میں ان کے رکھنے کی اباحت ہے جیسا کہ پہلے مذکور ہوا ہے (رابعاً) تصاویر کی حرمت صرف ہماری شریعت میں ہو۔بخلاف بتوں کے ان کی حرمت متوارث ہے۔

اب ان بتوں کی نسبت جنکی قباحت نص قطعی سے ثابت ہے کوئی ایسا واقعہ پیش کر سکتے ہیں کہ خود حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یا صحابہ کبار یا تابعین مجاہدین اسلام نے ان پر پیشاب کیا یا کرنے کا حکم دیا ہو۔اس کا جواب اگر اثبات میں ہے تو پیش کریں اور اگر نفی میں اور ضرور نفی ہی ہوگا تو تصاویر جو ان سے نسبتاً خفیف ہیں ان پر پیشاب کرنے کا حکم کس قاعدہ شرعیہ سے دیا جاتا ہے۔

خانہ کعبہ کے گرد جو ۳۶۰ بت معبود منصوب تھے ان کی نسبت احادیث صحیحہ میں اس قدر ذکر ہے کہ ایک لکڑی سے جو حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ مبارک میں تھی ان کی طرف اشارہ فرماتے

اورآیت شریفہ قُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا ٥(سورۃ بنی اسرئیل، ۸۱)
پڑھتی گئے اوروہ بت گرتے گئے۔

اورتصاویر دوطرح کی آپ کے پیش ہوئیں ایک مطلق من غیرتقیید اضافت ونسبت دوسری مخصوص تصاویر انبیاء علیہم السلام مطلق کی توتعظیمی حالت بدل دی گئی اوراپنی مسند مقدس کے لیے مخصوص کی گئیں۔اورابنیاء کی تصاویر کوآبِ زم زم سے دھوڈالا۔

اب قارئین کرام کوخوب اندازہ ہوگیا ہوگا کہ جس امر کا ثبوت نہ قرآن شریف میں ہے اور نہ ہی احادیثِ صحیحہ میں اورنہ اجماع امت اورنہ قیاس مجتہدین میں اس کا ذکر ہے اورنہ مشائخ عظام کا فرمان ہے کہ پھراس کولازم قرار دینا اورعندشرع شریف کاحکم بھی ساتھ لگادینا کیسی گستاخی اورافتراءعلی اللہ ہے سچ ہے **اذالم تستحی فاصنع ماشئت**

بے حیاءباش وہرچہ خواہی کن

ثانیاً محدثین اورفقہاء کے کلام میں جہاں تصویر کی توہین کا ذکر ہے وہاں پرتوہین سے مراد پیشاب وغیرہ کرنانہیں جیسا کہ اس خبطی نے سمجھا بلکہ اس سے مرادعدم تعظیم ہے یعنی تصویر کی تعظیم نہ کرنا ضروری ہے تا کہ بت پرستی سے مشابہت نہ ہوجائے جیسا کہ درالمختار میں ہے **و خبر جبرئیل مخصوص بغیر المھانتہ انتھی**۔ ورنہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بذاتِ خود کیوں اس لازم عندالشرع کے ترک فرمایا صحابہ کرام نے کیوں اس لزوم پرعمل نہ فرمایا انبیاءسابقین میں سے کسی نے اس اقدام پرعمل کیا۔حلانکہ تابوت سکینہ میں حسب تصریح جمہور مفسرین تصاویر انبیاءتھیں جو ان کو بڑے احترام واکرام سے رکھتے تھے۔ یا کہ دانیال علیہ السلام کی انگشتری پر جوتین تصاویر تھیں اورامیر عمرصاحب رضی اللہ عنہ کے پیش ہوئیں انہوں نے اس لزوم پرعمل نہ فرمایا۔ بلکہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پیش حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی تصویر ہوئی مگرآپ نے بھی اس لزوم کی عملدرآمد نہ فرمائی اب میں کہتا ہوں کہ جب بانی اسلام صاحب شرع شریف نے یہ معاملہ نہیں کیا توعندالشرع شریف کا دعوی بدیہہ البطلان اورواجب الخذلان ہے۔

اب اس مردود کے وہ الفاظ بھی سننے کے قابل ہیں جن کو اس نے ان بکواس ناشائستہ کی معذرت میں استعمال کیا ہے وہ یہ ہیں:

**قال** گئوسالہ سامری کو اگر جلا کر کے اس کی راکھ دریا میں ڈالی جاسکتی ہے یعنی جب خدا کا نام جس پر رکھا گیا تھا اس کو جلا دیا گیا تو کسی نبی یا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر پر بول کر کے اس کو پاؤں کے تلے روندنا بالا ولی جائز وضروری ہے نسبت کا کوئی لحاظ نہیں۔

**اقول** اولاً گئوسالہ سامری نہ اس واحد حقیقی جل جلالہ کی تصویر تھی اور نہ ہی اس کا مجسمہ بلکہ گئوسالہ کے رنگ میں ایک نیا خدا مستقل خود ساختہ تیار کر کے اس کی عبادت میں بنی اسرائیل کو مصروف کر لیا تھا اور اس واحد حقیقی کی نفی کر دی تھی جیسا کہ آیت **فَقَالُوا هٰذَآ اِلٰهُكُمْ وَاِلٰهُ مُوسٰى فَنَسِيَ** • (سورۃ طہ، ۸۸) اس پر شاہد ہے کہ اب اس پر تصویر کو قیاس کرنا کیسی حماقت ہے تصویر ایک قسم کی نقل اتار دی جاتی ہے جو کہ منقول عنہ کے شبیہ میں ہوتی ہے اور یہاں تو حقیقی پروردگار کی نفی اور مصنوعی وجعلی خدا کا ثبوت۔

ثانیاً۔۔۔اس گئوسالہ کی بناوٹ صرف عبادت کے لیے تھی جو کہ معبود باطل ہو کر غضب الہیٰ میں آ گیا جس سے ہر دو جہان کے عذاب کا مستحق قرار دیا گیا۔ دنیا کا عذاب اس کے لیے تجویز ہوا **انظُرْ اِلٰى اِلٰهِكَ الَّذِىْ ظَلْتَ عَلَيْهِ عَاكِفًا لَّنُحَرِّقَنَّهٗ ثُمَّ لَنَنسِفَنَّهٗ فِى الْيَمِّ نَسْفًا** • (سورۃ طہ، ۹۷) اور آخری عذاب **اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ اَنْتُمْ لَهَا وَارِدُوْنَ** • (سورۃ انبیاء، ۹۸) بخلاف تصاویر کے کہ ان کے بنانے کے علت غائی عموماً پرستش اور عبادت نہیں ہوتی صرف ان کی تعظیم اور احترام کرنا مشابہ بت پرستی کے ہو جاتا ہے جس وجہ سے ممنوع قرار ہوئیں۔ اب اس قدر انکے مابین تباین اور تخالف ہوتے ہوئے ان کو اس پر قیاس کرنا فضول ہے ثالثاً اس گئوسالہ کو آگ میں جلا کر دریا میں ڈال دینے سے اس کی توہین مقصود نہیں تھی بلکہ اس باطل معبود کو نابود کرنا مقصود تھا جیسا کہ تمام معبودان باطلہ کا یہی حکم شرعی ہے۔ خواہ اس میں ضمناً انکی توہین کیوں نہ ہو جائے۔

رابعاً۔ بالفرض والتقدیر مان بھی لیا جائے کہ کسی نبی یا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر بت ہے اور گئو سالہ سامری کے برابر ہے جو کاروائی اس گئو سالہ کے ساتھ کی گئی تھی اور اس پر اکتفاء کیوں نہیں کیا گیا سمجھ میں نہیں آتا کہ گئو سالہ کو جلا کر پانی میں ڈالنے اور حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر کے ساتھ یہ بے حیائی کرنے میں کونسا التزام ہے۔

خامساً تجربہ اور مشاہدہ شاہد ہے کہ کسی مقتدر اور مستقل بادشاہ کے علاقہ میں اگر کوئی دوسرا شخص بادشاہت کا دعوی کر کے اس کی رعیت کو اپنا مسخر کرنا چاہے تو بادشاہ کو فطرۃً وعادۃً اس کے برخلاف اپنی تمام طاقت صرف کرنا اور پھر اس کو گرفتار کر کے طرح طرح کے عذاب سے مارنا اور پھر اس کی لاش سولی پر لٹکا کر تمام جہان کا عبرت گاہ بنانا عام معمول ہے لیکن اگر اس بادشاہ کا کوئی شخص فوٹو ایک نہیں بلکہ ہزار بھی لے لے تو اس کو اس میں نہ کوئی رنج ہوگا نہ غصہ اس طرح جب اس گئو سالہ نے خداوندِ عالم کے ملک میں اس کے مقابلہ میں خدائی کا دعویٰ کر دیا تو خداوندِ عالم کو اس کے سزا دینے اور تباہ کرنے کا خاص حق ہے اب اس پر تصویر انبیاء کو قیاس کرنا کیسی جہالت ہے۔

قولہ نسبت کا کوئی لحاظ نہیں۔ یہ دعویٰ بدیہہ البطلان ہونے کے علاوہ مضحک الاطفال بھی ہے۔ جس امر کو ہر مذہب وملت کے لوگ جانتے مانتے ہوں اور جس چیز کی فطرت انسانی شاہد ہو اس کا انکار کرنا اپنی سفاہت ورذالت کے ثبوت دینے کے مترادف ہے۔ انسان تو اعلیٰ ہستی ہے لیکن حیوانات سے پوچھیے تو یہی کہیں گے کہ نسبت اور اضافت ہر وقت اور ہر کام میں ملحوظ ہے۔ بلکہ میں تو یہی کہوں گا کہ جملہ نظامِ عالم خواہ علوی ہو یا سفلی ملکوتی ہو یا ناسوتی تمدنی ہو یا سیاسی اخلاقی ہو یا شرعی تمام کا قیام اسی نسبت اور اضافت سے ہے۔ مثلاً اسلام کی پابندی ہمیں اس لیے ضروری ہے کہ یہ خداوندِ عالم کا دین ہے قرآنِ کرم اس لیے واجب التعمیل ہے کہ یہ خدا کا کلام ہے رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس لیے واجب الاطاعت ہیں کہ آپ اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے ہیں حدیث شریف اس لیے لازم الاتباع ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے ادھر نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، صدق دیانت، اخلاص، عدالت، شجاعت، سخاوت وغیرہ یہ تمام اس لیے فرض ہیں کہ ان میں خدا

تعالیٰ کی خوشنودی ہے زنا، چوری، حرام خوری رشوت ظلم کذب بہتان افترا وغیرہ اس لیے حرام ہیں کہ ان میں غیر کی حق تلفی ہے تیری ماں تجھ پر حرام تیرے باپ پر حلال تیری بہن تجھ پر حرام تیرے بہنوئی پر حلال تیری بیوی تجھ پر حلال دوسروں پر حرام یہ تمام اضافات اور نسبتیں ہیں جن پر حلت اور حرمت کا مدار ہے۔ اس طرح تمام امورات دینی و دنیاوی کو شمار کرتے جایئے پھر دیکھیے کہ کوئی ایسی چیز بھی دنیا میں ہے جس میں نسبت و اضافت کا لحاظ نہ ہو۔ یہ تو امور عامہ کی بحث تھی۔

اب ہم خاص تصویر کے مسئلہ کے دونوں رخوں کو دیکھتے ہیں ایک رخ تو فطرتی ہے اور دوسرا شرعی جس نگاہ سے دیکھا جائے تو نسبت اور اضافت کا لحاظ موجود۔ پہلے فطرت میں آیئے کسی ادنیٰ سے ادنیٰ آدمی کی تصویر بنا کر اس کے سامنے اس کی توہین کیجئے پھر دیکھیے گا کہ وہ کس قدر غصہ اور جوش دکھاتا ہے آپ کی لحیہ مبارک کے بال نوچ کر آپ کے سامنے رکھ دے گا اگر یہ نہ ہو سکا تو گالم گلوچ سے آپ کو خوش کر دے گا۔ اگر اسمیں کچھ شک ہو تو تجربہ کر کے دیکھیں یہ تو ادنیٰ آدمی کا معاملہ تھا۔ اب اگر آپ میں کوئی جرات کا مادہ ہے تو کسی معزز محترم سردار یا حاکم شہر کا فوٹو لے کر اس کے سامنے یہ کام کیجئے پھر اس کا نتیجہ آپ خود دیکھ لیں گے۔ اگر یہ بھی نہیں آپ سے نہیں ہو سکتا تو ہم کسی مصور فوٹو کش سے آپ کے پیر و استاذ، والد بزرگوار کا فوٹو لے کے آپ کے سامنے کہہ دیتے ہیں اور درخواست کرتے ہیں کہ ذرا اس پر پیشاب کر دیجئے تو ہم دیکھیں گے کہ آپ اس پر کس قدر پانی ڈالتے ہیں۔ اب دو حالی سے خالی نہیں یا تو پیشاب کریں گے یا نہ کریں گے اگر کریں گے تو آپ کو اپنی ہٹ دھرمی اور بے شرمی کی مبارکباردی کا تمغہ دیا جائے گا لیکن تمام جہاں کی لعن وطعن کا مورد بن کر بے ادب گستاخ کے نام سے موسوم ہو جائیں گے۔ اور اگر نہ کریں گے تو کیوں۔ جب حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سرورِ دو جہاں سردارِ پیغمبران کی تصویر کے ساتھ یہ معاملہ جائز ہے اور نسبت کا لحاظ نہیں یہاں کیوں ناجائز اور نسبت ملحوظ، غرض تصویر میں بے اختیار فطرۃ و جبلۃً نسبت کا لحاظ آجاتا ہے۔

اب ہم تصویر کا دوسرا رخ دیکھتے ہیں یعنی شرعی نگاہ میں بھی نسبت ملحوظ ۔ آج سے نہیں بلکہ

نسبت کا لحاظ ابو البشر حضرت آدم علیہ السلام کے عہدِ مبارک سے اب تک بدستور۔تفسیر خازن وغیرہ مفسرین تحت آیت آيَةَ مُلْكِهِ أَن يَأْتِيَكُمُ التَّابُوتُ فِيهِ سَكِينَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ ٠ (سورۃ بقرہ،۲۴۸) کے لکھا ہے کہ ایک صندوق شمشاد کی لکڑی کا ۲ ○ ۳ گز کی جسامت میں حضرت آدم علیہ السلام پر اترا تھا جسمیں تمام انبیاء علیہم السلام کی تصاویر تھیں اور وہ صندوق ابراہیم علیہ السلام کے عہد تک تمام پیغمبروں کے پاس اپنے اپنے زمانہ میں رہا پھر حضرت اسماعیل علیہ السلام پھر یعقوب علیہ السلام کے پاس رہا، بنی اسرائیل میں رہا یہاں تک کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو ملا پھر اس طرح انبیاء بنی اسرائیل میں رہا دیکھیئے یہ نسبت کا لحاظ جس صندوق میں انبیاء کی تصاویر تھیں اس کو انبیاء کرام نے کب محفوظ و محترم بلکہ اس سے اپنی مشکلات کے حل کا اصل ذریعہ سمجھا۔حضرت دانیال علیہ السلام کی انگشتری کا تذکرہ پہلے ہو چکا کہ اسمیں تین تصویریں تھیں وہی انگشتری حضرت امیر عمر رضی اللہ عنہ کے پیش ہوئی لیکن آپ نے اس کی کوئی توہین وتحقیر نہ کی بلکہ نسبت کا لحاظ کر کے حضرت ابو موسیٰ اشعری کے حوالہ کر دی بلکہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بوقت فتح مکہ جب کعبۃ اللہ کے پاس تشریف فرما ہوئے تو اندر داخل ہونے سے پہلے حضرت امیر عمر رضی اللہ عنہ کو ارشاد فرمایا کہ جو تصاویر کعبہ کے دیوار میں ہیں۔ان کو محو کر دے چنانچہ وہ اندر گئے اور تمام تصاویر کو محو کر دیا لیکن حضرت ابراہیم و اسماعیل علیہ السلام کی تصاویر کو نہ چھوا پھر جب خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم اندر تشریف لے گئے تو دیکھا کہ حضرت ابراہیم و اسماعیل علیہما السلام کی تصویریں موجود ہیں ان کے ہاتھ میں ازلام تھے آپ نے فرمایا کہ خدا ان کفار کو تباہ کرے یہ جانتے ہیں کہ ان دونوں حضرت نے ازلام سے کبھی انتقام نہیں لیا تھا پھر زمزم کا پانی منگوا کر ان دونوں تصویروں کو آپ نے اپنے ہاتھ سے دھو ڈالا یہ ہے نسبت کا لحاظ ۔حضرت امیر عمر کو باوجود تاکیدی حکم محو کرنے جملہ تصاویر کے انہوں نے ان دونوں تصاویر کی نسبت کا لحاظ کرتے ہوئے انہیں نہ چھیڑا اور باقی کو محو کر دیا۔اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان تصاویر کو اپنے ہاتھ مقدس اور زمزم کے پانی کا شرف بخشا۔یہ وہ شرف ہے جس پر اگر ہزار جان قربان کی جائے تو بجا ہے۔مولانا جامی نے کیا خوب کہا

ہے

ہر گہ بقصد قتلم شمشیر بر کشا ی

بہر بقا عمرت د ست د عا کشا یم

و لہ ا یضاً

عمر یست بیما رِتو ا م د ر کشتم تعجیل کن

ز یر ا نکہ غیر ا ز تیغ تو نبو د شفا ء عا جلم

تیغ ر ا بر گر دنم بس تیز ر ا ن

کا ند ر یں بینم حیا ت جا و د ا ں

اور سنیے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی تصویر کی کیا بحث حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی نعلین مقدسین کی تصویر کا ذکر آپ کی حیرانی کے لیے کافی ہے ذرا نظامیہ شرح شمائل ترمذی ولمعات شرح مشکوٰۃ ومواہب لدنیہ دیگر عشاق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی کتب کھول کر دیکھیے۔ حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کی تصویر کو جو جبرائیل علیہ السلام نے اپنی ہتھیلی پر یا پرزہ ٔحریر پر منقش کر کے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں لا کر پیش کی تھی جیسا کہ احادیثِ صحیحہ میں موجود ہے کیا وہاں نسبت کا لحاظ نہیں تھا اگر نسبت کا لحاظ نہ ہوتا تو جبرائیل ایسا فضول کام کیوں کرتے اور حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اس از دواج کے انعقاد سے تیقن کیوں فرماتے اور حضرت صدیقہ اپنے رفعت شان کے لیے اس واقعہ کا تذکرہ فخریہ کیوں بیان فرماتے۔

غرض تصویر میں نسبت کا لحاظ ضروری ہوا کرتا ہے فطرۃً بھی اور شرعاً بھی اس کا انکار شمس نصف النہار کے انکار کی مترادف ہے

رہا یہ امر کہ جب تصویر میں نسبت کا خاص لحاظ ہوا تو اگر مثلاً کسی بزرگ صالح کا فوٹو لیا جائے تو وہ جب وہ صالح قابلِ تعظیم ہے تو کیا اس کی تصویر کی تعظیم بھی ضروری ہے نہیں ہرگز نہیں اول تو تصویر کسی ذی روح کی بنانی شرعاً سخت منع ہے جیسا کہ پہلے مذکور ہوا اب اگر کسی نے اس جرم

پر اقدام کر کے کسی بزرگ کی تصویر کشی کر لی تو جس طرح اس کی توہین جائز نہیں ویسے اس کی تعظیم بھی جائز نہیں بلکہ اس کے محو کرنے میں ایسی صورت اختیار کرے جس سے اس کی توہین بھی نہ ہو اور محو بھی ہو جائے **واللہ تعالیٰ اعلم**

قارئین کرام مضمون تو ابھی ختم نہیں ہوئے اور نہ ہی دل کی ہوس پوری ہوئی مگر طوالت باعث ملالت ہونے کی وجہ سے اس مضمون کو ختم کیا جاتا ہے اب دوسرا مضمون یعنی اہانت اہلِ بیت کی بالکل مختصر بحث کی جاتی ہے **وباللہ التوفیق**

**قال** میں علی کرم اللہ تعالیٰ کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی جوتی کی خاک کے برابر نہیں سمجھتا۔

**اقول** یہ ہے وہ بکواس جس سے اگر زمین لرزہ اور آسمان زلزلہ میں آجائے تو بجا ہے

مرمر ایدز نمی ابارد روئے اعتقاد

ایں چنیں بدکر دن و دین پیمبر داشتن

یہ اس عداوۃ الرسول کی آگ کے شرارے ہیں جو اس ناپاک پارٹی کے سرغنہ ان کے دلوں میں بھڑکا رکھی ہے۔ اور اس پر حسد و بغض کے دریا کی موجیں ہیں جس کو ان کے شیخ النجد نے ان کے دلوں میں بہا رکھا ہے۔ یہ بے چارے اپنی ڈیوٹی کے فرائض ادا کرنے میں مجبور ہیں وہ بصورت سست و کاہلی جواب دہی کے خطرہ میں مقہور۔ حدیث شریف میں ہے کہ ابلیس پانی پر تخت بچھا کر اس پر بیٹھ جاتا ہے اور روزمرہ اپنے پٹھوؤں کو تمام ملک میں اپنی اپنی ڈیوٹی پر بھیج دیتا ہے ہر شام کو ہر ایک کی حاضری لے کر اس کی کارگزاری کی پڑتال کرتا ہے ان میں سے جس نے زیادہ شرارت اور خبائث کی یا کرائی ہو اور اس پر بہت راضی ہوتا ہے اور اس کو تھاپڑا ما کر اس سے خوش ہوتا ہے یہاں بھی وہی معاملہ سمجھیے۔ زیادہ تشریح کی حاجت نہیں۔

اس واعظ بے چارہ کی ڈیوٹی تو تھی حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی (العیاذ باللہ) توہین مگر کھلی توہین تمام مسلمانوں کے اشتعال سے خوف کھایا کہ اس کا بھی راجپال سا حشر نہ ہو جائے اس پر ان کے

شیخ النجد نے یہ تعلیم دی کہ الکنایۃً مطلب ابلغ من الصراحت اس مطب کے صراحتہً کے بجائے کنایات سے پورا کیا جائے ممکن ہے کہ ایسے کرنے سے مسلمانوں کا اجتماع ٹوٹ کر تفرقہ ہو جائے اور تفرقہ سے مطلب برآمد ہونا آسان ہو جائے گا ایسی حالت میں پھر صراحت سے بھی کوئی رکاوٹ نہیں ہوگی کبھی تو حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تصویر کا لباس پہنا کر آپ کی (خاک بدہن دشمناں) توہین کرنی شروع کر دی۔

ان کی چالاکی اور چالبازی داد دینے کے قابل ہے کیسی دور کی سوجھی حضرت شیرِ خدا کی توہین کرنے سے انکے اصلی مطلب براری کے علاوہ اور بھی بہت مقاصد حاصل ہوئے (۱) حضرت شیرِ خدا اکثر سلاسل اولیاء اللہ کے پیشوا مانے ہوئے ہیں ان کی توہین سے تمام اولیاء اللہ کی توہین حاصل۔(۲) مسلمانوں کو اکابر کی توہین سننے اور برداشت کرنے کا عادی اور متحمل بنایا جس سے اس نے کسی آنے والے سنگین معاملہ کی پہلے تیاری کرنے کی سوچی۔(۳) مسلمانوں کی باہمیں اجتماع اور اتفاق کے بجائے اس میں تفرقہ وتخالف بلکہ بغض وعداوت کا تخم بویا۔

اب یہاں شیرِ خدا کی بالخصوص توہین کرنے کی وجہ یہ بھی ہے کہ بفضلِ خدا تعالیٰ یہاں ہمارے ہندو پنجاب میں گو مذاہب باطلہ مثلاً مرزای وغیرہ نے عام غلغلہ مچا رکھا ہے اور بھولے بھالے مسلمانوں کے لیے دام تزویر بچھا کر اور سبز گھاس دکھا کر اپنے اپنے پھندے میں پھنس رہے ہیں۔لیکن پھر بھی الحق یعلو و لا یعلی و لکل فرعون موسی حق حق ہے اور باطل باطل تمام بد مذہب اہلِ سنت والجماعت کے مقابلے میں دم مارنے کی طاقت نہیں رکھتے اور نہ ہی کسی میدان مناظرہ میں ان کی جیت لہذا مذہب اہل سنت و جماعت کا زور ہے۔حضرات شیخین رضی اللہ عنہما کا بھی حضور کے ساتھ گہرا تعلق اور پیشوا امت ہیں مگر اہلِ سنت والجماعت کے مخللین کو بی کا خوف دامن گیر ہوا۔لیکن ایسا پلٹا کیا کہ اہلِ سنت کی حمایت کا رنگ دکھا کر شیعہ کے مقابلہ میں ان کے مذہب کی تردید کرتے کرتے وہ اہلِ بیت پاک میں سے اعلیٰ افرد پر حملہ شروع کر دیا یعنی شیرِ خدا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ اور بموجب خوئی بدرا بہانہ بسیار نہ بہانہ یہ بنایا کہ میں تو شیعہ

کے مقابلہ میں انکی تردید کررہاہوں کہواسمیں کیا جرم کیا۔ بھولے اہلِ سنت ایسے سبز گھاس دیکھ کر خاموش ہوگئے اوراس توہین کوسن کر برداشت کرگئے ۔لیکن جوغیرت مند سمجھ دار مسلمان ہیں وہ ضروران کی خباثت سے واقف ہوکر چونک اٹھے ہوں گے غالباً مسلمانوں کے دوفرقے ہوگئے ہوں گے پھر جب اس نے یہ بکواس پچا کرہضم کرلیے تو پھراس نے حضورکوتصویر کا جامہ پہنا کر آپ کی توہین کی اسمیں بھی صرف غیور مسلمان نے مخالفت کی ہوگی اورجو پارٹی پہلے ہی اس کی حامی بن گئی ہوگی وہ اب بھی اس کے طرفدار ہوگی۔

مسلمانواب اس گستاخ کی علانیہ توہین کرنے کا وقت آگیا ہے اس نے مسلمانوں کی جماعت میں تفرقہ ڈال کرایک پارٹی اپنی حمایت کے لیے پہلے بنارکھی ہے۔وہ پارٹی اس کے ہر فعل قبیح کی حمایت میں مجبور ہے آپ اپنے اسلام اورحضرت بانی اسلام کے احترام وتوقیر میں اپنے جان و مال کوقربان کرنے کے لیے تیار ہوجائیں اوراس خناس کوپھرایسی بکواس بکنے کی گنجائش بھی نہ دیں اورایسے معاملہ میں بے پرواہی اورلااابالی سے ہرگز کام نہیں لینا چاہیے۔**وما علینا الا البلاغ۔**

اب یہاں اموذیلہ تنقیح طلب ہیں۔(۱)جس ہستی کے حق میں اس بےادب نے گستاخی کی ہے وہ عنداللہ کس قدر محترم ہے(۲)اس ہستی کا حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کس قدر تعلق ہے(۳) مسلمانو پراس ہستی کا اکرام واحترام لازم ہے(۴) کیا ایسے ناشائستہ الفاظ ایسی ہستی کے حق میں باعثِ توہین ہیں۔(۵) کیااس توہین کا اثر حضور پاکؐ تک بھی پہنچتا ہے یہ پانچ امر دریافت اور تحقیق طلب ہیں۔ان کی تشریح بالفاظ مختصرہ کی جاتی ہے **واللہ الھادی**

ان امورخمسہ کی تحقیقات کرنے سے پہلے ہم قارئین کرام کے ذہن نشین یہ امرضروری کرانا چاہتے ہیں کہ حضرت شیرِ خداعلی المرتضی کرم اللہ وجہہ کےجس قدرفضائل وکمالات ذکر کیے جائیں اس سے حضرات خلفاء ثلاثہ رضی اللہ عنہم پر حضرت علی رضی اللہ عنہ کی فوقیت ہرگز ہرگز ثابت نہیں ہوسکتیں بلکہ ان کے مدارج سے مساوات بھی ناممکن ۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ یہ فضائل اگرچہ اپنی

ذات میں موجوب رفعت شان کیوں نہیں مگر پھر بھی یہ کمالات جزئیہ ہیں اور حضرات ثلثہ کے فضائل کلیہ۔ اور فوقیت وفضیلت فضائل کلیہ ہوتے ہیں نہ جزئیہ۔ علاوہ برایں ان فضائل کا بعض بلکہ اکثر حضرات ثلثہ میں موجود بہر کیف حضرت شیرِ خدا جبکہ حضرات ثلثہ کے بالخصوص حضرات شیخین رضی اللہ عنہما کی فوقیت وفضیلت کے خود قائل ومعترف ہیں پھر ان پر فوقیت یا مساوات کا کیا امکان۔

لیکن بحث اس امر میں ہے کہ فوقیت اور فضیلت مفضول کو فاضل کی خاک نعلین بنانے کو مقتضی نہیں ہوتی خصوصاً جبکہ مفضل علیہ فی حد ذاتہ نہایت معزز ومحترم عند اللہ ہو۔ مثلاً خداوند عالم جل جلالہ کا فرمان ہے تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلَى بَعْضٍ ۰ (سورۃ بقرہ، ۲۵۳) کہ یہ مفاد نہیں جو کہ انبیاء کرام علیہم السلام مفضول ہیں وہ فاضلین کی خاک نعلین کے برابر یا اس سے بھی کمتر ہو کلا وحاشا۔

میرے خیال میں حضرات ثلثہ رضی اللہ عنہم اجمعین کی رفعت شان جس قدر حضرت شیرِ خدا کرم اللہ وجہہ کی رفعت میں ہوسکتی ہے اتنی رفعت حضرت علی کے معمولی ہستی ہونے سے نہیں ہوسکتی لہذا یہاں حضرت شیرِ خدا کے چند فضائل امور خمسہ کے ضمن میں ذکر کر جاتے ہیں جس سے دو امر ثابت ہوں جائیں گے ایک یہ کہ حضرت شیرِ خدا فی نفسہٖ نہایت رفیع الشان ہیں کوئی معمولی ہستی نہیں۔ دوسرا یہ کہ حضرات خلفاء ثلثہ رضی اللہ عنہم کا ایسی رفیع الشان ہستی سے افضل ہونا۔

## امور خمسہ مستقحہ

امر اول حضرت شیرِ خدا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ نے بنا بر اشہر اقوال کے دس سال کی عمر میں شرف اسلام حاصل کیا اور بنا بر اکثر اقوال کے تمام مذکور سے پہلے جامۂ اسلام پہنا جیسا کہ خود فرماتے ہیں سبقتکم الی الاسلام۔۔۔ ۔ چنانچہ دوشنبہ کے دن حضور کی بعثت ہوئی اور سہ شنبہ کو آپ مشرف باسلام ہوئے اور آپ نے کبھی بت پرستی نہیں کی جیسا کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے بھی نہیں کی اس واسطے آپ کو خطاب کرم اللہ وجہہ کا عنایت ہوا اور آپ کو فضیلت میں بعد

انبیاء کرام علیہم السلام چوتھا نمبر ہے۔ اور آپ عشرہ مبشرہ میں سے ہیں اور علماء ربانیین میں سے فرد کامل ہیں باب العلم ہیں باب الحکمتہ ہیں۔ اسلام کے پہلوانوں میں سے اعلیٰ درجہ کے بہادر اور زبردست پہلوان ہیں۔

صحیحین وغیر ہا میں حدیث وارد ہے کہ خیبر کے دن حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ کل ایک ایسے شخص کو جھنڈا دوں گا جس کے ہاتھ پر فتح ہوگی اور وہ خدا تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دوست رکھتا ہے اور خدا اور سول اس کو دوست رکھتے ہیں تو تمام صحابہ میں رات بھر یہی تذکرہ رہا کہ دیکھیے ایسا خوش نصیب کون شخص ہوگا صبح کو تمام صحابہ کرام اسی آرزو میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو پیش ہوئے کہ یہ سعادت ہمیں نصیب ہو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ کو طلب فرمایا تو صحابہ کرام نے عرض کیا کہ وہ آنکھوں کے درد میں مبتلا ہیں حاضری سے قاصر ہیں ارشاد ہوا کہ اس کو بلاؤ جب حاضر ہوئے تو حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ کی آنکھوں میں لعابِ مبارک ڈالی اور دعا فرمائی چنانچہ اس وقت ایسے شفایاب ہوئے گویا کوئی شکایت ہی نہیں تھی تو آپ کو ایک جھنڈا دے کر جنگ کو روانہ فرمایا چنانچہ اسی دن خیبر فتح ہوا صحیح روایت میں آیا ہے کہ آپ قلعہ کے دروازہ کو ایک ہاتھ میں لے جنگ کرتے رہے جب فیصلہ ہوا تو اس کو پھینک دیا پھر اُس دروازہ کو چالیس مرد بڑی تکلیف سے اٹھاتے۔ اور آپ اعلیٰ درجہ کے عابد و زاہد مجاہد سخی خطیب اور فصیح و بلیغ صدیق شہید ہیں۔

ان تمام امور کا ثبوت احادیث صحیحہ میں موجود اب اگر آپ کے صدیق ہونے میں کوئی تردد واقع ہوگیا ہو تو صواعق محرقہ مولفہ امام ابن حجر مکی، ص ۷۴ باب فضائل علی بن ابی طالب حدیث ۳۰، ۳۱ دیکھ کر تسلی کر سکتے ہیں۔ غرض حضرت شیرِ خدا کے فضائل و کمالات خداداد کسی حد و انداز میں آنے کے نہیں لہذا مشتے نمونہ از خروار پر اکتفا کیا جاتا ہے واللہ الھادی امر دوم حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ کا گہرا تعلق ہے جو کسی اہلِ عقل و دیانت پر پوشیدہ نہیں حدیث متفق علیہ میں ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ کو فرمایا کہ تو مجھ سے اور میں تجھ سے ہوں اور ترمذی میں

ہے کہ علی مجھ سے اور میں اس سے ہوں اور وہ ہر مومن کا ولی ہے اور ترمذی نسائی ابنِ ماجہ مسند امام احمد میں ہے کہ حضور نے فرمایا کہ تو میرا بھائی ہے دنیا و آخرت میں اور نسائی میں بروایت حضرت علی رضی اللہ عنہ موجود ہے کہ آپ فرماتے ہیں کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ جو میرا مرتبہ اور منزلت ہے وہ کسی دیگر خلائق کا نہیں۔ حضور کے ساتھ آپ تمام مشاہد میں حاضر رہے الا جنگ تبوک کے موقعہ میں آپ کو مدینہ کی حفاظت کے لیے حضور پاک نے مقرر فرمادیا روتے ہوئے حضور کی جناب میں عرض کیا کہ کیا مجھے عورتوں اور معصوم بچوں میں رکھتے ہیں تو ارشاد ہوا کہ کیا تمہیں یہ امر خوش نہیں کہ تو مجھے ایسا ہے جیسا کہ ہارون موسی علیہ السلام کے لیے تھا مگر میرے بعد نبوت نہیں۔ آپ کے ساتھ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عقد مواخاۃ کیا آپ کو حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دامادی سیدۃ نساء العالمین کے زوج ہونے کا شرف حاصل آپ اہلِ بیت اطہار میں داخل آیت مباہلہ کے انفسنا میں شامل خطیب بغدادی کی روایت ہے کہ حضور پاک کا ارشاد ہے کہ علی میرے سر کا بدن سے مرتبہ رکھتے ہیں جب حضور پاک نے مدینہ منورہ کی طرف ہجرت فرمائی تو آپ کے مکہ میں چند روز ٹھہرنے کا ارشاد فرمایا تا کہ امانت اور وصایا جو حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس تھیں ادا کر کے آجائیں چنانچہ آپ نے ایسا ہی کیا۔ اسی معنی کے لحاظ سے آپ کو وصی کہا جاتا ہے نہ اس معنی سے جسکو بد فرقہ شیعہ شنعیہ نے بنا رکھا ہے یعنی خلیفہ بلا فصل یہ انکا مثل دیگر بکواس کے فضول بکواس ہے۔ ترمذی نے حضرت بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ فرماتی کہ تمام لوگوں سے حضور پاک کو زیادہ پیاری بی بی فاطمہ اور تمام مردوں سے زیادہ پیارا اس کا زوج حضرت علی رضی اللہ عنہ ہے اور طبرانی میں ہے کہ حضور پاک فرماتے ہیں کہ لوگ مختلف درختوں سے ہیں اور میں اور علی ایک ہی درخت سے ہیں۔ اور دیلمی نے روایت کیا ہے کہ سابقون تین ہیں موسی علیہ السلام کی طرف سبقت کرنے والے یوشع بن نون اور عیسیٰ علیہ السلام کی طرف سبقت کرنے والا صاحب یسین اور میری طرف سبقت کرنے والا علی بن طالب اور ابو نعیم و ابنِ عساکر کی روایت میں ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ صدیق تین ہیں حبیب نجار

جس نے کہا یَا قَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِیْنَ ۰ (سورہ یسین، ۲۰) اور حزقیل مومن ال فرعون جس نے کہا تھا اتقتلون رجلاً ان یقول ربی اللہ وعلی بن ابی طالب وہوا فضلھم غرض حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے جو تعلقات حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے ہیں ان کو اگر تمام عمر میں شمار کرتے رہے تو ختم نہ ہوں گے۔

امر سوم آپ امیر المؤمنین وخلیفۃ المسلمین و چہارم از خلفاء الراشدین المھدیین ہیں تمام مسلمانوں پر ان کا اتباع لازم جیسا کہ حدیث احمد ابوداؤد وترمذی میں موجود ہے **فعلیکم بسنتی و سنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین** اور اہلِ بیت پاک میں سے ہونے کی وجہ سے جملہ اہلِ اسلام پر آپ کی مودت ومحبت واجب جیسا کہ کلام پاک رب العلمین واحادیث رحمۃ العالمین میں بالتصریح موجود بلکہ ایمان اور نفاق کا امتیاز آپ کی محبت وعداوت پر بنی جیسا کہ مسلم میں بروایت حضرت علی مروی ہے کہ مجھے اس ذات پاک کی قسم ہے جس نے دانہ کو پیدا کیا اور جی کو زندہ نکالا کہ حضور نے میرے ساتھ عہد کیا ہے کہ میرے ساتھ محبت رکھنے والے مومن ہی ہوں گے اور بغض رکھنے والے منافق اور ترمذی کی حدیث میں ہے کہ علی ہر مومن کے ولی ہیں اور نیز ترمذی و امام احمد کی روایت میں ہے کہ حضور نے فرمایا جس کا میں مولا اسکا علی مولا۔ اور طبرانی و حاکم کی روایت میں ہے کہ حضرت علی کی طرف دیکھنا بھی عبادت ہے اور خطیب بغدادی نے رویات کیا ہے کہ حضور فرماتے ہیں کہ مومن کے صحیفہ اعمال کا عنوان علی کی محبت ہے اور طبرانی کی روایت میں ہے حضور کا ارشاد جس نے علی سے محبت رکھی اس نے مجھ سے محبت رکھی اور جس نے مجھ سے محبت رکھی اس نے اللہ تعالیٰ سے محبت رکھی اور جس نے علی سے بغض رکھا اس نے مجھ سے بغض رکھا اور جس نے مجھ سے بغض رکھا اس نے اللہ تعالیٰ سے بغض رکھا۔ غرض حضرت شیرِ خدا میں سب لحاظات محترمہ موجود مثلاً شرفِ صحابیت وشرف اہلِ بیت ہونے کا وشرف ذوی القربیٰ۔

وشرف دامادی وشرف ابوۃ سیدین وغیرہ جملہ شرافات سے مشرف تو جونص صحابہ کرام کے اکرام میں وارد اس کے بھی یہ مصداق اور جونص اہلِ بیت پاک کے احترام ومحبت میں صادر وہ بھی آپ پر منطبق اور جونص ذوی القربیٰ کی مودت میں نازل اسکے بھی آپ مستحق ازینوجہ آپ کا اکرام

واحترام جملہ اہلِ اسلام پر تاکیدی فرض ہے جس کی عہدہ براری بدون ادائی ناممکن واللہ الھادی

امر چہارم جو ناشائستہ الفاظ زید نے ایسی معزز و محترم ہستی کے حق میں کہے ہیں واقعی باعث توہین وتحقیر ہیں اولاً ایسے الفاظ کسی کے حق میں نہ قرآن شریف میں آئے اور نہ ہی کسی حدیث میں یہ اختراعی الفاظ عوام کالانعام کے حق میں استعمال کیے جاتے ہیں تو گویا شیرِ خدا کو اس نے معمولی ہستی قرار دیا اور ان کو اپنے منصب سے گرا دیا اسی کا نام سب ہے ثانیاً نہ کہیں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے ایسے الفاظ شیرِ خدا کے حق میں استعمال فرمائے اور نہ ہی شیرِ خدا نے کبھی ایسے خطاب سے اپنے آپ کو منسوب کیا بلکہ حضرت صدیق نے تو آپ کے اعزاز کا اعتراف کیا جیسا کہ ابن سماک نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے روایت کی گئی ہے کہ حضور پاک ﷺ نے فرمایا کہ پلِ صراط پر سے گزرنے کے لیے پاسپورٹ حضرت علی کے ہاتھ میں ہوگا جس کو وہ پاسپورٹ لکھ دیں گے وہ گزرے گا اور جس کو نہ لکھیں گے وہ ہرگز نہ گذرے گا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آپ کے فضائل کا رشک کیا ہے جب کہ ابویعلی نے ابوہریرہ سے اور احمد نے بسند صحیح ابنِ عمر سے روایت کی گئی ہے کہ امیر عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ علی میں تین خصائل ہیں اور ان میں سے ایک بھی میرے لیے ہوتا تو سرخ جانوروں سے مجھے زیادہ محبوب ہوتا ایک سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دخترِ نیک اختر کا آپ کے نکاح میں ہونا۔ دوسرا مسجد میں سکونت و رہائش تیسرا خیبر کے دن جھنڈا عطا ہونا۔ دیکھیے یہ حضرات شیخین ہیں جو کہ آپ کی تعریف میں رطب اللسان ہیں بھلا یہ کب ممکن ہے کہ جس کی تعریف کریں اس کو اپنی خاک نعلین کے برابر قرار دیں الحاصل بمقتضائے **انزلو الناس علی قدر منازلھم** ہر ایک شخص کا قدر اس کے منصب کے مناسب کرنا ضروری ہے۔ تو جو الفاظ استعمال ہوئے جنھیں معمولی آدمی بھی اپنی تحقیر سمجھے کیا یہ سب وشتم نہیں۔ ضرور ہے اور بلاشبہ ہے اور اس امر کا مستحق ہے کہ کہا جائے **لعنۃ اللہ علی شرار کم** جیسا کہ حدیث ترمذی وغیرہ میں موجود ہے۔

امر پنجم ایسے سب اور بکواس کا حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک بلکہ ذات پاک وحدہ لاشریک تک

پہنچتا ہے جیسا کہ حدیث مسند اما احمد میں ہے کہ حضور نے فرمایا جس شخص نے علی کو سَب کیا تو اس نے مجھے سَب کیا۔ اور امام شافعیؒ نے روایت کیا ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا ارشاد ہے کہ جس نے میرے اصحاب کو سب کیا تو اس نے مجھے سب کیا اور جس نے مجھے سب کیا تو اس نے اللہ تبارک تعالیٰ کو سب کیا اور جس نے اللہ تعالیٰ کو سب کیا تو اس کو اللہ تعالیٰ نے ناک کے بھر اگ میں اوندھا ڈالے گا اور ابو یعلیٰ و بزاز نے روایت کیا ہے کہ حضور پاک نے فرمایا جس نے علی کو ایذا دیا اس نے مجھے ایذا دیا ان احادیث و دیگر ایسے احادیث سے صاف ثابت ہے کہ زید ایسے بکواس سے لعنت کا مستحق ہے جب کہ حدیث ترمذی پہلے منقول ہوئی بلکہ در پردہ بھی حضور پاک کو ایذا پہنچایا گیا ہے ایسے کرنے والے پر نص قرآنی وارد

**قال** اور میرا ایمان و اعتقاد ہے کہ اگر تمام انبیاء علیہم السلام بھی علی بن کر آجائیں تو پھر بھی خلیفہ اول کی جوتی کی خاک کے برابر نہیں جانتا

**اقول** ناظرین نے دیکھا اس چالباز عدو الرسول کی روباہ بازی اس نے کیسی حیلہ کاری اور مکاری سے اپنی مطلب براری کے لئے کہاں سے کہاں جا پڑا۔ کہاں حضرت صدیق وشیرِ خدا اور کہاں تمام انبیاء اس پٹھو نے اپنی شیخ النجد کی ڈیوٹی کو کیسے ڈھنگ سے ادا کیا **قَدْ بَدَتِ الْبَغْضَاء مِنْ أَفْوَاهِهِمْ وَمَا تُخْفِي صُدُورُهُمْ أَكْبَرُ** ○ (سورۃ الاعمران، ۱۱۸)

میں حیران ہوں کہ جب یہی واقعہ علماء کے پیش کیا جاتا ہے تو بڑی سوچ میں پڑ جاتے ہیں کوئی اس کو پاگل و مرفوع القلم بنا کر اس کے سر سے بلا ٹال دیتا ہے اور کوئی صاحب اس کی نیت استفسار کرنے کا حکم دے کر اس کے بارے میں متوقف ہو جاتا ہے لیکن فی الاصل نہ یہ پاگل اور مرفوع القلم ہے اور نہ ہی دریافت کرنے کی ضرورت۔ بلکہ ان عقیلوں سے یہ زیادہ عقیل کیسی دور کی سوجھی اور اپنی تعیناتی کے فرض منصبی کو کیسا ادا کیا۔ اولاً تصویر کے لباس میں ثانیاً اہلِ بیت کے رنگ میں ثالثاً اب انبیاء کرام کے گروہ میں حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی (خاک بدہنش) کی توہین کی اور اپنے فرض منصبی سے سبکدوشی حاصل کی اور استفسارِ نیت کی ضرورت کیا ہے جب صراحۃً موجود

**فقہا کا مقولہ مسلمہ ہے الصراحۃ لاتحتاج الی النیۃ**

مثال کے طور پر میں ان سے پوچھتا ہوں (بے ادبی معاف لامناقشہ فی المثال) کہ اگر انہوں نے کسی صاحب کے حق میں کوئی بے ادبی گستاخی کر کے کوئی ناشائستہ بکواس کر کے گزرے تو کیا وہاں بھی اس کی نیت دریافت فرمادیں گے۔ ہرگز نہیں۔ بلکہ غضب وقہر کا ایسا جوش دکھائیں گے جس سے زمین وآسمان لرزہ میں آجائیں گے اور تکفیر وتلعین کی ایسی بارش برسائیں گے جس سے شیاطین بھی حیران رہ جائیں گے۔ خدارا انصاف اپنے لیے تو ایسا جوش وجلال اور سرور دوسراو دیگر انبیاء اکیلے نیت کا سوال۔

غرض ان حضرات کے نزدیک حضور پاک یا دیگر انبیاء کرام کی عظمت صرف اس قدر ہے کہ اگر کوئی انکی تحقیر کے لیے سوق کلام کرے جس سے اور کوئی مطلب ادا کرنا مقصود نہ ہو اور پھر وہ صراحتہ اقرار بھی کرے کہ اس نے یہ الفاظ بنیت توہین کہے ہیں اور اسوقت اسے تحقیر وتوہین کہیں گے ورنہ ہزارون بکواس خداوند عالم یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حق میں (خاک بدہن گستاخاں) بکے کفر نہیں ہوسکتا کہ سوق کلام اور مرام کے لیے ہے اور نیت تحقیر پر علم نہیں۔ اور کوئی صاحب کہتا ہے کہ یہ جاہلانہ الفاظ ہیں قابلِ اعتناء علماء نہیں۔ میں کہتا ہوں مانا کہ یہ بکواسی جاہل ہے تو معاف۔ کلا وحاشا

**بلکہ حضرت امام قاضی عیاض نے شفا شریف میں لکھا اذ لا یعذر احد فی الکفر بالجھالۃ ولا بدعوی زیل اللسان (شفا شریف، ص ۲۲۳)**

**قولہ اگر تمام انبیاء علیہم السلام بھی علی بنکر آجائیں یہ جملہ پیغمبران عظام کی صریح توہین وتحقیر** اور آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت سید المرسلین خاتم النبین رحمۃ العالمین تک سب کے سب اس سب میں داخل ہیں اس سے ان کی دوطرح کی تحقیر ہوئی ایک انبیاء کرام کو اپنے عالی مناصب نبوۃ سے گرا کر نچلے درجہ میں لایا گیا دوسرا ان کو نچلے درجہ والے شخص کی خاک نعلین سے بھی کمتر بنایا گیا۔ **اعاذنا اللہ تعالیٰ من شرور اعداء الرسول**

یہ وہ بکواس ہے کہ جس کا ثبوت نہ قرآن شریف میں اور نہ کسی حدیث میں اور نہ کسی صحابہ نے ایسے کہا اور نہ کسی تابعی نے نہ تبع تابعی نے اور نہ کسی امام مجتہد نے اور نہ کسی عالم مقلد یا غیر مقلد نے اور نہ کسی مشائخ و اولیا نے یہ وہ گستاخی ہے جس پر اب تک نہ ابلیس لعین نے اقدام کیا اور نہ ہی فرعون نمرود شداد ابو جہل و راجپال نے اور نہ ہی ایسی گستاخی دجال ملعون جرات کر سکے گا۔ گستاخی اور بے ادبی میں اس پارٹی کا نمبر سب سے اول ہے

**قال المستفتی** کیا کتاب اللہ و حدیث شریفہ اور ائمہ مجتہدین کے نزدیک زید کا بیان کردہ اعتقاد درست ہے یا نہ؟

**اقول** زید بکواسی کے بکواس اور اُس کا یہ اعتقاد بد بنیاد کتاب اللہ و احادیث رسول اللہ و اجماع عباد اللہ کے بلکہ اسلام کے صریح مخالف ہے۔ اب ہم چیلنج دیتے ہیں اور ڈنکے کی چوٹ سے اعلان دیتے ہیں کہ جن تین امور کا زید نے دعوی کیا ہے (۱) حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر پر۔۔۔ کرنا (۲) حضرت علی کا حضرت صدیق کی خاک نعلین سے کمتر ہونا (۳) تمام ابنیاء کا ایسا ہونا ان میں سے کسی امر پر کوئی آیت صریح الدلالہ یا حدیث صحیح السند یا قول ائمہ مجتہدین یا اولیاء محققین پیش کرے **فاتو بالشھداء او ھاتو ابرھانکم ان کنتم صادقین**

**قال المستفتی** اور اگر نہیں تو زید اور اس کے اس اعتقاد تصدیق کرنے والے کے اور نیز توہین اول کے متعلق اصرار کرنیوالے اور زیادہ استخفاف کرنے والے کے لیے شرعاً کیا حکم عائد ہوتا ہے

**قول و بدا حول و علی اعدائہ اصول** یہاں تین امور قابلِ دریافت ہیں۔ (۱) حضور پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تصویر کے ساتھ وہ معاملہ کرنا جو مذکور ہوا (۲) حضرت شیرِ خدا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کے اقتدار و احترام میں جو بکواس ذکر ہوا۔ (۳) تمام انبیاء کرام علیہم الصلوۃ السلام کے حق میں وہ گستاخی جو ذکر ہوئی۔ ان ہر سہ بکواس کی نسبت قبل ازیں حسب گنجائش وقت تھوڑا ذکر ہوا۔ ان ہر سہ نمبرات میں حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی توہین مضمر اور نمبر ۲ میں حضرت شیرِ خدا کی اور نمبر ۳ میں انبیاء علیہم اسلام کی تحقیر مظہر جیسا کہ قبل ازیں یہ تمام تذکرہ ہو چکا۔ یہاں صرف ان امور کے

مرتکب اوراس کے معاونین کی نسبت حکم شرعی بیان کرنا ہےجس کا مطالبہ کیا جارہا ہے۔

سب سے پہلے یہ بات واجب التسلیم ہے کہ تمام مخلوقات سے چیدہ وبرگزیدہ اعلیٰ واکرم عند اللہ تمام انبیاء کرام علیہم السلام ہیں اوران تمام میں سے حضور پاک ﷺ نہایت مکرم وافضل ہیں جیسا کہ تمام خلائق میں سے حضور پاک ﷺ کا مساوی نہیں اسی طرح حضور پاک ﷺ کی امت تمام امم سے افضل واکرام اور حضور پاک ﷺ کی تمام امت میں سے صحابہ کبار واہلِ بیت پاک کا کوئی بھی مقابلہ نہیں کرسکتا ۔ ان میں سے مدارج کے رو سے خلفاء اربعہ کا تفاضل مطابق خلافت متفق علیہ اہلِسنت والجماعت ہے لیکن فضل جزی ہر ایک کا بحال ۔قرآن شریف میں انبیاءکرام کے فضائل عموماًاور حضور پاک ﷺ کے مناقب خصوصاًمذکوراسی طرح صحابہ کبارو اہلِ بیت پاک کے مناصب مسطور۔حضرت شیرِ خدا آیات شرف صحابہ واہلِ بیت دونوں کے عموم میں داخل اورآیات مخصوصہ کے محمل ۔اب جس کی خود خداوند عالم جل وعلاشانہ اپنی پاک کلام میں تعریف کرے اس کے واجب الاقتدار ولازماالاحترام ہونے میں کون شک کرسکتا ہےقرآنِ پاک نے حضور کے حقوق وآداب کالحاظ ضروری قرار دیا ہے چنانچہ ہر ایسے لفظ کا اطلاق بھی حضور کے حق میں ممنوع قرار دیا جس کے ایہام توہین ہو گو متکلمین کی نیت نہایت ہی صاف اور مقصد عجز و نیاز بھی کیوں نہ ہو مثلاً ( راعنا ) چونکہ اس لفظ سے دشمنانِ دین کچھ اپنے مطلب نکالنے کی گنجائش بھی ہو خداوند عالم نے مسلمانوں کوایسے لفظ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں کہنے سے روک دیا اور حکم ہوا کہ اس کے بجائے انظرنا کہو مسلمانوں کو حکم ہوا جیسے تم ایک دوسرے کو پکارتے ہو ایسے رسول اللہ ﷺ کومت پکارو۔اور حکم ہوا کہ اے مسلمانوتم اپنے آوازوں کو رسول اللہ ﷺ کی آواز پر بلند نہ کیا کرو ورنہ تمہارے عمل حبط ہو جائیں گےاور حکم ہوا کہ کہ جولوگ آپ کے دروازہ پر آکر چلاتے ہیں اور بلاتے ہیں اکثر جاہل ہیں ۔اگر دوازہ پر بیٹھ جائیں اور آپ کے حسب مرضی خود نکلنے تک صبر کریں تو ان کے لیے بہت اچھا کام ہے ۔ یہ ہیں قرآنی آداب جن سے حضور ﷺ کا ادب منصوص یہ بھی قرآنی تعلیم ہے حضورَ پاک کو ایذا اور تکلیف دینا موجب لعنت

دارین ہے۔ حضرت امام قاضی عیاضؒ نے شفاء شریف جلد دوم میں لکھا ہے کہ پہلے کتاب وسنت و اجماع امت ہے کہ آنحضرت ﷺ کے جو حقوق واجب ہیں اور جو آپ کی نسبت نیکی توقیر عظمت واکرام ضروری ہے مذکور ہو چکا ہے اور اسی مقدار کے موافق اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں آپ کو تکلیف دینا حرام کر دیا ہے اور امت کا اس پر اجماع ہے کہ جو مسلمان آپ کے شان میں نقصان بتلائے اور آپ کو سب بکے بُرا کہے اس کو قتل کر دینا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے بیشک وہ لوگ جو رسول اللہ ﷺ کو ایذا و تکلیف دیتے ہیں ان کو اللہ تعالیٰ نے دنیا اور آخرت میں لعنت کرتا ہے اور اُس کے لیے ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے۔ انتہی۔ محمد بن سحنون کہتے ہیں کہ علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ آنحضرت ﷺ کو گالی دینے اور آپکی شان کی تنقیص کرنیوالا کافر ہے اور اس پر عذاب الٰہی کے ساتھ وعید ہے امت کے نزدیک اس کا حکم قتل کا ہے اور جو شخص اس کے کفر و عذاب میں شک کرے وہ بھی کافر ہے (شفاء شریف ص ۲۰۸)

اب یہاں محض معاونین ایذا اس کیطرف سے یہ تاویل کریں گے کہ یہ کلمات اُس کی لغزش زبان سے خطاً و بلا اختیار صادر ہوئے ہیں جس سے وہ شرعاً قابلِ مواخذہ نہ ہوگا۔ اس کا جواب دو طرح سے دیا جاتا ہے (اول) یہ عذر از قبیل تاویل القول مالیرضی بہ القائل ہونے کی وجہ سے باطل ہے۔ کیونکہ بعد اختتام وعظ جب اس کو اس بکواس کیوجہ سے ملامت کیا گیا تو اس نے کوئی ندامت ظاہر نہ کی اور نہ اپنی غلطی کا اقرار بلکہ اسی بے ہودہ بکواس پر اصرار کا اظہار کیا اور اس کے ثبوت پر گوسالہ سامری کا واقعہ پیش کیا جس سے صاف ثابت ہے اسمیں کوئی لغزش زبانی یا خطا لسانی نہیں بلکہ سوچکر دیدہ ودانستہ یہ گستاخی کی ہے۔

(دوم) بالفرض مانا کہ زبانی لغزش سے یہ الفاظ اُس کے منہ سے نکلے مگر تاہم مواخذہ شرعیہ سے مستثنیٰ نہیں کیا جاسکتا اور بعض صاحبان زید کے جانبداران اُس کی مخلصی کا یہ حیلہ سازی وروبادہ بازی کریں گے کہ اس کلام سے اس کا مقصد حضورِ پاک ﷺ کی توہین کا نہیں بلکہ پہلی صورت میں تصویر کی تحقیر اور دوسری و تیسری میں صدیقِ اکبر کا علوشان منظور ہے اس کا جواب بھی دو طرح

سے دیا جاتا ہے (اول) الفاظ شتم وسب میں شاتم کی نیت کو کوئی دخل نہیں ورنہ ہر شاتم کہہ سکتا ہے ان الفاظ سے میری مراد شتم کی نہیں تو کیا ایسے کہنے سے وہ بری ہوسکتا ہے ہر گز نہیں شفاء شریف صفحہ ۲۲۲ میں ہے یا بے وقوفی کی باتیں کرے یا بری باتیں کرے اور آپ کی جناب میں ناشائستہ کسی قسم کے الفاظ کہے اگرچہ اُس کے دلالت حال سے معلوم ہوجائے کہ اس نے آپکی مذمت وسب کا ارادہ نہیں کیا یا تو اس کی جہالت نے ان الفاظ کے کہنے پر اس کو برانگیختہ کیا یا کسی پریشانی یا ستی نے اس کو مجبور کیا یا زبان کی بے لگامی نے یا کلام کی دلیری نے اس سے یہ اقدام کرایا پس اس قسم کا حکم پہلے قسم کا ہے کہ بدون توقف کے قتل کیا جائے کیونکہ کوئی شخص کفر میں جہالت اور زبان کی لغزش یا اور کسی وجہ سے جسکا ہم نے ذکر کیا ہے موزوں نہیں سمجھا جاتا۔

اور شفاء میں ہے کہ کسی شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حق میں ناشائستہ الفاظ کہے تھے پھر کہنے لگا کہ میری مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بچھو ہے تو جب یہ مسئلہ ابنِ ابی سلیمان سے کسی نے پوچھا تو انہوں نے کہا اس سائل کو اس معاملہ کا گواہ بنا کر اس کے قتل کا ثبوت دیا۔ اور حبیب بن ربیع نے کہا ہے **لان ادعاء التاویل فی لفظ صراحٍ لا یقبل لا نه امتهان و هو غیر معزز لرسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و لا موقر له فوجب اباحة دمه۔** (الشفاء، ص۲۰۹)

(دوم) ، مانا کہ اس کی نیّت ان بکواسوں سے نہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی توہین تھی اور نہ ہی شیرِ خدا اور انبیاء کرام کی تحقیر۔ مگر ایسی توہین کے مقام میں آپکا و نیز دیگر حضرات کا ذکر کرنا بھی داخل توہین ہے۔ اس کے چند نظائر ذکر کیے گئے جاتے ہیں (۱) ابنِ حاتم طلیطلی متفقہ نے جب دوران مناظرہ میں حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یتیم اور حیدر کا خسر کہا اور آپ کے زہد کو غیر اختیاری قرار دے کر کہا کہ اگر آپ کو طیبات میسر ہوتے تو کھا لیتے وغیرہ ایسے ناشائستہ الفاظ کہے تو فقہاء اندلس نے اس کے قتل کرنے اور سولی پر لٹکا دینے کا حکم دے دیا تھا۔ (شفاء شریف ص ۲۱۰ جلد دوم)

(۲) قاضی ابو عبداللہ بن مرائط نے کہا ہے کہ جو شخص ہزیمت اور شکست کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف نسبت کرے اس کو اس بکواس سے توبہ کرانا چاہیے اگر توبہ نہ کرے تو اس کو قتل کیا جائے

کیونکہ اس میں بھی تنقیص ہے جو بالخصوص حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اس کا اطلاق ناجائز کیونکہ آپ کو کمال بصیرت اور اپنی معصومیت کا یقین تھا۔(شفاء،ص ۲۱۱)

(۳) مالک بن نویرہ نے جب حضور پاک کو صاحبکم سے تعبیر کیا یعنی تمہارا صاحب تو خالد بن ولید نے اسکو قتل کر دیا یہ زمانہ خلافت حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا تھا کسی نے حضرت خالد کے اس فعل پر انکار نہ کیا۔(شفا ص ۲۰۸)

(۴) ایک شخص کو کسی نے فقیری کی عار دلائی تو اس نے کہا کہ تو مجھے فقر کی عار دلاتا ہے حالانکہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ریوڑ چرایا ہے تو امام مالک نے فرمایا کہ اس نے بے شک نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر بے محل کیا ہے میں مناسب سمجھتا ہوں کہ اس کو سزا دیجائے۔(شفاء ص ۲۳۱)

(۵) عمر بن عبدالعزیز نے ایک شخص سے کہا کہ ہمارے لیے ایک ایسا کاتب تلاش کرو کہ جس کا باپ عربی ہو تو کاتب نے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا باپ کافر تھا تو انہوں نے کہا کہ تم نے یہ مثال دی تو کبھی میری کتابت نہ کیجیو۔(شفاء ص ۱۳۱/ ۲۳۴)

(۶) جو شخص حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے موئے مبارک کو صیغہ تصغیر سے ذکر کرے مثلاً شُعیر تو بعض اس کو مطلقاً کافر کہتے ہیں اور بعض کہتے ہیں اگر اہانت کے طریق پر کہا تو کافر ہے ورنہ (مثلاً محبت اور پیار سے کہے) تو کافر نہ ہوگا (فتاویٰ عالمگیر جلد دوم، ص ۴۱۱)

(۷) اگر کسی نے کہا کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چادر یا قمیض کی گھنڈی میلی ہے اور اس سے ارادہ آپ پر عیب لگانے کا ہے تو قتل کیا جاوے یہ فتویٰ امام مالک کا ہے۔(شفاء ۲۰۹)

(۸) ایک شخص نے کسی کے برخلاف گواہی دی تو اس مشہود علیہ نے کہا کہ تو مجھے تہمت لگاتا ہے تو دوسرے نے کہا کہ انبیاء تہمت لگائے گئے تیرا کیا حال ہے۔شیخ ابو اسحاق بن جعفر ایسے شخص کے قتل کو واجب کہتے ہیں کیونکہ اس کا ظاہری لفظ برا ہے اور قاضی ابو محمد بن منصور اس کے قتل میں توقف کرتے ہیں۔لیکن اس کو قید کرنے میں تشدد کیا ہے اور اس کو دیر تک قید رکھنے کا حکم دیا ہے۔(شفاء مختصراً ص ۲۲۷/ ۲۲۸)

(۹) ایک شخص کا نام محمد تھا اسکو کسی دوسرے نے کوئی بیہودہ بات کہی اور پھر اپنے کتے کو پاؤں سے مارا اور کہا کہ اے محمد اٹھ کھڑا ہو اب اس کو قاضی ابو عبداللہ بن کی خدمت میں (جبکہ وہ عہدہ قضاء پر مامور تھے) لایا گیا اس شخص نے ان بکواسوں سے انکار کر دیا۔تو اس پر شہادت طلب کی گئی شہادت مکمل نہ گزرنے کی وجہ سے اس کو پہلے قید میں رکھا گیا پھر اس کو کوڑے مار کر چھوڑ دیا گیا۔(شفاء،ص ۲۲۸)

(۱۰) مالقہ کے قاضی نے کسی عورت کو رات کے وقت قسم دی تھی اس پر کسی شخص نے انکار کیا اور کہا کہ اگر ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بیٹی بھی ہوتی تو اس کو دن میں قسم دی جاتی ۔بعض فقہاء نے اس کے قول کو صواب قرار دیا اور امام ابوالمطرف شعبی فقیہ مالقہ نے کہا کہ اس شخص نے حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کی بیٹی کی نسبت ایسی بات کہی ہے کہ جس پر ضرب سخت اور دیر تک قید میں رہنے کا ضروری مستحق ہے فقیہہ کہلانے سے ۔اور اس بارہ میں اس کو مشہور کرنا چاہیے اور اس کو جھڑکا جائے اس کا فتویٰ قبول نہ کیا جائے نہ اس کی گواہی لی جائے اور یہ اس میں جرم ثابت ہے اور اس سے اللہ کے لیے بغض رکھا جائے ۔(شفاء جلد دوم،ص ۲۹۴)

علی ہذا القیاس ایسے وقائع و نظائر کتب حدیث و اخلاق میں ہزاروں موجود الا بخوف طوال موجب ملال طبع قارئین کرام اسی پر اکتفاء ہوا۔اہلِ دین وانصاف کے لیے تو یہی کافی تعصب اور عناد مرض لا علاج ہے۔

غرض ہر معزز محترم عنداللہ کا خصوصاً اہلِ بیت پاک وصحابہ کرام رضی اللہ عنہم وانبیاء عظام علیہ السلام سید الکائنات و مفخر الانام علیہ افضل الصلوۃ والسلام کا بے محل و بے موقعہ بلکہ خاص اہانت واستخفاف کے سیاق میں ذکر کرنا خاص سب وشتم ہے جیسا کہ نظائر مندرجہ بالا سے صاف مبرہن۔

خلاصہ جواب کا یہ ہے کہ اگر زید نے بکواسات مندرجہ سوال دیدہ دانستہ کہے جب کہ اس ناپاک پارٹی کا رویہ ہے اور مشورہ ومنصوبہ سے یہ کام کیا ہے پھر تو یہ شخص مرتد واجب القتل غیر مقبول التوبۃ جیسا کہ در المختار علی ہواشِ رد المختار جلد ۳ ص ۳۰۰ میں ہے وکل مسلم ارتد فتوبته

مقبولة الاجماعة من تکرر ردته علی مامر و الکافر بسب النبی صلی اللہ علیہ و سلم من الانبیاء فانه یقتل حداً و لا تقبل توبته مطقاً انتھی یعنی جو مسلمان مرتد ہو جائے تو اس کی توبہ قبول کی جا سکتی ہے۔مگر ایک جماعت کی جن میں ایک تو یہ ہے کہ بار بار مرتد ہو جائے اور دوسرا وہ جو کسی پیغمبر علیہ السلام کے حق میں سب بکنے کیوجہ سے کافر ہو تو اس کو حد میں قتل کیا جائے اور توبہ بھی مطلقاً مقبول نہ ہوگی اور شفاء شریف جلد ۲ ص ۲۰۶ میں ہے کہ جو شخص آنحضرت ﷺ کو گالی دے یا کوئی عیب لگاوے یا تنقیصِ شان کہے آپ کی ذات میں یا کسب میں یا دین میں یا پنی کسی مصیبت میں یا اشارۃ کرے یا آپ کو کسی چیز سے بطریق گالی تشبیہ دے یا آپ کی نا احترامی کرے یا آپکی شان کی تصغیر کرے یا آپ کے عیب لگائے تو یہ شخص آپ کو سب بکنے والا ہے اور اس کا حکم سب بکنے والے کا ہوگا جیسا کہ ہم اس کو بیان کریں گے اور اس کے کسی فعل کو اس مقصد میں ہم مستثنیٰ نہ کریں گے اور نہ ہم اس میں شک و تردد کریں گے یہ گالی صراحتہً ہو یا کنایتہً ہو۔اور ایسا ہی جو شخص (نعوذ باللہ) آپ پر لعنت کرے یا بد دعا دے یا کسی ضرر کی آپکے لیے آرزو کرے یا آپ کیطرف وہ شے منسوب کرے جو آپ کے شان کے لائق نہ ہو بطریق برائی کے یا آپ کے جناب میں سخیف یا بے ہودہ یا بری بات اور جھوٹ بولے یا آپ پر جو تکالیف آتی رہیں ان کی عار دلائے یا آپ میں بعض عوارض انسانیہ جائزہ و معہودہ ہے آپکو معیوب سمجھ کر الزام لگائے اس پر تمام علماء و اماماں مفتیان کا اجماع و اتفاق ہے صحابہ کرام کے عہد سے جہاں تک چلے جاؤ ابو بکر بن منذر کہتے ہیں کہ عام اہلِ علم کا اس پر اتفاق ہے کہ جو شخص نبی ﷺ کو گالی دے وہ قتل کیا جائے اور جن علماء نے یہ بات کہی ہے کہ وہ مالک بن انس لیث احمد اسحاق ہیں اور یہی مذہب امام شافعی کا ہے اور قاضی ابو الفضل کہتے ہیں کہ یہی ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے قول کا مقتضیٰ ہے ان سب کے نزدیک اس کی توبہ قبول نہ کی جائے گی ۔ اور اس طرح امام ابو حنیفہ اور اس کے شاگرد سفیان ثوریؒ و اہلِ کوفہ و اوزاعی مسلمانوں کے بارہ میں کہتے ہیں۔لیکن وہ یہ کہتے ہیں کہ یہ ارتداد ہے اور اس طرح ولید بن مسلم نے امام مالک سے روایت کی ہے اور طبری نے اس طرح امام ابو حنیفہ اور

مولانا روم فرماتے ہیں۔

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود

گرچہ از حلقوم عبد اللہ بود

تو ان کے افعال واقوال کس وجہ سے موید وسند نہیں ہو سکتے۔ حضرت خواجہ حافظ شیرازی فرماتے ہیں۔

گرت ہواست کہ چوں جم بتر غیب رسی

بیاؤ ہمدمِ جامِ جہاں نما مے باش

**قال** سابع یہ کہ اثبات کراہت یا حرمت میں ان ملاہی کی نسبت جب فساق کی طرف مثلاً کی جاتی ہے۔ تو وصف عنوانی فسق اور سببیّت ومسببیّت سے اس کے اغماض کر کے امور محللہ کو اس نسبت میں شریک کر کے حکم تساوی کا دیتے ہیں۔

**اقول** تساوی کب اور کس سے جناب نے سنی ہے۔ فساق اور صلحاء کا فرق تو ہر ایک محلل کے مدِ نظر شروع بحث اخیر تک رہتا ہے۔ یہ تو جناب کی چال ہے۔ کہ جو سماع مجالس فساق بوجہ ان کے فسق کے حرام ہو۔ اس کو عام صلحاء وفساق پر بالتساوی حرمت کا حکم لگا دیتے ہیں۔ اپنا گناہ دوسروں کے سر پر تھوپ دینا کیسی چالبازی ہے۔

**قال** ثامن یہ کہ تحلیل بعض معازف میں بعض اکابر علماء کے قول کو نقل کر کے سکوت کرتے ہیں۔ اور ان کے قول محرم کو پیش نہیں کرتے۔

**اقول**

مرا بعہد شکن خواندۂ وے ترسم

کہ باتو روز قیامت ہمیں خطاب رود

جناب کو معلوم تو ضرور ہوگا۔ اور یہ بھی ہوگا کہ جس جس کتاب کے حوالے اپنے رسالہ میں دیے ہیں۔ اور روایات نقل کیے ہیں۔ ان کے ماقبل و مابعد میں کتنے روایات محللہ موجود تھیں۔

جن کو جناب نے ترک کر کے اپنے مطلب کے موافق کی روایات نقل کر لی ہیں۔ اگر یہ چال مذموم ہے۔ تو اس میں جناب کا اول نمبر ہے۔ جیسا کہ دوران تحقیق میں عبارات رد المختار وفتاوٰی ہندیہ وغیرہ کے ضمن میں مذکور ہوئی ہیں۔ اب اپنا کردار دوسروں کے ذمہ لگا دینا عجیب قسم کی چالا کی ہے۔

**قال** تاسع یہ کہ بعض اکابر سے تحلیل بعض معازف کو مقام احتجاج میں نقل کرتے ہیں۔ حالانکہ یہ تحلیل فی الواقع یا مقید بضرورۃ شرعیہ ہوگی یا خطاء اجتہادی پر محمول ہوگی۔

**اقول** جن معازف کی علت بنا بر اقوال سلف کے ثابت ہوئی۔ ان کو حلال کہہ دینے میں کون سی حرج ہے۔ جب اصل معازف میں ذاتی حرمت ہی نہیں۔ بلکہ عارضی ہے۔ تو جب عوارض ذمیمہ سے معری ہوئیں۔ تو ان کی تقییدات کی کیا ضرورت اور شخصیات کی کیا وجہ۔ **قولہ** خطاء اجتہادی پر آہ **اقولہ** جناب ہی کے اجتہاد کو خطاء پر محمول کرنا نہایت موزوں ہے۔ اس سے کہ جمہور سلف صالحین ومحدثین وفقہا، مجتہدین واولیاء مہتدین کے اجتہاد کو خطا پر محمول کیا جائے

تو ہم مے نشنوی بابنگِ دہل را
رموزِ ہنر سلطاں راچہ دانی

**قال** وعلی ہذا القیاس بعض امور اور بھی ہیں جو مدار مخالفت محللین واقع ہوئے ہیں۔ اور بعد تحقیق وتدقیق کے خارج قواعد شرعیہ سے ہو جاتے ہیں۔

**اقول** اگر قواعد شرعیہ انہیں کا نام ہے۔ جن کو جناب نے بُن تن کر حرمت سماع علی الاطلاق کو ان پر مرتب کیا ہے۔ تو ان سے تو جناب کا مدعا ثابت نہ ہوا۔ اور اگر کوئی قواعد ہیں۔ جو جناب کے ذہن عالی میں مرکوز ہیں۔ ابھی میدان قرطاس نہیں نکلے۔ تو ان کی مخالفت یا مطابقت رد اداستتار میں ہے۔ جب اس میدان میں آئیں گے تو ہم بھی دیکھ لیں گے۔

وہ اپنی خو نہ چھوڑیں گے ہم اپنی وضع کیوں بدلیں
سبک سر بن کے کیوں پوچھیں کہ ہم پر سر گراں کیوں ہو

**قال** غرضیکہ راگ اور جتنے معازف ہیں۔سب بطور عزیمت حرام ہیں۔صرف جن آلات لہو کی رخصت جن عوارض کی وجہ سے احادیث قویہ میں آ گئی ہے۔وہ تو بعد تحقق ان عوارض کے حلال ہوجاتے ہیں ورنہ نہیں۔اور جن آلات کی رخصت احادیث میں نہیں آئی وہ کسی طرح حلال نہیں ہوسکتے۔

**اقول:**

بہر رنگے کہ خواہی جامہ می پوش

من انداز قدت رامی شناسم

قبل ازیں مفصل مذکور ہوا۔کہ راگ اور معارف فی الاصل مباح ہیں۔اور بحیثیت استعمال اس کی دوصورتیں ہیں۔حلال،حرام،حلال میں مباح ومستحب وغیرہ سب داخل ہیں۔اوراسی طرح حرام میں مکروہ بھی داخل ہے۔یہ جملہ فی الاصل مباح تھے۔الا بوجہ عوارض ذمیمہ کے بعض مواقع میں حرام ہوجاتی ہیں۔اب جو حلال ہیں اباحت اصلیہ پر اور جو حرام ہیں وہ بوجہ لحوق عوارض ذمیمہ کے۔آیت شریفہ بحسب تفسیر بعض صحابہ میں بھی یہی تفصیل ہے کما مرّ۔اور خود سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا فرمان واجب الاذعان اور صحابہ وتابعین واتباع تبع ومحدثین وائمہ مجتہدین کے اقوال واعمال اس کے شواہد عادلہ ہیں۔عزیمت اور رخصت رخصت۔فاضل معاصر کے دل میں حرمت ایسی جذب ہوئی کہ اس بے چارہ کے سوائے حرمت کے اور کچھ بھی نہیں سوجھتا۔جہاں دیکھتے ہیں وہاں ان کو حرمت ہی نظر آتی ہے۔اباحت اور حلت خواہ کیسی ہی دلائل قویہ اور براہین جلیہ سے کیوں نہ ثابت ہو۔مگر اس طرف ان کی آنکھ بھی نہیں پھرتی۔سچ ہے **حبک الشیءیعمی ویعصم۔**

در و دیوار من آئینہ شد از کثرت شوق

ہر کجا می نگرم روئے شمامی بینم

افسوس کہ اپنے استاذ حضرت مولانا مولوی محمد عبدالحی لکھنوی کے فرمان کو بھی پسِ پشت کر دیا۔جیسا کہ مجموعۃ الفتاویٰ جلد دوم استفتا نمبر ۱۴۵ کے اخیر میں لکھتے ہیں۔کہ قول فیصل اس باب

میں جو موکد بالا حادیث ہے یہی ہے۔ کہ نفس غناء عموماً ممنوع نہیں۔ بلکہ اس میں حرمت یا کراہت بوجہ عوارض خارجیہ کے عارض ہوتی ہے۔انتہی۔

**قال** اورتقریبات محللین کی بسبب فساد ان کے مبنی کے بالکل فاسد میں قابلِ سماع نہیں۔

**اقول** خواجہ حافظ فرماتے ہیں

قلندرانِ حقیقت بہ نیم جو نخرند

قبائے اطلس آنکس کہ از ہنر عاریست

محللین کے دلائل تو سلف صالحین کے افعال واقوال ہیں۔ بلکہ احادیث صیحہ جن کی صحت کو جناب بھی تسلیم کر بیٹھے ہیں۔ان پر ان کی تقریریں مبنی ہیں۔ اگر یہ فاسد ہیں۔تو تمہاری صلاح کو ہمارا سلام

**قال** بلکہ بوجہ فساد مبنی کے اور قواعد شرعیہ سے خروج کرنے کے بعض نے دعوے انعقاد اجماع کا حرمت پر کیا۔

**اقول** یہ اجماع ذووجہین ہے یعنی حلت سماع پر بھی اجماع اور حرمت پر بھی۔لیکن چونکہ علت اورحرمت کے مصادیق الگ الگ ہیں۔اس لیے یہ ایک اجماع ذووجہین ہوگا۔فاضل معاصر اس حقیقت سے نامعلومی کی وجہ سے کہتے ہیں۔ کہ بعض نے انعقاد اجماع کا دعوے حرمت پر کیا۔

**قال** کیونکہ مسئلہ غنا ومعازف میں جبکہ محللین نے باوجود ان کے قلت کے پابندی قواعد کی نہیں کی۔تو مخالفت ان کی اجماع محرمین میں کہ جو با قاعدہ باوجود کثرت مجمعین کے ہوا ہے ضرر نہ پہنچائے گی۔

**اقول** بناء الفاسد علی الفاسد اسی کا نام ہے۔جس کو فاضل معاصر عمل میں لا رہے ہیں۔ اول تو محللین کی قلت کبھی کسی زمانہ میں ہوئی نہیں۔ جبکہ خیر القرون میں اس کا عام رواج رہا ہے پھر پابندی قواعد شرعیہ کی اگر ان لوگوں سے نہیں ہوئی۔تو پھر کرے گا کون۔ دوئم یہ کہ جب ان دونوں مسائل یعنی حلت وحرمت سماع کے موارد علیحدہ علیحدہ ہوئے تو پھر ان میں تقابل کیسا۔ لہذا نہ وہ

اجماع اس اجماع کا مزاحم اور نہ یہ اس کا بلکہ یہ ایک ہی اجماع ہے۔جس کی دو جہتیں ہیں۔

**قال** اس لیے اجماع مسئلہ میں اجماع ان اہلِ حل وعقد کا معتبر ہے۔ کہ جو اس مسئلہ میں پابند قواعد ہیں۔

**اقول لن یصلح العطاما افسده الدھر** فاضل معاصر کی کلام کے بنانے کی بہت کوشش کی گئی ۔ اوراس کے اجماع کو صحیح اجماع مانا گیا۔مگراس کی اندرونی آتش سوائے مجالدہ کے نہیں روکتی۔

**قال** اس وجہ سے مخالفت خوارج وروافض ومعتزلہ کی اجماع اہلِ سنت والجماعت میں مضر نہیں ہوتی۔

**اقول:**

مر مر اباور نمے آیدزروئے اعتقاد
ایں چنیں بک کردن ودین پیمبر داشتن

ایسے ایسے اکابر دین ومعتقد ایان مسلمین کوروافض وغیرہ سے تشبیہ دینا یہ جناب جیسے گستاخ اور بے باک آدمی کا کام ہے۔

**قال** خلاصہ کلام اس مقام میں یہ ہے کہ حرمت غناء ومعازف باقتضاء قواعد کے اور اتفاق جمہور محدثین وفقہاء کے حق اور صواب ہے۔اور حلت اس کی باطل اور خطاء۔

**اقول:**

آنکھیں اگر ہیں بند تو پھر دن بھی رات ہے
اس میں قصور کیا ہے بھلا آفتاب کا

دن روشن کی طرح حق ظاہر ہے۔اور کبھی کسی کے اخفاء سے مخفی ہونے کا نہیں کہ جس کام کو خود جناب سید الکونین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بذاتِ اقدس کیا ہو۔اور اس کے کرنے کا حکم بھی ارشاد فرمایا ہو۔اور صحابہ کبار نے بھی اس کی عملدرآمد رکھی ہو۔بعدازاں ہر قرن میں اس کا رواج عام رہا ہو۔

اورصوفیائے کرام کا خاص معمول بہ بلکہ معراج الکمال ہو۔اور محدثین نے اس کو بڑے زور سے روا رکھا ہو۔اور تابعین و تبع تابیعن اور ائمہ مجتہدین ہر چہار مذہب وفقہائے مقلدین ہر چہار مذہب نے بھی اس کو روا رکھا ہو۔اب بتائیے کہ یہ حق ہے کہ یا خطاء اور ایسے حق حقیقی کو باطل قرار دینے والا کون ہوگا۔اور شرعاًاس کا کیا حکم ہے۔

ع عاقلاں وانند ایں از من سپر من

گفتگو آئین درویشی بنود

ورنہ باتو ماجرا ہا داشتم

چونکہ رسالہ مردودہ ختم ہوگیا ہے۔اور قارئین کرام کے ملال طبعی کا لحاظ ہے اس لیے مضمون کو ختم کرنا مناسب نظر آتا ہے۔ورنہ اگر تمام تقاریر اس مسئلہ کے متعلق بالتفصیل لکھی جائیں۔تو ایک کتاب بسیط بن جائے گی۔لیکن اہلِ انصاف کے لیے یہی قدر کافی ہے۔زیادہ زیادہ

در بند آں مباش کہ مضمون نمائندہ است

صد سال مے تواں سخن زلفِ یار گفت

# خَاتِمَه فی اٰدَابِ السِمَاعِ

جاننا چاہیے کہ سماع ایک معظم اور مکرم چیز ہے۔اس کو معمولی اور فضول ہرگز نہ سمجھنا چاہیے۔ بلکہ مثل باقی ارکان دین کے اس کی شرائط و آداب کا لحاظ ضرور ہونا چاہیے شرائط بھی چھ ہیں۔اور آداب بھی چھ۔شرائط تو پیچھے مذکور ہوئیں۔اب آداب کا ذکر کیا جاتا ہے۔ذرا غور سے سنیے۔

الاول احیاء العلوم میں امام غزالی نے فرمایا کہ حضرت شیخ ممشا دعلو دینوری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے جناب رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خواب میں زیارت کی۔ میں نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کیا اس سماع کو آپ برا جانتے ہیں۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ کہ اہم اس کو ہرگز برا نہیں جانتے۔لیکن ان کو کہہ دو کہ اس کا شروع بھی کلامِ الٰہی سے کیا کریں۔اور اس کا ختم بھی قرآنِ شریف سے کیا کریں۔خلاصہ یہ کہ باوضو پاک جگہ میں بیٹھ کر اول آخر قرآن پڑھ کر سماع کیا جائے۔

الثانی رعایت زمان ومکان واخوان شیخ الطریقت جنید بغدادی نے کہا کہ سماع تین چیزوں کی طرف محتاج ہوتا ہے۔اگر ان کی رعایت نہ کی جائے تو سماع فضول اور بے اثر ہے۔زمان، مکان، اخوان، زمان یہ کہ ایسے وقت میں سماع کرے۔جس میں دل کو کلی فراغت ہو نہ کھانے کا وقت ہو نہ نماز کا۔اور خصوصیت اور اضطرابِ قلب بھی نہ ہو۔اور مکان یہ کہ ایسا رستہ عام نہ ہو۔ جس میں لوگوں کی آمدورفت ہو۔اور مکان موزں ہو۔اور اخوان یہ کہ کوئی خبر جنس منکرِ احوال اول، اور وہاں موجود نہ ہو۔اور سب کے سب ہم جنس و ہم خیال ہوں۔ ورنہ تشویشِ قلب گرمی کو سرد نہ ہونے دیں اور اسی طرح اگر کسی طائفہ کی عادت مقرر ہو جائے کہ سماع میں جب کوئی اپنی دستار اتار دیے یا کپڑا اپھاڑ دے۔ اور باقی بھی اس کی متابعت کرتے ہوں۔تو یہ بھی متقضائے حسن ِ معاشرت مستحسن ہوگا۔ اس میں کوئی ممانعت نہیں **لکل قرم رسم** الکامسنبتط من احیاء العلوم فقط۔

# التماس

جناب مؤلف رسالہ خیر النواھی کی خدمت میں باادب گزارش ہے کہ براہ راست نوازش تعصب کو دور کر کے اس رسالہ کو بنظرِ انصاف دیکھیں۔ اور ناراضگی ورنجش کو دل میں ہرگز جگہ نہ دیں۔ کیونکہ ہر ایک امر میں خصوصاً امور دینیہ میں حق پرستی احسن الامور ہے۔ اور اگر کوئی لفظ منصب عالی کے نامناسب نکلا ہو۔تو معافی دیں۔

من آنچہ شرط بلاغ است باتو میگویم
تو خواہ از غنم بند گیر و خواہ جمال

اب میں اپنے خالقِ حقیقی جل جلالہ کا خالص دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں کہ جس کی عنایت ِعامہ نے مجھ جیسے ناچیز بندگان کو ایسے بارِگراں کے اٹھانے کی طاقت دے کر بخیر وعافیت منزلِ مقصود تک پہنچا دیا۔

من شکر چوں کنم کہ ہمہ نعمت توام
نعمت چگو نہ شکر کند بازبان خویش

اور اپنے پیر دستگیر روشن ضمیر غوث زمان قبلۂ عالم مزین السجادہ سیال شریف مدظلہ العالی کا بھی تہہ دل سے ممنون ہوں۔ جن کی امداد ظاہری و باطنی نے میری دستگیری فرما کر ایسے بحرِ عمیق سے فائز المراد ساحل مقصود پر واصل فرمایا

ازاں زماں کہ برایں آستاں نہادم رو
فراز مسند جمشید تکیہ گاہِ من است

سبحان رب العزۃ عما یصفون و سلام علی المرسلین و الحمدللہ رب العلمین

حرّرَہُ المسکینُ احمدالدین بیَدِہٖ وَ قلَمِہٖ

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

نحمدہ و نصلی علیٰ حبیبہ الکریم

کیا فرماتے ہیں علماء کرام اس مسئلہ میں کہ میلاد شریف کس طریقہ پر جائز ہے اور کس طریقہ پر ناجائز ہے۔

الجواب بعون الملھم للصواب

از خدا خواہیم توفیق ادب
بے ادب محرومِ ماند از لطف رب
بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد
بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد

باسمہ عزاسمہ میلاد مقدس یعنی حضور پاک صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ولادت باسعادت کا تذکرہ کرنا ہر طریق اور ہر رنگ میں جائز بلکہ مستحسن و باعث برکات ہے۔

ذکر حبیب شعبہ وصل حبیب ہے
تصدیق اس کی عاشق صادق سے پوچھئے

خواہ یہ تذکرہ بحالت انفرادی ہو یا اجتماعی پھر عام اس بات کے کہ یہ اجتماع اتفاقی ہو یا بالتداعی و خواہ بتعیین تاریخ ہو یا نہ غرض بہر کیف و بہر طریق جائز بلکہ احسن ہے ان میں سے کوئی بھی ایسا طریقہ نہیں جس کو شریعت عزانا جائز قرار دے۔

دیکھئے قرآن شریف میں جیسا کہ احکام شریعت کا مکمل ذکر ہے اسی طرح انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے میلاد شریف بھی مذکور ہیں مثلاً آدم علیہ السلام کا میلاد کسی شان وشوکت سے مذکور ہوا اور جن کو یہ معاملہ ناگوار گزرا ان کا اس کے آگے ناصیہ نیاز زمین پر رگڑ دیا اور ان میں سے جس نے اس نیاز و تعظیم محبوب الٰہی سے انکار و استکبار کیا اس کو لعنتی و ابدی جہنمی قرار دیا۔ علی ہذا القیاس ابراہیم و موسیٰ و یحییٰ وغیرہم صلوات اللہ علیہم وسلامہ کے میلاد مقدس کس جاہ وجلال سے

مذکور ہوئے بلکہ یہ تمام فی الحقیقت اگر بنظر غائر دیکھا جائے تو حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی میلاد شریف کے مبادی تھے۔ جیسا کہ تفسیر کبیر میں امام فخر الدین رازی نے پارہ تلک الرسل میں کہا ہے: ان الملائکہ اُمِرُوْ ابالسجود لاجل ان نور محمدٍ علیہ السلام فی جبھۃ آدم ۰ یعنی بے شک فرشتوں کو آدم علیہ السلام کے سجدہ کا حکم اس لیے ہوا تھا کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نور اس کی پیشانی میں تھا۔

اور خود حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے میلاد مقدس کا قرآن شریف کے متعدد جگہ میں ذکر ہوا۔ مثلاً

لَقَدْ جَاءَ کُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِکُمْ عَزِیزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیصٌ عَلَیْکُم بِالْمُؤْمِنِینَ رَؤُوفٌ رَّحِیم (سورۃ التوبہ، ۱۲۸)

قَدْ جَاءَ کُم مِّنَ اللَّہِ نُورٌ وَ کِتَابٌ مُّبِینٌ ۰ (سورۃ المائدہ، ۱۵) وغیرہ وغیرہ۔ تو جس طرح احکام شریعت مندرجہ کلام الٰہی کے تذکرہ کرنے کے لیے کوئی طریقہ مخصوص نہیں خواہ انفرادی حالت میں دو تین مسلمان بیٹھ کر احکام شریعت کا ذکر کریں یا بحالت اجتماعی اور خواہ اجتماع اتفاقیہ ہو جائے یا تاریخ مقرر کر کے علماء ربانی و دیگر عوام و خواص مسلمانان کو دعوت دے کر بلایا جائے اور اس مجلس میں وعظ احکام شریعت ہو تو جائز و مستحسن و مروج ہے کسی کو ایسے مجالس و محافل کا انکار نہیں ہوتا۔ اسی طرح میلاد مقدس مندرجہ کلام الٰہی کی تفصیل و تشریح کے لیے بھی کوئی طریقہ خاص نہیں جس طریقے سے ذکر حبیب الٰہی ہو سکے اس پر کسی کو انکار کی گنجائش نہیں لیکن حسد اور عناد مرض بھی لا علاج ہیں۔

بمیرتا رہر ہی ای حصود کایں رنجیت
کہ جز بمرگ تو از دست تو نخواہد رفت

جس چیز کا ذکر قرآن شریف میں بار بار آیا ہو اس کے جواز یا عدم جواز کے طریقہ سے سوال کرنا اگر حماقت نہیں تو جہالت ضرور ہے۔

عبداللہ سائل نے سوال کی تقریر میں غلطی کی کہ میلاد شریف کے جائز و ناجائز طریقہ سے سوال کیا اگر اس نے سوال کرنا تھا تو اس طرح کرتا۔ کیا فرماتے علمائے کرام اس مسئلہ میں کہ میلاد

شریف کی مجلس میں شامل ہونا کس شخص کو جائز ہے اور کس شخص کو ناجائز ہے۔ البتہ یہ سوال معقول تھا تو اس کے جواب میں چنداں صعوبت کا سامنا نہ ہوتا۔ صرف مختصر جواب کافی تھا (ایسی مجلس پاک میں شامل ہونا حلالیوں کو حلال اور حرامیوں کو حرام) یہ وہ مختصر مگر جامع جواب ہے جو حضرت غوث زمان وقطب دوران حضرت خواجہ محمد سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ علیہ نے حلت وحرمت سماع کے سوال کے جواب میں ایک سائل کو فرمایا تھا۔ اس فقرہ جامعہ کا مفاد یہ ہے کہ جس شخص کو حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت کا کمال ہے اور آپ کے اوصاف سننے کا ہر وقت مشتاق رہتا ہے من احب شیئاً اکثر ذکرہ اور آپ کے فضائل وکمالات سننے سے اس کا دل مالا مال ہو جاتا ہے تو ایسے شخص کے حق میں اس پاک مجلس میں شامل ہونا تریاک کا درجہ رکھتا ہے اور جو شخص آپ کے فضائل وکمالات سننا نہ چاہے یا سننے سے اس کا دل نفرت وانکار میں رہے تو ایسے شخص کو اس مقدس محفل میں شامل ہونا زہر قاتل ہے۔ ایسے شخص کو اس پاک مجلس میں بٹھا کر حضور پاک صاحب لولاک کے مناقب وفضائل سنانا گویا فرعون کو موسیٰ علیہ السلام کی ولادت اور نمرود کو ابراہیم علیہ السلام کے تولد کی بشارت دینا ہے۔ اسی بنا پر میرا طریقہ ہے کہ جب ہی مجلس میلاد مقدس منعقد کرتا ہوں تو افتتاح سے پہلے اعلان دے دیتا ہوں کہ اس مجلس میں آپ کے فضائل وکمالات مذکور ہوں گے جس شخص کو آپ کے کمالات خداداد سننے سے فرحت حاصل ہو وہ بیٹھ کر سنے اور جس کو ناگوار و ناپسند ہوں وہ اس پاک مجلس سے نکل جائے چنانچہ اس اعلان کے سنتے ہی کئی ایک آدمی نکل جاتے ہیں۔

اب اصل مدعا یعنی ذکر میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مزید ثبوت کے لیے آیات ذیلہ ملاحظہ ہوں۔

قال اللہ تعالیٰ وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ (سورۃ ال عمران، ۱۰۳) اس آیت میں منعم حقیقی اپنی نعمتوں کے ذکر کرنے کا حکم دیتا ہے یعنی یاد کرو اللہ تعالیٰ کی نعمت کو جو تم پر ہے اور اس میں شک نہیں کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت باسعادت اللہ تعالیٰ کی تمام نعمتوں میں سے اعلیٰ درجہ کی نعمت ہے جیسا کہ پروردگار عالم کا ارشاد ہے:

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ إِذْ بَعَثَ فِيهِمْ رَسُولاً مِّنْ أَنفُسِهِمْ يَتْلُو عَلَيْهِمْ آيَاتِهِ

وَيُزَكِّيهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَإِن كَانُوا مِن قَبْلُ لَفِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ۝ (سورۃ ال عمران، ۱۶۴)

اس آیت سے آپ کا وجود مسعود نعمت اللہ ہونا ثابت ہو گیا اور نیز آپ کے اسماء مبارک نعمت اللہ بھی ہے جیسا کہ قسطلانی وغیرہ نے ذکر کیا ہے اور دلائل الخیرات جو کہ تمام سلاسل اولیاء میں مروج ہے اور اس میں بھی ہے مزید فرمایا:

وَأَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ (سورۃ الضحی، ۱۱) یعنی اللہ تعالیٰ کی نعمت کا تذکرہ کیا کرو

وَاشْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ۝ (سورۃ النحل، ۱۱۴) یعنی اگر اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے ہو تو اس کی نعمت کا شکر کرو۔ ان دونوں آیتوں میں رب العالمین جل جلالہ اپنے نعمتوں کے تذکرہ کرنے کا ارشاد فرماتا ہے اور شکر کرنا بھی مرادف التذکرہ ہے جیسا کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے:

التحدث بنعمة اللّٰه شكر وتركه كفر رواه محي السنه فى المعالم مع اسناده

یعنی نعمت الٰہی کا تذکرہ کرنا شکر ہے اور اس کے تذکرہ کو چھوڑ دینا کفران نعمت ہے۔ وَذَكِّرْهُم بِأَيَّامِ اللّٰهِ (سورۃ ابراہیم، ۵) یعنی یاد دلا ان کو دن اللہ تعالیٰ کے۔

امام رازی نے لکھا ہے کہ دنوں سے مراد واقعات عظیمہ ہیں جو اُن دنوں میں واقع ہوئے ہیں۔

پھر اہل ایمان کو دیکھنا چاہیے کہ آپ کے ظہور سے بڑھ کر کون سا واقعہ ہے جس میں ایوان کسریٰ کا شق ہونا اور اصنام کا سر کے بل گرنا اور فارس کا آتش کدہ بجھ جانا اور اسمان سے تاروں کا نیچے جھک آنا اور کعبۃ اللہ کا جھک کر شکر الٰہی بجالانا ایسے ایسے بہت سے واقعات کو شامل ہے۔ میلاد شریف کے تذکرہ میں ان تمام واقعات عجیبہ کا تذکرہ ہو جاتا ہے۔ ان آیات سے ثابت ہو گیا کہ محبوب رب العالمین کی ولادت باسعادت کا تذکرہ کرنا ہر مسلمان پر لازم ہے۔

چونکہ سیّد الاولین والآخرین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت باسعادت ۱۲ ربیع الاوّل بنا بر اشہر روایات

کے ہوئی ہے بروز دوشنبہ بالاتفاق اس لیے اس تاریخ کو عید منانا اور خوشی کرنا ہر مسلمان کا شعار ہے۔ یہ وہ دن ہے جس میں شفیع المذنبین رحمۃ للعالمین سید الاولین والاخرین امام الانبیاء والمرسلین افضل الخلائق اجمعین عالم غیب سے شاہد شہود میں تشریف لاکر زمین وزمینیان آسمان وآسمانیان بلکہ من تحت الثریٰ الی قاب قوسین او ادنی کو برکات وفیوضات سے مالا مال فرما دیا۔ الحق اگر عید ہے تو یہی ہے اگر دن سعید ہے تو یہی۔ اگر فرحت ومسرت کا روز ہے تو یہی ہے۔ میں تو یہی کہوں گا کہ واللہ نہ اس دن کے ساتھ کوئی دن مقابلہ کرسکتا ہے اور نہ اس کی رات کے ساتھ کوئی رات موازنہ کرسکتی ہے۔ قرآن شریف میں لیلۃ القدر کی فضیلت مذکور ہے۔ مگر اس رات پر ہزار لیلۃ القدر قربان۔ حضرت محقق محدث مولانا عبدالحق دہلوی ماثبت بالسنہ ص ۴ ۳ میں لکھتے ہیں:

ثم اذا قلنا انہ ولد لیلاً فتلک اللیلۃ افضل من لیلۃ القدر بلا شبہۃٍ

یعنی اگر آپ رات کو پیدا ہوئے تو یہ رات لیلۃ القدر سے بلاشک افضل ہوگی اور اس دن پر ہزار عید تصدق۔ اس بارہ میں حضرت حاجی صاحب جو مولانا رشید احمد صاحب کے پیر طریقت ہیں کیا خوب کہا:

عیدگاہ ما غریباں کوئی تو
انبساط عید دیدن روئے تو
صد ہلال عید قربانت کنم
ای ہلال عید ما ابروئے تو

اور اس رات بابرکات کے لیلۃ القدر سے افضل ہونے کے وجوہات میں حضرت مجدد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے اخوان طریقت یعنی آپ کے پیر بھائی حضرت محقق ومدقق ومحدث دہلوی ماثبت بالسنۃ کے ص ۴ ۳ لکھتے ہیں:

**لان لیلۃ المولد لیلۃ ظھورہ ﷺ ولیلۃ القدر معطاۃ لہ وما شرف بظھور الذات المشرف من اجلہ اشرف مما شرف بسبب ما اعطاہ ولان لیلۃ القدر شرف**

**بنزول الملئکۃ فیھا و لیلۃ المولد شرف بظھورہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم و لان لیلۃ القدر وقع التفضل فیھا علی امۃ محمد صلی اللّٰہ علیہ وسلم و لیلۃ المولد الشریف وقع التفضیل فیھا علی سائر الموجودات الخ**

اور آپ سے سوال کیا گیا دوشنبہ کے دن روزہ رکھنے کا تو آپ نے فرمایا کہ اسی دن میں میری ولادت ہوئی اور نبوت بھی عطا ہوئی۔ **ذاک یوم ولدت فیہ ہ انن لت علی فیہ النبوۃ رواہ مسلم وماثبت بالسنۃ**

اب اس مبارک دن میں خوشی کے ثبوت میں وہ آیت شریفہ پیش کی جاتی ہے جو سورۃ یونس میں ہے:

**قُلْ بِفَضْلِ اللّٰہِ وَبِرَحْمَتِہٖ فَبِذَٰلِکَ فَلْیَفْرَحُوا ھُوَ خَیْرٌ مِّمَّا یَجْمَعُوْن** (سورۃ یونس، ۵۷)

اس آیت مبارکہ سے ثابت ہوا فرحت وسرور کرنا ساتھ فضل ورحمت خداوندی کے اور اس میں شک نہیں کہ رسول خدا ﷺ خدا کی رحمت بھی ہیں اور فضل بھی۔ آپ کا رحمت ہونا اس آیت سے ثابت **وَمَا أَرْسَلْنَاکَ إِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِیْنَ** (سورۃ الانبیاء، ۱۰۷) یعنی ہم نے آپ کو تمام جہانوں کی رحمت کے لیے بھیجا ہے اور آپ کا فضل ہونا اور نیز رحمت ہونے کے ثبوت میں حسب تصریح علامہ ماوردی یہ آیت کافی ہے:

**وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَتُہٗ لَاتَّبَعْتُمُ الشَّیْطَانَ إِلَّا قَلِیْلًا ۰** (سورۃ النساء، ۸۳)

یوں اگر نہ ہوتا تم پر اللہ کا فضل ورحمت تو تم شیطان کے تابع ہوجاتے۔

جب آپ کا وجود مسعود رحمت بھی ہوا اور فضل بھی اور بارگاہ ایزدی سے رحمت اور فضل پر خوشی کرنے کا تاکیدی ارشاد صادر ہوا تو ثابت ہوا کہ آپ کی ولادت باسعادت پر خوشی کرنا ضروری ہے۔

اب اس خوشی کے نتائج میں سے وہ واقعہ ہے جس کو علماء سیر واخبار بروایات نقل کرتے ہیں کہ جس دن حضور پاک ﷺ عالم دنیا پر تشریف آور ہوئے تو ابولہب کی لونڈی ثویبہ نے ابولہب

کوآپ کی ولادت باسعادت کی بشارت دی تو ابولہب نے خوشی میں آ کر اسے آزاد کر دیا اور آزاد کرتے وقت دونوں انگلیوں سبابہ و وسطیٰ سے اشارہ کیا۔ جب وہ فوت ہوا تو خواب میں کسی نے دیکھا اور احوال پوچھا تو اس نے کہا کہ آگ میں ہوں مگر دوشنبہ کے دن بوجہ خوشی کرنے ولادت باسعادت سرور عالم ﷺ کے وہ عذاب تخفیف ہو جاتا ہے اور ان دونوں انگلیوں سے پانی نکلتا ہے جن کو میں چوستا ہوں اس واقعہ کو محدث دہلوی نے ما ثبت بالسنۃ کے ص ۳۴ میں لکھا ہے۔ پھر لکھتے ہیں:

**قال ابن جری فاذا کان ھذا ابو لھب الکافر الذی نزل القران بذمه جوزي فی النار بفرحه لیلة مولد النبی صلی اللہ علیه وسلم فما حال المسلم من امته یسر بمولده ویبذل ماتصل الیه قدرته فی محبته صلی اللہ علیه وسلم لعمری انما کان جزائه من اللہ الکریم ان یدخل بفضله العمیم جنات النعیم**

ابن جری نے کہا ہے کہ جب ابولہب کا یہ حال ہے جس کی مذمت میں قرآن شریف اُترا جو آگ میں بھی آپ کی دلالت کی خوشی کرنے سے جزا دیا جاتا ہے۔ تو آپ کے اُمتی مسلمان کا کیا کہنا جو آپ کے میلاد مقدس کی خوشی کرے اور حسب طاقت خرچ کرے آپ کی محبت میں مجھے اپنی قسم ہے کہ اس کو اللہ ہی جزا دے گا م یہ کہ اپنے فضل و کرم سے اسے جنات النعیم میں داخل کرے گا۔ یہ ہے حضور اقدس ﷺ کی میلاد مقدس پر خوشی کرنے کا نتیجہ **رزقنا اللہ تعالیٰ دائما ابداً**

اب اگر کوئی معترض یہ اعتراض کرے کہ ولادت باسعادت تو ایک دفعہ ہو چکی اور اس پر خوشی کا اظہار بھی اپنے وقت میں جس نے کیا کر چکا لیکن اس تاریخ کو ہمیشہ کے لیے مقرر کرنے اور خوشی کا سامان مہیا کرنے اور اس دن کو ہر سال میں عید منانے کا کیا ثبوت ہے۔

اس کا جواب (اوّلاً) ہمارے سے مت پوچھوئے اگر پوچھنا ہے تو رئیس المنکرین امام المخالفین مولوی اشرف علی تھانوی سے پوچھئے۔ کیونکہ باوجود اشد منکر ہونے کے اس نے ایک

رسالہ لکھا ہے نام اس کا **السرور بظھور النور** رکھا اور اس کا لقب **ارشاد العباد فی عید المیلاد** رکھا اور اس کے مطلع میں سورہ یونس آیت ۵۷ جو پہلے مذکور ہو چکی **قُلْ بِفَضْلِ اللّٰہِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِکَ فَلْیَفْرَحُوْا ھُوَ خَیْرٌ مِّمَّا یَجْمَعُوْن** لکھی اور ان دونوں امروں کو یعنی فرحت اور عید دن میلاد کو ثابت کر دیا۔ ہمیں یہاں تقریب کے تقرر کرنے کوئی ضرورت نہیں۔

(ثانیاً) شرع شریف میں یہ مضمون پایا گیا ہے جس روز کسی نعمت عظمیٰ کا ظہور ہو ہر سال اسی روز خوشی کیا کریں۔ قرآن شریف میں اس تعیین یوم کی مثال یہ ہے کہ جب حواریوں نے عیسیٰ علیہ السلام سے کہا کہ ہمارے لیے آسمان سے مائدہ اُترے تب عیسیٰ علیہ السلام نے جناب الٰہی میں باخلاص تمام عرض کیا **اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَاءِ تَکُوْنُ لَنَا عِیْداً لِّاَوَّلِنَا وَآخِرِنَا وَآیَۃً مِّنْکَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرَّازِقِیْن** (سورۃ المائدۃ، ۱۱۴) امام رازی نے تفسیر کبیر میں لکھا ہے کہ اس کے یہ معنی ہیں یا اللہ اتار ایک خوان کھانے کا آسمان سے کہ ہو جائے وہ ہمارے پہلوں اور پچھلوں کے لیے عید یعنی جس دن وہ مائدہ اُترے اس کو ہم عید بنالیں اور ہمارے بعد جو پیدا ہوں وہ بھی اس کو عید بنائیں اس دن کی تعظیم جاری رہے۔ اس سے صاف روشن ہو گیا کہ جس دن کسی نعمت الٰہی کا ظہور ہو اس دن کو ہمیشہ کے لیے عید بنا کر خوشی منانا چاہیے ہم مسلمانوں کے لیے سب سے بڑی نعمت حضور پاک ﷺ کا وجود مسعود ہے۔ تو ہمیں اس دن کو عید بنانا اور خوشی کا اظہار کرنا از حد ضروری۔ اور اس کا ثبوت قرآن شریف سے ہو گیا۔

(ثالثاً) اس کا ثبوت حدیث شریف میں بھی ہے۔ یہ سند ابن حجر محدث نے مسلم اور بخاری کی حدیث سے نکالی ہے یعنی جس وقت رسول اللہ ﷺ مدینہ منورہ میں تشریف لائے یہود کو دیکھا کہ عاشور محرم کو روزہ رکھتے ہیں۔ آپ نے اس کی وجہ دریافت فرمائی تو انہوں نے کہا کہ یہ وہ دن ہے کہ اس دن اللہ تعالیٰ نے فرعون کو غرق کیا اور موسیٰ علیہ السلام کو اس کے شر سے بچا لیا تو موسیٰ علیہ السلام نے روزہ شکر کا رکھا اور ہم بھی اس نعمت کے شکر کے لیے روزہ رکھتے ہیں تو آپ نے فرمایا کہ تمہاری نسبت ہم کو زیادہ مناسبت موسیٰ علیہ السلام کے ہے۔ تب آپ نے بھی اس دن کا

روزہ رکھنا شروع کر دیا اور صحابہ کو بھی ارشاد فرمایا۔ یہ حدیث صحیح ہے مسلم اور بخاری میں موجود ہے۔

اب دیکھئے کہ کب فرعون ڈوبا اور کب موسیٰ علیہ السلام نے نجات پائی اور جب سے اب تک اس نعمت کا شکریہ جاری ہے کہ جب وہ عاشور محرم کا آتا ہے ہر سال اہل اسلام اس کا شکریہ ادا کرتے ہیں اور رسول اللہ علیہ السلام کا پیدا ہونا تو ایسی بڑی نعمت ہے کہ نزول مائدہ عیسیٰ اور نجاۃ موسیٰ علیہ السلام سے کہیں فائق و افضل و اکمل ہے۔ پس اس دن ہر سال میں آئے تو کیوں نہ فرحت و سرور کیا جائے۔

(رابعاً) حدیث صحیح ہے احب الاعمال الی اللہ ادومہا ان اقل یعنی اللہ تعالیٰ کو وہ عمل پسند ہوتا ہے جو ہمیشہ کیا جائے۔ اگرچہ تھوڑا بھی ہو۔ تو یہ دن مبارک اہل اسلام کے لیے عید مقرر ہو چکا اور اس میں فرحت و سرور کا ارشاد صادر ہو گیا تو یہ عمل ہمیشہ کرنے میں اللہ تعالیٰ کی رضامندی ہے۔

یہاں ایک اور اعتراض وارد ہوتا ہے کہ جب عید میلاد ثابت ہو گئی تو خود حضور ﷺ نے اس کو کیوں نہ منایا۔ اس اعتراض کا جواب ابن حاج نے مدخل میں دیا ہے یہ وہ ابن الحاج ہے جس کو منکرین و مخالفین اپنا پیشوا بنائے پھرتے ہیں۔ جس کی نص عبارت یہ ہے:

**وان کان النبی ﷺ لم یزد فیہ علی غیرہ من الشھور شیئاً من العبادات وما ذلک الا لرّحمۃ ﷺ بامۃ و رفقاً بھم لانہ کان یترک العمل خشیۃ ان یفرض علی امتہ ٭**

یعنی اگرچہ آپ نے ماہ ربیع الاوّل میں دوسرے مہینوں سے زیادہ عمل نہیں کیا۔ یہ صرف آپ کی رحمت اور مہربانی کرنے اُمت پر کیونکہ آپ بسا اوقات عمل ترک کر دیتے تھے مبادا اُمت پر فرض نہ ہو جائے۔

مخفی نہ رہے کہ میلاد مقدس کی عید تو اسی تاریخ سے مخصوص ہے جس میں آپ کی ولادت باسعادت سے عالم دنیا مشرف ہوا۔ یہ عید صرف مسلمانوں کے لیے نہیں بلکہ تمام مخلوقات علوی و

سفلی جن وانس وحوش وطیور بروبحر سب کوحاوی ہے۔اگرتسلی نہ ہوتو جنتری دیکھ لیں کہ انگریز باوجود غیرمسلم ہونے کے ہرسال ۱۲ ربیع الاول کوعید میلا دمنانے کے لیے تعطیل کردیتے ہیں جس سے تمام ملازمین واہل کار استراحت وآرام سے دن گزارتے ہیں اورعموماً مسلمان اس دن میں کھانا پکا کرآپ بھی کھاتے ہیں اورمساکین کوبھی کھلاتے ہیں اورخاص الخاص مسلمانان مجلس میلا دمقدس منعقدکرکےفرحت وسرورکامظاہرہ کرتے ہیں جس سے معاندین کےاجسام کوحسدکی آگ میں جلا کرکوئلہ بنادیتے ہیں۔یہ ہیں آثارعیدمیلا دحضرت مجدصاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پیر بھائی حضرت شیخ عبدالحق دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ماثبت بالسنہ میں فرماتے ہیں:

**فرحم اللہ امرائً تخذلیالی شھر مولدہ المبارک اعیاداًلیکون اشدعلۃعلی من فی قلبہ مرض و عناد (ماثبت بالسنۃ ص ۴۳)**

آپ کے ولادت مبارک کے مہینے کی راتوں کوعید منایا تاکہ معاند کے لیے سخت علت و وبال ہواور یہ عید میلا دقدیم الایام سے مسلمانوں میں مروج ہوچکی ہے۔بڑے بڑے علماء محدثین اس کے قائل بلکہ عامل رہے ہیں اوراس محفل مبارک اورعیدمنورکو باعث برکات سمجھتے رہے۔جیسا کہ محدث دہلوی کہتے ہیں:

**ولا یزالون اھل الاسلام یختلفون بشھر مولدہ صلی اللہ علیہ وسلم ویعملون الولائم ویتصدقون فی لیالیہ بانواع الصدقات ویظھرون السرور ویزیدون فی المبرات ویعتنون بقرئۃ مولد الکریم ویظھر علیھم من برکاتہ کل فضل عممیم (ماثبت بالسنۃ)**

یعنی ہمیشہ آپ کے مولدمبارک کے مہینہ میں اہل اسلام آتے جاتے ہیں اوردن راتیں میں گوناگوں دعوتیں اورصدقات کرتے اورخوشی کااظہار کرتے ہیں اوربہت نیکیاں کرتے ہیں اور مولدبڑےاہتمام سے پڑھتے ہیں جس کے برکات سےان پرفضل عظیم ظاہرہوتاہے۔

دیکھئے فقرہ لایزالون اھل اسلام کس قدر پرزور ہے لایزالون سے دوام اوراہل اسلام

سے عموماً مستنبط ہے۔ جس کا مفاد یہ ہوا کہ ہمیشہ تمام اہل اسلام اس محفل مقدس اور عید سعید کے قائل اور عامل رہے ہیں لیکن محفل مولد شریف کی تخصیص اس طور پر کہ خاص ۱۲ ربیع الاول کے بغیر جائز نہ ہو یہ کسی عالم اہل سنت نے تصریح نہیں کی بلکہ اہل اسلام جب کر سکیں کریں۔ عبارتیں، فتاویٰ متقدمین کی صریح موجود ہیں۔ ملاّ علی قاری نے اپنے رسالہ مورد الروی فی مولد النبی میں لکھا ہے

**بل یحسن فی ایام اشهر کلها و لیالیه** یعنی میلا د مقدس مہینہ کے تمام دنوں اور راتوں میں مستحسن ہے۔ پھر ان جماعہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول نقل کیا ہے۔ **لو تمکنت عملت بطول اشهر کل یوم مولداَ** یعنی اگر مجھ کو مقدور ہوتا مہینہ بھر تک ہر روز میلا د شریف کیا کرتا۔

اور اصل تحقیق اس میں یہ ہے کہ نصوص قرآنی مطلق ہیں

**وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ** (سورۃ ال عمران، ۱۰۳)

**قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهِ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوا هُوَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُونَ** (سورۃ یونس، ۵۷)

**وَاشْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ۝** (سورۃ النحل، ۱۱۴)

**وَأَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ**۔ (سورۃ الضحیٰ، ۱۱)

پس شکر یہ نعمت وجود با جود رحمۃ للعالمین کا ہم پر فرض ہوا اور اسی طرح فرحت کا بھی حکم ہوا کہ رحمت خداوندی پر فرحت و سرور کرو اور ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس شکر یہ اور فرحت کو موقت نہیں فرمایا بنائً علیہ آپ کی ولادت کا فرحت و سرور دائمی ہوا۔ اسی واسطے جمیع اہل اسلام بلاد اسلامیہ میں شرقاً وغرباً بارہ مہینہ میں جب کسی سے بن پڑے مولد شریف کرتے ہیں۔ اور علماء اصول نے تصریح کی ہے کہ فرضیت امر الٰہی کسی فرد میں پائی جانے سے ادا ہو جاتی ہے خواہ کتنا ہی قلیل ہو لیکن قدر مفروض شروع سے زیادہ کرنا تکمیل فرض کیلئے جہاں تک بوجہ شروع ہو سکے مستحب ہے اور مطلوب ہے۔ جب یہ بات ہو چکی تو ثابت ہو گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وجود مسعود کا شکر یہ دائمی ہے جب ہو سکے اور جس طریقہ سے ہو سکے عمل میں لائے خواہ اطعام طعام یا تقسیم شیرینی

در بیاں اہل اسلام خواہ قراۃ ومعجزات کا بیان خواہ انشاد مدائح ومناقب سیّد الانس و لجان صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بہیأت اداب وتعظیم خواہ ان تمام کو جمع کردے پھر مہینہ ربیع الاول کی ۱۲ کو ہو یا باقی ایام میں سب جائز ہے۔اس تقریر سے مطلق کے سب فرد جائز رہے اور اگر کوئی ذکر نعمۃ اللہ بلا قید کرے وہ بھی جائز ہے۔اور جو مقید بقیود اداب مستحسنات جن کا ذکر آئے گا انشاءاللہ تعالیٰ کرے وہ بھی جائز بلکہ مستحسن ہے ۔ اور یہ امر محتاج بیان نہیں کہ بموجب فرمان رب العالمین توقروہ جس قدر اداب مستحسنہ مجلس ہوں اس قدر برکات وفیوضات زیادہ ہوں گے۔اسی واسطے علماء اسلام نے اس مجلس کی تعظیم واحترام،زیب واحتشام کو زیادہ ملحوظ رکھا۔

اداب عشرہ مذکورہ چونکہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی توقیر واحترام کے وسائل ہیں اور نیز فرحت و سرور مولد کے ذرائع ہیں اور اصل توقیر وفرحت، ماموربہ ومشروع بالنص ہیں لہٰذا ان تمام آداب کا حکم وہی ہوگا جو اصل کا حکم ہے **لان للوسائل حکم المقاصد کمافی کتب الاصول**۔اور نیز ان میں سے کوئی ایسا امر نہیں جو ممنوع شرعی ہو بلکہ سب کے فی نفسہا کار خیر ہیں اور قرآن شریف میں ہے **وافعلوا الخیر لعلکم تفلحون** یعنی نیک کام کیا کروتا کہ خلاصی پاؤ اور دوسری جگہ میں ہے **وَمَا یَفْعَلُوا مِنْ خَیْرٍ فَلَن یُکْفَرُوہُ** (سورۃ ال عمران،۱۱۵) یعنی جو نیک کام کرے اس کی بے قدری نہیں کی جائے گی۔تو آداب مذکورہ کا مجموعی ثبوت ان ہر دو آیات سے ثابت ہوگیا۔

اب اگر انفرادی ثبوت لینا چاہتے ہیں توسن لیجئے ذکر ولادت یہ تو خود ثابت الاصل ہے جس کی تفصیل پہلے ہوچکی فروش واستعمال عطریات وتقسیم شرینی یہ خاطرداری وضیافت مہمانوں کی ہے صحیح مسلم و بخاری کی حدیث ہے **من کان یؤمن باللہ والیوم الاخر فلیکرم ضیفہ** یعنی جس کا اللہ تعالیٰ اور قیامت کے ساتھ ایمان ہے تو گھر آئے کی خاطرداری وتواضع کرے۔فرش زیبا پران کو بٹھانا عطر لگانا مہمانوں کی تعظیم واکرام ہے اور شیرینی وغیرہ ان کو کھلانا یہ ضیافت ہے۔ضیافت میں یہ ضرور نہیں کہ پیٹ بھر کر کھلائے بلکہ ماحضر پیش کردینے سے بھی سنت ادا ہوجاتی ہے۔غرض اس سے تطیب القلوب ہے جس طرح بھی ہو منبر یا چوکی اور اشعار کا ثبوت یہ ہے کہ مسجد نبوی میں

حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ منبر پر کھڑے ہو کر خود حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے سامنے اشعار پڑھتے تھے۔ یہ حدیث بخاری میں ہے اور آپ اس سے خوش ہو کر دعا دیتے اور فرماتے تھے **اللھم ایدہ بالروح القدس** خواص وعوام کو دعوت دے کر بلانا اس کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ تناول ماحضر کے لیے ہو۔ یہ تو خود سنت متوارہ ہے۔ دوسرا یہ کہ اس لیے بلایا جائے کہ اگر سیرت و صفات سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سنیں یہ بھی سنت ہے۔ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم صحابہ کبار رضی اللہ عنہم کو دعوت دے کر بلاتے اور ارشادات سناتے چونکہ آپ کے ارشادات حدیث ہیں لہٰذا اجتماع بالسماع حدیث مسنون ہوا۔

علاوہ بریں ان تمام آداب مذکورہ کے ثبوت میں یہ آیت شریفہ بھی کافی ہے۔ **قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِیَ أَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَ الْطَّيِّبَاتِ مِنَ الرِّزْقِ** (سورۃ الاعراف، ۳۲) یعنی آپ فرما دیں کسی نے حرام کردیا اللہ کے رزق کو جو پیدا کیا اپنے بندوں کے واسطے اور ستھری چیزیں کھانے کی۔

یہاں جو ہے ایک قاعدہ مسلمہ عند الصولیین ومفسرین یاد آ گیا وہ یہ ہے کہ آیت کا شان نزول کچھ بھی ہو اس کا اعتبار نہیں ہوتا بلکہ عموم الفاظ کا اعتبار ہوتا ہے۔ **العبرۃ لعموم الالفاظ لالخلوص السبب** یہ قاعدہ تمام آیات پیش کردہ ہیں۔ یاد رکھنا چاہیے اس کی وجہ علامہ بیضاوی نے آیت مذکورہ کی تفسیر میں لکھا ہے: **وفیه دلیل علیٰ ان لا وصل فی المطاعم والماکل والملالین وانواع التجملات الایة بناء علیه** یہ سب چیزیں ارزوئے قواعد اصول وحسب تصریح مفسرین فحول جائز ومباح ہوئیں۔ کیونکہ فروش بچھانا اور محفل کا سجانا اور عطریات سے لباس بسانا چوکی اور منبر ومسند لگانا یہ سب زینت اللہ میں داخل ہیں اور جو کہ حاضرین کو کھلایا جاتا ہے خواہ مٹھائی ہو یا کھجوریں یا کھانا ان سب کو لفظ طیبات من الرزق شامل ہے اور جو شخص ایسی چیزوں کو حرام کہے اس کے بارے میں احکم الحاکمین کا یہ ارشاد نازل ہوا ہے کہ:

**يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا لاَ تُحَرِّمُوا طَيِّبَاتِ مَا أَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَ لاَ تَعْتَدُوا إِنَّ اللّٰهَ لاَ يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۝** (سورۃ المائدہ، ۸۷) یعنی اے ایمان والو! مت حرام ٹھہراؤ ستھری ان چیزوں کو جو

حلال کی ہیں اللہ نے تمہارے واسطے اور حد سے تجاوز نہ کرو اللہ نہیں چاہتا حد سے تجاوز کرنے والوں کو

جب آداب مذکورہ کا جواز فرادی فرادی جائز ہو گیا تو ان کے اجتماع میں کون ساز ہر مل جاتا ہو جو وہ ناجائز ہو۔ مثلاً روٹی پکائی جاتی ہے اور اس میں آٹا ہوتا ہے اور پانی اور نمک ڈالا جاتا ہے۔ اگر یہ تمام چیزیں حلال ہوں تو روٹی کو کون حرام کہے گا۔ ہاں اگر شرعی ممانعت آجائے تو اسے ممنوع قرار دیا جائے گا۔ بغیر ممانعت شرعی صرف اجتماع مباح ہے حرام نہ ہو گی۔

جیسا کہ امام غزالی نے احیاء العلوم میں کہا ہے:

**فان افراد المباحات اذا اجتمعت کان ذلک المجموع مباحاً و بما انضم مباح لم یحرم الا اذا تضمن المجموع محظورا لا تضمنہ الاحاد انتہیٰ**

یعنی اگر مباح افراد جمع ہو جائیں تو ان کا مجموع بھی مباح ہوگا اور ایک مباح کیا تھا دوسرا مباح مل جانے سے حرام نہیں ہوتا جہاں تک ان کا مجموع کسی ممنوع شرعی کا متضمن نہ ہو جو افراد میں وہ ممنوع نہیں تھا۔

بناعلیہ مجتمع ہونے مباحات و مستحسنات سے یہ محفل مقدس ممنوع نہ ہو گی۔

رہا قیام یعنی حضور پاک صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عین موقعہ ذکر وولادت باسعادت کے فوراً بیتابانہ و والہانہ کھڑا ہو جانا جس کو مخالفین دیکھ یا سن کر بڑے بگڑتے ہیں چیختے ہیں چلاتے ہیں۔ دھارو دہائی مچاتے ہیں۔ کفر و شرک کر کے فتویٰ لگاتے ہیں۔

اگر توقیر محبوب الٰہی کفر ہوتا      تو اپنا کفر دیتا جا میرا ایمان لیتا جا

خیر ان کے لغویات کو تنقید تو انشاء اللہ تعالیٰ بعد میں کی جائے گی۔ اب اس کے جواز و استحسان کا ثبوت دیا جاتا ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ مجرد قیام بلا انضمام رکوع و سجود کے کوئی عبادت نہیں جو مخصوص لغات الٰہی ہو جیسا کہ تفسیر عزیزی پارہ الٓمٓ میں شاہ عبدالعزیز صاحب نے لکھا ہے درحقیقت چیز کہ نماز را

ازغیر نماز تمیز پیدا کند ہمیں دو فعل رکوع و سجود اند۔ قیام اختصاص بنماز بلکہ بعبادتے ہم ندارد۔ اور کبیری شرح منیہ میں علامہ حلبی نے لکھا ہے **والقیام لم یشرح عبادۃ وحدہ ذلک لان السجود غایۃ الخضوع حتی نو سجد لغیر اللّٰہ یکفر بخلاف القیام۔** ان دونوں شہادتوں سے ثابت ہوا کہ صرف قیام عبادت نہیں جو مخصوص لغایۃ تعالیٰ ہو۔ تو اس کو غیر اللہ کے لیے استعمال کرنے سے کفر ہوگا شرک بھی جائز نہیں نہیں بلکہ مستحب و مندوب بھی۔ اور اس قیام مندوب کی شرع شریف میں بہت صورتیں ہیں جن کی تفصیل مختصراً عرض ہے۔

(اوّل) کسی آنے والے کی تعظیم و احترام کے لیے کھڑا ہو جانا جائز بلکہ مستحب ہے۔ حدیث متفق علیہ **قوموا الی سیدکم** اور حدیث ابی داؤد جس کا مختصر مفاد یہ ہے کہ جب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتیں تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اُٹھ کر اس کو چومتے اور اپنی جگہ میں بٹھلاتے اور جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کے گھر میں تشریف لے جاتے تو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بھی کھڑ ہو جاتی تھی۔ یہ دونوں حدیثیں اس مدعا پر اصل دلیل ہیں۔ علاوہ برایں فقہا حنفیہ نے بھی اس کی تصریح کر دی ہے درالمختار للشامی جلد ۵ ص ۲۵۴ میں ہے **وفی الوھبایۃ یجوز بل یندب القیام تعظیماً للتصادم انتھا**

(دوم) جب کوئی اپنا پیشوا مجلس اٹھے اس کی محبت میں تعظیماً کھڑا ہو جانا۔ چنانچہ مشکوٰۃ میں بیہقی کی حدیث بروایت ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے رویت ہے کہ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد میں ہم کو حدیث سناتے تھے جب آپ اُٹھتے ہم سب کھڑے ہو جاتے تھے اور جب تک آپ دولت خانہ میں داخل نہ ہو جاتے اس وقت تک ہم کھڑے رہتے تھے۔

**نحمدہ و نصلی علی حبیبہ الکریم**

گو اس مسئلہ کی تحقیق کما حقہ علماء کرام کثر اللہ تعالیٰ امثالھم نے اپنی تصنیفات میں بخوبی کر کے اس فریضہ سے سبکدوشی حاصل کر لی ہے۔مگر چونکہ اس موضوع پر کوئی مستقل رسالہ جیسا کہ باقی مسائل متنازعہ فیہا میں تصنیف ہو چکے ہیں مرتب نہیں ہوا حالانکہ زمانہ حال کے ملاحدہ ملاعنہ نے تکفیر مسلمانانِ عالم کے لیے نداء غائبانہ کو نہایت زہریلا اور خطرناک حربہ قرار دے رکھا ہے جس پر ان کے ناپاک مذہب کا دارومدار ہے ازیں وجہ یہ رسالہ تحریر کرنے کی ضرورت محسوس ہوئی۔

نداغائبانہ کا معنیٰ ہے غائب کو پکارنا۔یا کسی کو دور سے پکارنا اور یہ سمجھنا کہ اس کو خبر ہوگئی جیسا کہ ان ملاحدہ کی تصنیفات میں موجود ہے ملاحظہ ہو فتوی فضول لاثانی وغیرہ۔اور اس نداء غائبانہ کو اسی فتویٰ کے اسی صفحہ وسطر میں ان ملاحدہ نے شرک وکفر قرار دیا ہے۔جس کا حاصل یہ ہے کہ نداء غائبانہ مخصوص بذات الٰہی جل جلالہ ہے یعنی دور سے اگر پکارا جائے تو صرف اللہ ہی کو پکارا جائے دیگر کسی کو اگر دور سے پکارا گیا تو شرک وکفر ہوگا۔اب ان سے ہمیں پوچھنے کا حق حاصل ہے کہ کیا تمہارا خدا غائب ہے یا دور ہے ہمارا بلکہ تمام ملکوت السموات والارض کا پروردگار عالم خالق الکل جل جلالہ تو قرآن پاک میں فرماتا ہیونَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ ◆ (سورۃ ق،۱۶) **وھو معکم اینما کنتتم۔ان اللہ معنا** اور حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں **انکم لاتدعون غائبا و لا اصم** (فتوی فضول لاثانی،ص۹۔۸)

جن سے ثابت ہے کہ پرودگار عالم جل جلالہ نہ غائب ہے نہ دور اب اگر ان ملاحدہ کا خدا کوئی اور ہے تو جھگڑا ختم اور اگر وہی پرودگار ان کا بھی خدا ہے تو اس کو غائب یا دور قرار دینا نصوص قطعیہ یعنی قرآن وحدیث کا صریح انکار ہے۔شرح عقائد وغیرہ کتب کلام میں ہے **ورد النصوص بان ینکر الاحکام التی دلت علیہ النصوص۔۔۔کفر۔**

الحاصل نداغائبانہ نہ شرک ہے اور نہ کفر کیونکہ شرک کا معنیٰ یہ ہے کہ کسی شخص کو الوہیت یعنی

وجوب الوجود میں اللہ تعالیٰ کا شریک قرار دینا جیسا کہ مجوس یا کسی شخص کو مستحق عبادت سمجھنا جیسا کہ بت پرست شرح عقائد نسفیہ میں ہے **الاشراک هو اثبات الشريک فی الالوهية بمعنى وجوب الوجود کما للمجوس او بمعنى استحقاق العبادة کما لعبدة الاصنام**

(شرح عقائد نسفیہ ص ٦١)

اور ظاہر ہے کہ جو شخص حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بلفظ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یا اولیاء کرام کو خواہ بقید حیاۃ ہوں یا مقبور نزدیک ہوں یا دور ان کا نام لے کر بحرف یا پکارتا ہے تو انکو نہ واجب الوجود قرار دیتا ہے اور نہ ہی ان کو معبود بلکہ بغرض استمداد و استشفاع و توسل پکارا جاتا ہے۔ اور یہ بھی مستغنی عین البیان ہے کہ سائل مسؤل عنہ سے اسی چیز کا سوال کرتا ہے جو اس کے اختیار میں ہو اور مقربان الٰہی کے اختیار میں صرف توسل اور شفاعت ہے نہ انجاح مرام کیونکہ وہ قبضہ قدرت کاملہ میں ہے اس میں کسی نبی یا ولی وا غیرھما کی کوئی شرکت نہیں ہے

باقی رہا اس ندا کو منادی تک پہنچانا اور اس کا سن لینا سو یہ نہ منادی کے اختیار میں ہے اور نہ ہی منادی کے اختیار میں بلکہ **فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيدُ** ٥ (سورۃ بروج، ١٦) جل وعلا شانہ کے قبضہ قدرت میں ہے قرآن شریف میں ہے **إِنَّ اللَّهَ يُسْمِعُ مَن يَشَاءُ** ٥ (سورۃ فاطر، ٢٢) بس اگر وہ نہ سنوائے تو نزدیک بیٹھا ہوا بھی نہیں سن سکتا اور اگر سنوا دینا چاہے تو دور کو سنوا دیتا ہے۔ ہاں البتہ ہوا متکفیہ بالصوت عادۃً اسی آواز کو سامع کے کانوں تک پہنچانے کا ذریعہ ہوسکتا ہے۔ لیکن قدرت اس عادت سے بالاتر ہے۔

اگر قدرت چاہے تو ہوا بھی بے کار ہوجاتی ہے اور اگر قدرت چاہے تو ہوا کی ضرورت کیا ہے نمونہ طور ہم اہلِ قبور کا زائرین کے سلام کو سننا اور جواب دینا جو صحیح احادیث سے ثابت ہے جہاں سینکڑے من مٹی کے حائل ہوں پیش کرتے ہیں یہاں تو ہوا کا نفوذ بھی ناممکن لیکن سماع موجود ۔ثانیاً نداء غائبانہ کی ممانعت نہ قرآن شریف میں ہے اور نہ ہی کسی صحیح حدیث میں بلکہ ان ملاحدہ کا خود تراشیدہ تصنیف ہے۔ اگر کسی آیت یا حدیث میں نداء غائبانہ کی ممانعت ہے تو پیش کریں فلیا

توابھا ان کانو صادقین مگر کہاں سے لائیں نداء غائبانہ کا لفظ تو تراش لیا مگر آیت اور حدیث کس طرح تراش سکتے ہیں۔ البتہ آیات کے معانی کو تحریف کر کے ان میں خود تراشیدہ مضامین داخل کر دینا ان کے بائیں ہاتھ کا کرتب ہے لیکن یہ داؤ صرف انکے چیلوں چاٹوں تک محدود رہے گا مسلمانان عالم ان فریب اور مکائد سے بخوبی واقف ہو چکے ہیں ان کی دام تزویر میں پھنسنے کے نہیں

قرآن شریف میں نداء غائبانہ کی ممانعت تو کہیں آئی نہیں بلکہ دونوں قسم نداء یعنی حاضر و غائبانہ کے جواز کا ثبوت البتہ موجود۔ حاضرانہ مثلا وَ نَادٰی نُوحُ ابۡنَهٗ ٭ (سورۃ ھود، ۴۲) وغیر ذلک اور غائبانہ وَأَذِّن فِیۡ النَّاسِ بِالۡحَجِّ یَأۡتُوکَ رِجَالاً وَعَلٰی کُلِّ ضَامِرٍ یَأۡتِیۡنَ مِن کُلِّ فَجٍّ عَمِیۡقٍ ٭ (سورۃ الحج، ۲۷) جسکی تفصیل عنقریب آئیگی انشاءاللہ تعالیٰ۔ ہاں دعا کا لفظ قرآن شریف میں متعدد مواقع پر بکثرت وارد ہے لیکن اس کے معانی بھی متعدد (۱) عبادت یعنی بندگی کرنا (۲) خواندن یعنی بلانا (۳) خواستن یعنی کسی سے کچھ مانگنا۔ جن جن مواقع میں یہ الفاظ وارد ہے وہاں ان تینوں معنوں میں سے جو معنیٰ سیاق وسباق کے مطابق ہو اور علماء تفسیر نے اس معنی کا تعیین کر دیا ہو وہی معنیٰ مراد ہوگا نہ یہ کہ ہر جگہ ایک معنیٰ لیا جائے جیسا کہ ملاحدہ کی چال ہے مثلاً آیت سورۃ جن وَأَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبۡدُ اللّٰهِ یَدۡعُوہ ٭ (سورۃ جن، ۱۹) یعنی یعبدہ و یقرء القران تفسیر خازن و مدارک التنزیل یہاں دعا بمعنی عبادت کے ہے اور سورۃ فاطر میں إِن تَدۡعُوھُمۡ لَا یَسۡمَعُوا دُعَاءَ کُمۡ ٭ (سورۃ فاطر، ۱۴) یہاں دعا بمعنیٰ پکارنے کے ہے بقرینہ لا یسمعوا کیونکہ سماع پکارنے پر دلالت کرتا ہے

علیٰ ہذا القیاس تمام قرآن شریف میں جس جگہ دعا کا لفظ ہے ان تینوں معنوں میں ہے جو معنی مناسب سیاق کلام کے ہو وہی مراد ہوگا اب اس لفظ دعا کے استناد لغیر اللہ میں تفضیل ہے یعنی دعا بمعنی عبادت لغیر اللہ قطعاً حرام بلکہ کفر وشرک اور دعا کے دوسروں معنوں یعنی بلانا اور مانگنا میں بھی تفصیل ہے یعنی اگر مدعو عند اللہ مذموم ہستی ہے جیسا کہ بت وآگ و پانی وغیرہ معبودان باطلہ تو ان

کو نہ کسی حاجت براری کے لیے بلانا جائز ہے اور نہ ہی ان سے حاجت کا مانگنا بلکہ یہ بھی قطعاً حرام وکفر وشرک اور قرآن شریف میں جس قدر آیات غیر اللہ کو پکارنے یا دعا مانگنے کی ممانعت آتی ہے۔ ان تمام آیات کا محمل یہی معبودان باطلہ ہیں جیسا کہ تمام سیر معتبر و **هم عن دعائهم غافلون** میں **هم** کا مرجع اصنام بتاتے ہیں۔ اور اگر مدعو اللہ تعالیٰ کے نزدیک معزز ومحترم ہستی ہے مثلاً انبیاؑ شہدا و اولیا تو اس میں بھی تفصیل ہے اگر ان حضرات کو مستقل متصرف الامور قرار دے کر دور یا نزدیک سے پکارے یا اسی نیت سے ادنیٰ حاجت براری طلب کرے تو بھی شرک ہے کیونکہ فعال مطلق ذات پاک الٰہی جل لجلالہ ہے اس میں کسی کی شرکت نہیں۔ اور اگر ان حضرات کو اپنی حاجت براری کے لیے جناب الٰہیٰ میں وسیلہ قرار دے کر جناب میں خود عرض کرے ان سے جناب باری عز اسمہ کے دربار میں انجاح مرام کے لیے عرضی درخواست کرے خواہ حاضرانہ ہو یا غائبانہ بہر کیف جائز ومشروع نہ اسمیں شرک ہے اور نہ کفر جیسا کہ آیت شریفہ **وَلَوْ أَنَّهُمْ إِذ ظَّلَمُوا أَنفُسَهُمْ جَآؤُوكَ فَاسْتَغْفَرُواْ اللّهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُولُ لَوَجَدُواْ اللّهَ تَوَّاباً رَّحِيماً ٥** (سورۃ نساء، ۶۴) اس بارہ میں نص صریح ہے اور احادیث صحیحہ اس کی تائید میں متفق و منطبق ہیں۔ غرض جہاں نداء یا دعا نہ جائز ہے تو وہاں مطلقاً ناجائز ہے خواہ حاضرانہ ہو یا غائبانہ اور جہاں جائز ہے وہاں بھی الاطلاق جائز حاضرانہ غائبانہ کا کوئی فرق نہیں۔

غضب تو یہ ہے کہ یہ بے ہودہ گستاخ پارٹی مقربان بارگاہِ الٰہی کو بتوں کے برابر قرار دے کر جو آیات بتوں کے حق میں نازل ہوئیں ان کو انبیاء کرام واولیاء عظام پر محمول کرتے ہیں حالانکہ انبیاء کرام کے اوصاف حمیدہ قرآن شریف میں جا بجا مذکور ہیں اور اولیاء اللہ کے شان میں **أَلا إِنَّ أَوْلِيَاء اللّهِ لاَ خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلاَ هُمْ يَحْزَنُونَ ٥** (سورۃ یونس، ۶۲) موجود ہے غرض جس کام کو قدرت سرانجام کرنا چاہئے بہر کیف کر گزرتی ہے خواہ عادت کے مطابق یا خرقِ عادت۔ اور امور میں خرقِ عادت کا ظہور انبیاء کرام سے بطریق معجزہ اور اولیاء عظام سے بطریق کرامت امر یقینی وقطعی ہے اس کا انکار شمس نصف النہار کے انکار کے مترادف ہے نص قرآنی واحادیث رسول

ربانی اس کے بالاتفاق مثبت اور علماء اہلِ سنت بلا اختلاف اس کے قائل۔ بنائً علیہ جو دردرسیدہ دور سے حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یا کسی ولیِ کامل کی جناب میں محض قدرت کاملہ کے بھروسہ پر استغاثہ یا استمداد کرے تو اس میں نہ کفر ہے نہ شرک بلکہ ایسے استغاثہ کو مستغاثہ کی جناب میں پہنچا دینا بطریق خرق العادۃ قدرت کا ادنی کرشمہ ہے۔ شرح برزخ میں ہے وروی فی الاخبار ان **الانسان اذا صعب علیہ امر فینادی ولیاً من اولیاء اللہ تعالیٰ فان کان حیاًیسمعہ الریح فی طرفہ عین اویعلم بالکشف و صفاء القلب و ان کان میتاً فیسمعہ الملئکۃ فیعین لہ با شفاعۃ عند اللہ تعالیٰ و علیہ المشائخ انتھی** (شرح برزخ، وجیز الصراط، ص ۱۰۴)۔۔۔اور یہ خرقِ عادت یعنی نداء غائبانہ منادی تک پہنچ جانا کبھی منادی کی کرامت سے ظاہر ہوتی ہے اور کبھی منادی کی عظمت کی وجہ سے جیسا کہ نظائر آیت سے ظاہر ہوجائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

اب ہم اس موضوع یعنی نداء غائبانہ کے جواز پر واقعاتی شہادت پیش کرتے ہیں جن سے ثابت ہوجائے گا کہ نداء غائبانہ امر مستحدث نہیں بلکہ عہدِ قدیم سے آجتک بلانکیر مجوز بلکہ مروج چلا آتا ہے اور اس کے برکات سے خلق کثیر مستفیض و مستفید ہوتی رہی ہے چونکہ کلام کے دونوں طریقوں یعنی نظم ونثر سے اس نداء غائبانہ کا استعمال جاری رہا ہے اسی واسطے دونوں طریقوں کے نظائر ذکر کردینے دلچسپی کا باعث ہوں گے۔

لیکن چونکہ منکرین کا زیادہ ترحملہ کلمہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ہے جو جب بھی یہ متبرک کلمہ کسی مجلس میں ان کے سامنے استعمال کیا جائے تو ان بدبختوں کو بندوق کی گولی کیطرح لگ جاتا ہے جس سے بے تحاشا شور مچا دیتے اور قائل کو کفر وشرک کے دریا میں غرق کردینے پر آمادہ ہوجاتے ہیں لہذا دندان شکن جواب دینا سب سے پہلے ضروری ہے۔ جس سے انشاء اللہ تعالیٰ انکے تمام چھکے چھوٹ جائیں گے اور جواب سے لاجواب ہوکر مسکوت ومبہوت زاویہ خاموشی میں بیٹھ جائیں گے۔ حدیث شریف برآیت حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ مروی ہے کہ **قال رسول اللہ** صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم **البخیل الذی من ذکرت عندہ فلم یصل علی** (مشکوٰۃ شریف ص،۸۷)

تو جوشخص آپ کا نام لے کر آپکو دور سے پکارے گا درود شریف یا کم از کم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ضرور کہے گا خواہ بلند آواز سے یا آہستہ اگر یہ نہ ہو سکے تو آپ کو نداء بھی نہ کرے ورنہ بخیلوں میں شمار ہو گا۔ یہ ہے نداء غائبانہ کا قاعدہ اب نداء غائبانہ باقاعدہ جس وقت بھی کیا گیا فوراً حضور کی جناب میں بذریعہ ملائکہ متعینہ پہنچ گیا جیسا کہ حدیث شریف بروایت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے **قال رسول اللہ** صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم **ان للہ ملئکۃ سیا حین فی الارض یبلغو نی من امتی السلام** (مشکوٰۃ شریف ص۸۶)

اور دوسری حدیث میں ہے **صلو علی فان صلوا تکم تبلغنی حیث کنتم** اور تیسری حدیث کا اخیری فقرہ یہ ہے کہ **و من صلی علی نائیاً اُبلغتہ** (مشکوٰۃ شریف ص۸۷)

ان احادیث صحیحہ کے ما بہ الاشتراک سے یہ امر بخوبی واضح ہو گیا کہ جب ہی حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات مقدس پر صلوٰۃ یا سلام جس صیغہ سے بھی ہو خواہ بحرف نداء یا نہ بہر صورت ملائکہ متعینہ اس کو جناب کے دربار عالیہ میں فوراً پہنچا دیتے ہیں کسی قسم کا شبہ نہیں

گذشتہ تین چار سال کا ذکر ہے کہ جب شیر وہابیان پنجاب مولوی ثناء اللہ امرتسری پر قاتلانہ حملہ ہوا تھا اور وہ اس حملہ کے اثر سے بالکل محفوظ رہا جو کوئی چوٹ بھی اس کے بدن پر نہ آئی تو اطراف سے اس کے بہی خواہاں نے نظم ونثر میں بہت مبارکبادی کی رسم ادا کی جس میں خطاب اور نداء غائبانہ بکثرت تھے تو شیر وہابیان نے علماء وقت کے مواخذہ سے اس طرح مخلصی حاصل کی کہ جب خطاب ونداء غائبانہ کے خطوط ڈاک میں ڈالے گئے اور خطوط میرے پاس پہنچ گئے تو نہ وہ نداء غائبانہ رہا اور نہ خطاب غائبانہ اس میں نہ کفر رہا اور نہ شرک تعجب کا مقام ہے کہ انگریزی ڈاک اور اس کے اہل کاروں پر تو اس قدر اعتبار ہے کہ مجرد خطوط ڈالنے کے مواخذہ سے بچ گئے۔ اور خدائی اہل کار جن کے حق میں رب العلمین کا ارشاد ہے **و لا یعصون اللہ ما امرھم** پر اعتبار نہیں کیا جاتا۔ یہ ہے انکی ایمانداری کا خاکہ یعنی جو شخص دور سے مولوی ثناء اللہ کو نداء یا خطاب کرے وہ تو موحد مسلماں اور جو شخص سرور عالم رحمتہ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دور سے ندا یا خطاب کرے وہ

کافر و مشرک ۔ نعوذ باللہ من شرور انفسنا

اور بتوں کے بارے میں انکم و ما تعبدون حصب جھنم وارد ہے ۔ اب اس قدر تفاوت مراتب کے ہوتے ہوئے مساوی قرار دینا کس قدر بے انصافی و عیاری ہے۔

گر حفظ مراتب نہ کنی زندیقی:

حالانہ خود جناب باری تعالیٰ کا ارشاد ہے وَمَا يَسْتَوِىْ الْأَعْمَى وَالْبَصِيْرُ ٥ وَلَا الظُّلُمَاتُ وَلَا النُّورُ ٥ وَلَا الظِّلُّ وَلَا الْحَرُورُ ٥ وَمَا يَسْتَوِىْ الْأَحْيَاء وَلَا الْأَمْوَاتُ ٥ (سورۃ فاطر،١٩۔٢٢) واللہ الھادی ثالثاً ان ملاحدہ کی نداء غائبانہ کے کفر و شرک ہونے کے لیے بڑی سے بڑی دلیل یہ ہے کہ غائبانہ کرنے سے منادیٰ کو حاضر و ناظر قرار دیا جاتا ہے اور ہر جگہ حاضر و ناظر ہونا منجملہ صفات مختصہ باری تعالیٰ کے ہے جب غیر کے لیے ثابت کیا گیا تو صریح شرک و کفر ہوگا اس کے جواب میں ہم لکھتے ہیں کہ اسماء الٰہی جس طرح توقیفیہ ہیں اس طرح صفات باری تعالیٰ مختصہ بھی توقیفیہ ہیں اور حاضر و ناظر نہ اسماء حسنیٰ میں داخل ہیں اور نہ صفات مختصہ میں صفات مختصہ کہنا دعویٰ بلا دلیل ہونے کی وجہ سے باطل ہے۔ اسی وجہ سے بعض فقہاء جناب باری تعالیٰ کو یا حاضر یا ناظر کہنا کفر کہتے ہیں جیسا کہ دارالمختار میں موجود ہے اور شامی نے بعیدہ تاویلیں کر کے اس کفر کو ہٹایا مگر کفر کے ہٹ جانے سے اصل معاملہ کا جواز ثابت نہیں ہوسکتا۔ جب تک دلیل مستقل نہ پائی جائے۔ و این الدلیل تو جب اتصاف ذات باری جل ذکرہ بوصف حاضر و ناظر غیر متحقق ہے تو ان کو صفات مختصہ سے شمار کر کے غیر کے لیے ثابت کرنے سے شرک و کفر کا حکم جڑ دینا بناالفاسد علی الفاسد ہے اور فی الحقیقت بات یہ ہے کہ یہ حاضر ناظر یا کلی و جزوی وغیرہ منجملہ ان الفاظ کے ہیں جنہیں ان ملاحدہ زنادقہ الوقت نے مسلمانانِ عالم کو دھکیل کر کفر کے گڑھے میں ڈالنے کے لئے تراش کئے ہیں ورنہ جو مسلمان خاص ہو یا عام جب ہی اپنی کسی درد کی پکار حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یا اولیاء کرام کی جناب میں بلفظ یارسول اللہ یا ولی اللہ عرض کرتے رہے تو اسوقت حاضر و ناظر کا خیال بھی اس کے ذہن میں نہیں ہوتا۔ بلکہ اس کو جناب الٰہیٰ جل جلالہ کی

عنایات پر مکمل بھروسہ ہوتا ہے کہ یہ دردمند نہ پکار ان حضرات کی خدمت میں ضرور پہنچ جائے گی ا ور فی الواقع اس میں وہ لوگ حق بجانب بھی ہیں کیونکہ حدیث قدسی بروایات ثقات مروی ہے بلفظ لا یزال یتقرب الی العبد بالنوافل حتی احبہ فاذا احببتہ کنت سمعہ و بصرہ و یدہ رجلہ و لسانہ فبی یسمع و بی یبصر و بی یبطش و بی یمشی و بی ینطق جب مقربان بارگاہ الٰہی کی یہ حالت ہوئی کہ بوجہ کثرت عبادات کے فانی ہوکر باقی بہ بقا الٰہی ہوجاتے ہیں تو ان کے تمام افعال جو اعضاء ظاہری کے متعلق تھے سب اللہ تعالیٰ ہی سے ہوتے ہیں۔ تو نداء غائبانہ سن لینا بھی اسی قبیلہ سے ہوگا۔

حیرت کی کوئی حد نہیں رہتی جب اس بے ہودہ فرقہ کے کفر و شرک کا طمطراق دیکھا جاتا ہے بات بات میں شرک اور کفر جڑ دینا انکا مذاق ہے۔ اسلام کے احاطہ کے یہ واحد ٹھیکہ دار ہیں کس کو داخل یا خارج کرنا انہیں کے ہاتھ میں ہے جو شخص ان کا ہم عقیدہ ہوا اس کو داخل کر دیتے ہیں خواہ وہ اسلام سے دور کا واسطہ بھی نہ رکھتا ہو اور جو مسلمان ان کے عقائد باطلہ کے برخلاف ہوا گرچہ فی نفسہٖ پکا موحد متقی بھی ہو اس کے بازو سے پکڑ کر احاطہ اسلام سے باہر کر دیتے ہیں عوام مسلمانوں کو اپنے پھندے میں پھنسانے کے لیے بے شمار دام تزویر تیاری کیے ہیں منجملہ ان کے نداء غائبانہ سے حاضر و ناظر گھڑ لیا اور پھر حاضر و ناظر کو مختص بذاتِ الٰہی قرار دے کر ایسے منادی کو کفر و شرک کے رسا سے باندھ لیا۔ لیکن سوال یہ ہے کہ ملک الموت یعنی عزرائیل علیہ السلام جس کی نسبت قرآن شریف سورۃ سجدہ میں ارشاد ہے قُلْ یَتَوَفّٰکُم مَّلَکُ الْمَوْتِ الَّذِیْ وُکِّلَ بِکُمْ ٥ (سورۃ سجدہ، ۱۱) کو یہ بدمذہب فرقہ اپنا خدا کیوں نہیں مانتے حالانکہ تمام تفاسیر اس امر پر منطبق ہیں کہ تمام ذی روح کے ارواح کو وہی قبض کرتا ہے اور جمیع اکناف عالم پر اس کی ہر وقت نظر رہتی ہے مشرق سے مغرب تک جنوب سے شمال تک ایک آن میں مختلف مقامات پر پہنچ کر بلا تاخیر اجل مقررہ پورا ہونے سے فوراً روح خود قبض کرتا ہے اور پھر اعوان کے حوالے کر دیتا ہے تمام دنیا اس کی نظر میں ہتھیلی کی طرح ہے قال ابنِ عباس رضی اللہ عنہ ان خطوط ملک الموت ما بین

المشرق و المغرب وقال المجاہد جعلت له الارض مثل الطشت یتنا و ل منها حیث یشاء
(تفسیر خازن)

اور سنیے مولانا جامی نفحات الانس میں لکھتے ہیں حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہ می فرمودہ کہ حضرت عزیزان علیہ الرحمۃ می گفتند کہ زمین مدِنظر ایں طائفہ چوں ذرہ است وما بگویم چوں روئے ناخن اشت ہیچ چیز از نظر یشاں غائب نیست (وسیلہ جلیلہ، ص ۱۷۷)

جب اولیاء کو یہ منصب حاصل ہے تو نداء غائبانہ یا حاضر و ناظر کیوجہ سے تکفیر کہاں گئی۔ اب واقعاتی شہادات پیش کیے جاتے ہیں جن سے ناظرین کو تسلی کرنے میں دقت نہ ہو اور چونکہ اس شہادت کے دو پہلو ہیں نظم ونثر لہذا دونوں کا ذکر کرنا مناسب ہے۔ پہلے نثر کو لیتے ہیں بعدہ انشاء اللہ تعالیٰ نداء غائبانہ منظوم کا ذکر ہوگا۔ ان شہادات کو نظائر سے تعبیر کیا جائے گا

## نظیر اول:

التحیات جو ہر نماز لیلی ہو یا نہاری، نفلی ہو یا فرضی، سنت ہو یا واجب میں کہیں ایک دفعہ اور کہیں دو بار ضرور پڑھا جاتا ہے بلکہ نماز کا خاتمہ اسی پر ہوتا ہے کوئی نماز نہیں جو اس کے بغیر ادا کی جاتی ہو اس میں السلام علیک ایھا النبی جو کہ خطاب اور نداء پر مشتمل ہے موجود حالانکہ یہ دونوں چیزیں یعنی نداء وخطاب حاضر سے مخصوص ہیں گو التحیات کے باقی الفاظ میں روایات کا اختلاف ہے جیسا کہ صحیحین میں بروایت عبد اللہ بن مسعود یہی الفاظ ہیں جو مذہب حنفیہ میں مروج و مستعمل ہیں اور صحیح مسلم میں بعض الفاظ مغائیر اور نسائی میں تفاوتِ یسیر کے ساتھ وارد ہیں۔ لیکن اس کلام یعنی **السلام علیک ایھا النبی** میں ہرگز نہ کوئی تغیر ہے نہ اختلاف بلکہ تمام روایات میں یہ کلام موجود اور حضرت عبد اللہ بن عباس و جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہم کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمیں یہ الفاظ التحیات اس طرح پڑھاتے تھے جیسا کہ قرآن شیرف کی سورہ پڑھاتے تھے۔ حنفیہ کی منیۃ المصلی سے لے کر جس قدر کتب فقہیہ ہیں تمام اسی التحیات کے وجوب کے قائل اور احادیث کا تو کوئی اندازہ بھی نہیں ۔ یہاں خطاب بھی موجود اور نداء بھی خطاب

کے لیے تو کاف لفظ مذکور اور ندا کا حرف گو لفظاً مخذوف ہے جیسا کہ **یُوسُفُ أَعْرِضْ عَنْ هَـٰذَا** • (سورۃ سجدہ، ۱۱) و ایھا الرجل (کافیہ) لیکن نیۃ موجود۔۔۔۔اور ظاہر ہے کہ ندا اور خطاب یہ دونوں حاضر سے مخصوص غائب کو نہ نداء کیا جاتا ہے اور نہ ہی خطاب تو اس سے صاف ظاہر ہو گیا کہ آپ کو حاضر و ناضر قرار دے کر خطاب و نداء کیا جائے۔اب اگر حاضر ناضر قرار دینا کفر و شرک ہوتا تو نماز جیسی رأس العبادات میں اسکا استعمال ہر گز روا نہ رکھا جاتا حالانکہ ائمہ مجتہدین مذاہب اربعہ و اتباع ایشاں و علماء محدثین و فقہا محققین میں سے کسی سے بھی منقول نہیں کہ یہ الفاظ شرکیہ ہیں نماز تو بجائے خود خارج از نماز بھی ان کا استعمال کفر یا شرک ہے۔اب یہاں منکرین ملحدین مذبوحی حرکت کی طرح والہانہ چند شبہات پیش کرتے ہیں ان کا جواب بھی سن لیجئے۔

## شبہ اول:

کہتے ہیں کہ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے انتقال کے بعد خطاب کو ترک کر کے **السلام علی النبی** کہا کرتے تھے اگر آپ کو حاضر ناظر جانتے تو خطاب کو کیوں ترک کرتے اب اس کا جواب اولاً یہ کہ یہ روایت دوسری روایات کے مخالف ہے اور روایت شاذہ بہ نسبت روایات مشہورہ کے متروک ہوتی ہے جیسا کہ علامہ قسطلانی نے اس حدیث کے تحت میں لکھا ہے **وفیہ ان هذه الروایة مخالفة للروایات الاخر فانها لیس فیها هذا لحرف**۔ ثانیاً اس تغییر کے لیے نہ آپ نے حکم دیا ہے اور نہ صحابہ نے اس کو قبول کیا ہے جیسا کہ مولانا عبد الحلیم لکھنوی نے رسالہ نور الایمان بزیارت اثار حبیب الرحمان میں لکھا ہے اور علامہ قسطلانی لکھتے ہیں **علی ان هذا التغییر لیس من تعلیم النبی** صلی اللہ علیہ والہ وسلم **حیث قال ابنِ مسعود** رضی اللہ عنہ **قلنا السلام علی النبی**۔

**ثالثاً** حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حین حیات اس تغیر کا حکم نہ ہوا اور نہ ہی حضرت ابنِ مسعود نے اس خطاب کے چھوڑنے کا مشورہ دیا حالانکہ اس وقت تمام نمازی ہر نماز میں حضور کے سامنے نہیں ہوتے تھے بلکہ سیکڑوں کوسوں دور و سفر دراز میں ہوتے وقت بھی اس تشبیہ میں خطاب کو معمول

رکھتے۔بس اسی قدر سے ہمارا مدعا حاصل۔

**شبہ دوم:**

کہتے ہیں کہ یہ خطاب ونداء بغرض اسماع نہیں بلکہ بطور اخبار وحکایۃً واقعہ مراجعیہ کے ہے یعنی یہی الفاظ معراج کے موقعہ پر استعمال کیے گئے تھے اب نماز میں وہی الفاظ بطور حکایۃً و اخبار پڑھے جاتے ہیں ان سے انشاء وسلام ہرگز مقصود نہیں اور وجہ اس کی یہ بیان کرتے ہیں کہ نماز میں کسی شخص کو نداء یا خطاب کرنا مفسد نماز ہے جیسا کہ کتب فقہ میں صریحاً موجود ہے۔اس کا جواب اولاً یہ ہے کہ حکایت کے لیے محکی عنہ کا ہونا ضروری ہے ورنہ حکایۃً ناممکن یہاں محکی عنہ یعنی واقعہ معراجیہ کے لیے مکمل ثبوت چاہیے اور ثبوت کے لیے آیت قرآن شریف یا صحیح حدیث مرفوع متصل پیش کرنی چاہیے صرف معراجناموں کے قصوں پر اعتماد نہیں ہوسکتا ۔ یہاں ایک منصف وہابی کا قول نقل کر دینا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔مولوی غلام اللہ قصوری جو فاسد العقیدہ ہونے میں ضرب المثل تھا اور اس نے اپنے رسالہ تحقیق المرام میں لکھا ہے کہ ایسا ہی بعض ادعیات حکایۃً ہی ہیں جیسا کہ التحیات کیونکہ اگر حکایت نہ ہو تو التحیات میں نداء وخطاب واقع ہے جیسا کہ **السلام علیک ایھا النبی** اور خطاب حاضر کو ہوتا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم حاضر نہیں بلکہ (نقل کفر کفر نباشد) حیات ہی نہیں اگر اس کو حکایت شب معراج کا پڑھنا مقرر کریں تو اس پر دو اعتراض وارد ہوتے ہیں ایک خطاب غیر موقعہ دوم **کلام فی الصلوۃ** یہ مفسد صلوۃ ہے اس واسطے علماء نے تصریح کی ہے کہ اس کا پڑھنا حکایۃً ہے اس مسئلہ کو شیخ عبد الحق نے اپنی تصنیفات میں مصرح لکھا ہے۔اس کی تردید میں مولوی عبد الجبار غزنوی امرتسری نے کتاب لکھی ہے جس کا نام تضحیک الانام علی تحقیق المرام ہے گو مولوی صاحب موصوف ہیں تو خاندانی وہابی لیکن متعصب نہیں بلکہ قوۃ دلائل کو دیکھ کر بات مان لیتے ہیں چنانچہ اس کتاب کے ص ۱۵۵ میں قصوری کے قول مذکورہ کو رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ ملا صاحب آپ کو اور شیخ عبد الحق کو کیونکر معلوم ہوا کہ شبِ معراج میں بطور راز و نیاز کے الفاظ التحیات کے پڑھے گئے تھے اور اب تمام امت کو بطور حکایت پڑھنے کا حکم ہے۔

شاید آپ اور شیخ صاحب اردلی میں آنحضرت کے ساتھ گئے ہوں گے چشمدیدہ حال آپ بیان کرتے ہیں ورنہ اس قصہ کی صداقت پر کوئی سند معتبر لائیں مگر اتنا خیال رہے کہ کتب متداولہ اور احادیث کا حوالہ دیا جاوے ورنہ شیخ جیسے متاخرین کا قول سند نہیں ہوسکتا۔ دراصل یہ قصہ بالکل غلط ہے کسی محدث نے اپنی کتاب میں نقل نہیں کیا ایسی بے اصل بات کا نقل کرنا گویا اللہ اور رسول پر بہتان باندھنا ہے پھر لکھتے ہیں کہ ملا صاحب نے کسی معراجنامہ پڑھنے والے سے آپ تو صحاح پر عمل کرنے والے ہیں کسی صحیح سند سے ثابت کیجیئے، نہ ہوسکے تو روایت حسن یا ضعیف ہی لایئے یہ قصہ سن کر نقل کر دیا ہے اور دل میں سمجھ لیا (افواہ خلق نقارہِ خدا) ایسی مشہور بات کی کچھ تو اصل ہوگی صحیح بخاری میں عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہم لوگونکو قرآن مجید کی طرح التحیات سکھلاتے اور ہم آنحضرت کے ایامِ حیات میں **السلام علیک ایھا النبی** کہتے تھے اور بعد وفات کے السلام علی النبی کہنے لگے بھلا اگر صحابہ کرام بہ سبیل حکایت پڑھتے ہوتے تو کاف خطاب کیوں ترک کرتے نقل میں تصرف جائز نہیں ہوتا۔ باقی جواب یہ ہے کہ جولوگ بعد رحلت حضرت رسالتماب کے السلام علی النبی بغیر کاف خطاب کے پڑھتے تھے ان پر کوئی شبہ وارد نہیں ہوتا۔ نہ غائب کو خطاب نہ کلام فی الصلوۃ۔ البتہ یارانِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے جولوگ بایام قیام دنیا اور نیز بعد از رحلت بملاء اعلیٰ کاف خطاب سے السلام علیک کہتے رہے ان پر آپ معترض ہوسکتے ہیں۔ پس ان کا جواب یہ ہے کہ بے شک نماز میں کلام کرنا منع ہے مگر جہاں اللہ اور رسول کا حکم ہو وہاں کچھ مضائقہ نہیں بلکہ وہ بولنا ہی عین عبادت ہے اور پھر لکھتے ہیں کہ اگر کوئی شخص نماز میں یا خارج از نماز بوقت درود یا سلام کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حکماً مخاطب سمجھے تو بے شک جائز ہے ایک روایت میں ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ نے بحالت خطبہ منبر پر چڑھ کر صحابہ کبار کی ایک جماعت کے روبرو لوگوں کو التحیات پڑھنا بتلایا اور اس میں لفظ السلام علیک سکھلایا یا کسی صحابی نے اس پر انکار نہ فرمایا گویا تمام صحابہ کا اس پر اتفاق واجماع ہوا۔ انتھے مع ادنی اختصار۔ جائے حیرت ہے کہ مکمل وہابی جن کے مذہب کا دائرہ صرف اسی نداء غائبانہ کلام اور

حاضر ناظر جاننے کو کفر و شرک قرار دینا ہے وہ بھی یہاں دلائل قویہ و براہین صریحہ کے محاصر میں آ کر اسلحہ ڈال بیٹھا اور مقام تسلیم میں آ کر صاف اقرار کر دیا کہ حضور کو صلوٰۃ و سلام کے ضمن میں نداء غائبانہ و خطاب بلا شک و ارتیاب جائز ہے خواہ نماز کے اندر ہو یا خارج از نماز بلکہ اس کو اجماع صحابہ جو اعلیٰ قسم کا اجماع ہے جس کا منکر کافر ہو جاتا ہے قرار دے کر قصوری بد مذہب کی مٹی پلید کر دی۔ لیکن یہ ملحد فرقہ جو مذہب حنفیہ میں داخل ہونے کے مدعی ہیں اس کے دلوں پر حضور ﷺ کی عناد و عداوت نے ایسا گھیرا کر رکھا ہے کہ یارسول اللہ ﷺ کہنا تو درکنار سننا بھی برداشت نہیں کر سکتے۔

اور مولوی غزنوی صاحب نے جو آپ کو حکماً مخاطب جائز ہونیکی تقیید لگائی ہے یہ محض اپنے مذہب کی لاج رکھنے اور ہم مذہبوں کی جھاڑ سے بچنے کے لیے ورنہ حضور پاک ﷺ حقیقی مخاطب اور حقیقی منادی بنداء غائبانہ و حاضرانہ ہو سکتے ہیں جیسا کہ علماء اہلِ سنت و الجماعت کا مذہب ہے کہ حضور زندہ بحیات دنیوی حسی ہیں اور ہر جگہ تشریف فرما ہوتے ہیں مدارج النبوۃ جلد ۲ صفحہ ۴۴۷ میں ہے بدانکہ حیات انبیاء متفق علیہ است میاں علماء ملت و ہیچ کس را خلاف نیست دراں کہ آن کامل تر وقوی تر از وجود حیات شہداء و مقاتلین فی سبیل اللہ است کہ آن معنوی اخروی ست عند اللہ و حیات انبیاء حسی دنیاوی ست و احادیث و اثار دراں واقع شدہ۔۔۔ اور اسی کتاب کے ص ۴۵۵ میں ہے اگر بعد ازاں گویند کہ حق تعالیٰ جسد ارحالتے و قدرتے بخشیدہ است کہ د ہر مکانیکہ خواہد تشریف بخشدہ خواہ بعینہٖ یا بامثال خواہ بر آسمان یا بر زمیں و خواہ در قبر شریف یا غیر وے نیز صورتے دارد با وجود ثبوت نسبت بقبر در ہمہ حال انتہیٰ اور علامہ سیوطی رسالہ تنویر الملک میں لکھتے ہیں فحصل من مجموع ھذہ النقول و الاحادیث ان النبی صلی اللہ علیہ و سلم حی بجسدہ روحہ و انہ یتصرف و یسسیر حیث شاء فی اقطار الارض و فی الملکوت انتھی۔ (رسالہ تنویر الملک)

مگر یہ غنیمت کہ ایسے خاندانی وہابی سے ایسے الفاظ صادر ہون جو ان کے مذہب کو ھباء منثور

یا چکنا چور کردیں ورنہ علماء اہلِ حق کی تصریحات زائد الحد موجود ثانیاً کتب فقہ حنفی میں بالتصریح مذکور ہے کہ نماز میں الفاظ تشہد کو بقصد انشاء پڑھا جائے نہ بہ نیت اخبار و حکایت جبکہ درالمختار میں ہے **و یقصد بالفاظ التشهد معا نیها مرادة له علی و جه الا نشاء کانه یحی الله تعالیٰ و یسلم علی نبیه و علی نفسه و او لیائه کالا خبار عن ذلک ذکره فی المجتبی** (درالمختار)

اور شامی میں ہے **لا یقصد الا خبار و الحکایة عما و قع فی المعرا ج منه** صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم **من ربه سبحانه و من لملائکة** انتہی (فتاوی شامی)

اس طرح مراقی الفلاح شرح نورالایضاح ومعراج الدرایۃ ونہر الفائق شرح کنز الدقائق وغیرہ کتب فقہ میں موجود ہے۔ الحاصل شارع کی جانب سے دو احکام باہم مقابل صادر ہوئے ہیں ایک یہ کہ نماز میں خطاب ونداء بغیر اللہ مفسد نماز ہے یہ حکم عام ہے اور دوسرا یہ کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نماز کے آخری حصہ میں خطاب ونداء کیا جائے یہ خاص بحضور ہے اور علماء اصول نے تصریح کی ہے کہ جب حکم عام وخاص کا مقابلہ ہو جائے تو عام سے ماسواء خاص کا مراد ہوتا ہے۔ اس قانون کے رو سے حضور پاک کو نہ نداء کرنا مفسد نماز ہے اور نہ ہی خطاب **فحصل التو فیق بحکم نعم الر فیق**۔ ثالثاً حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خصائص میں سے ہے کہ نماز میں آپ کو خطاب کرنا مفسد نماز نہیں جبکہ قسطلانی و زرقانی وغیرہ محدثین لکھتے ہیں کہ آپ کے خصائص کے شمار میں **و منها ان المصلی یخاطبه بقو له السلام علیک ایها النبی و الصلو ة صحیحة و لا یخاطب غیره** جس کا مطلب یہ ہے کہ اگر نمازی نماز میں آپ کو خطاب کرے تو نماز جائز اور اگر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بغیر کسی دوسروں کو خطاب کرے تو نماز فاسد۔ غرض عہدِ اقدس سے لے کر آج تک تمام صحابہ کرام وفقہا ومحدثین اس امر پر متفق و منطبق چلے آئے ہیں کہ حضور کو ندا وخطاب غائبانہ نماز میں بلا شک وشبہ جائز ہے اور ظاہر ہے کہ جو امر نماز میں جائز ہو تو خارض از نماز بطریق اولی جائز ہوتا ہے۔

## شبہ سوم

کہتے ہیں کہ یہ امر تعبدی ہے منقول اس طرح ہوا ہے اور امر تعبدی میں صرف انہیں الفاظ منقولہ کے پڑھنے کا حکم ہوتا ہے معنیٰ کے لحاظ نہیں ہوتا اسی کا جواب اولاً یہ ہے کہ صرف امر تعبدی ہونے سے کام نہیں چلتا اس لیے کہ خطاب جائز رکھنے کی روایت تو موجود ہے اب یہ بتاؤ کہ غائب کو خطاب کا لفظ بولنے کی حرمت یا کراہت پر کونسی آیت یا حدیث ہے پیش کرو عقلی گھڑی ہوئی باتوں کو الگ کردو۔ ثانیاً یہ کہ ان کلمات طیبات کو امر تعبدی قرار دینا تمہارے زعم کے مطابق بھی غلط ہے وجہ اس کی یہ ہے کہ امر تعبدی جس طرح منقول ہو اسی طرح اس کو بحال کر رکھا جاتا ہے اس میں کسی قسم کا تصرف وتغیر جائز نہیں ہوتا اور تم اپنے مزعوم فاسد کے ثبوت میں وہ حدیث پیش کر چکے ہو جس کا مفاد یہ ہے کہ حضرت ابنِ مسعود رضی اللہ عنہ نے آپ کے انتقال کے بعد ان کلمات کو متغیر کر دیا یعنی خطاب کو بصیغہ غائب تعبیر کیا کرتے تو معلوم ہوا کہ یہ امر تعبدی نہیں اس کو تعبدی کہنا خلافِ واقع ہے

## شبہ چہارم

کہتے ہیں روئے زمین کے امکنہ متعددہ میں ایک ہی وقت میں نمازیں پڑھی جاتی ہیں اور ہر ایک نماز میں نداء وخطاب ہوتا ہے اگر ان سے اخبار و حکایت مقصود نہ ہو بلکہ انشاء ہو تو ایک ذات کا ایک آن میں امکنہ بعیدہ مختلفہ میں حاضر ہونا محالات عقلیہ ہے اس کا جواب یہ ہے کہ جن عقول پر عداوۃ الرسول کا پتھر پڑا ہوا ہو البتہ ان کے نزدیک یہ امر محال ہو تو ہو ورنہ یہ نداء وخطاب عقول سلیمہ کے نزدیک قطعاً محال نہیں نہ آپکو حاضر قرار دینے کی صورت میں اور نہ ہی غائب قرار دینے کی صورت میں۔ غائب کی صورت میں تو ظاہر ہے کیونکہ عام طور دور کے رہنے والے غائبین کی طرف خطوط لکھے جاتے ہیں اور ان خطوط میں نداء بھی ہوتا ہے اور خطاب بھی لیکن ان خطوط کے پہنچ جانے کے بھروسہ پر یہ امر معیوب سمجھا جاتا ہے اور نہ ارتکاب محال اور اس ندا وخطاب کا حضور تک پہنچ جانا بھی متیقن ہے خواہ بلا واسطہ یا بلواسطہ ملائک جیسا کہ احادیث صحیح سے

ثابت ہو چکا ہے تو یہاں کوئی تعذر ہے نہ اشکال۔ اور آپ کو حاضر قرار کی صورت میں اس واسطے کو علماء محققین نے تصریح کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام حالات و واقعات میں نصب العین مومنان و عابدان کے ہوتے ہیں یعنی آپ مومنان و عابدان سے کسی وقت غائب نہیں ہوتے جیسا کہ حضرت حاجی دوست محمد قندھاری زئی شریف والےؒ کے پیر و مشد حضرت خواجہ شاہ احمد سعید صاحب قدسنا اللہ تعالیٰ باسرارہ الاقدس آپنے رسالہ تحقیقمیں ارشاد فرماتے ہیں و وجہ خطاب آنکہ تا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمیشہ نصب العین مومنا نو قرۃ عین عابدان باشد در جمیع احوال و اوقات خصوصاً در حالت عبادت و آخر آں کہ وجود نورانیت و انکشاف دریں محل بیشتر و قوی تر است کما بینہ الشیخ فی ترجمۃ المشکوۃ (الحق المبین، ص ۳۰)

ناظرین کو واضح ہو کہ یہ حضرت شاہ صاحب اس ملحد فرقہ کے سرغنہ کے دادا پیر ہیں۔

اس مدعا کے اثبات کے لیے گو علماء محققین ہر چہار مذہب کی تصریحات بکثرت موجود لیکن مدمقابل چونکہ ملحد بے دین ہیں جو مقتدایان اسلام کے اقوال ان کے پیش کرنے گدھے کے گلے میں لولو و جواہر کا ہار پہنانے کے مترادف ہے۔ لہٰذا انہیں کے قول کو پیش کر دینا انسب ہے۔

از برائے کار سفلہ سفلہ می باید فرست
خاک چوں در سر فتد با خاک بیروں می شود

مذہب وہابیہ کا مجدد اعظم نواب صدیق حسن خان نے مسک الختام شرح بلوغ المرام کے ص ۲۴۴ میں تحت السلام علیک ایھا النبی کے وجہ خطاب میں تین امور کہے ہیں ان میں سے پہلا تو وہی وہابیانہ طریقہ یعنی حکایۃ واقعہ معراجیہ اور دوسرا بعینہ یہی عبارت جو حضرت شاہ صاحب قبلہ نے شیخ صاحب سے نقل کی ہے لکھ دی اور تیسرا امر جو سب سے اعلیٰ و احلی ہے اور نواب موصوف کا بھی نہایت پسندیدہ ہے وہ یہ ہے کہ لکھتے ہیں و بعضی از عرفاء قدس سرہم گفتہ اند کہ ایں خطاب بجہت سریان حقیقت محمدیہ است علیہ الصلوٰۃ والسلام در ذرائر موجودات و افراد ممکنات پس آنحضرت در ذوات مصلیان موجود و حاضر است پس مصلی باید کہ ازیں معنے اگاہ باشد و ازیں

شہود غافل نبود تا با نوار قرب و اسرار معرفت منور و فائز گردد آرے شعر:

درراہ عشق مرحلہ قرب وبعد نیست          می بینمت عیان ودعامی فرستمت (الحق المبین)

یعنی حقیقت محمدیہ ہر ذرہ موجودات و ہر فرد ممکنات میں سریان کئی ہوئی ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نمازیوں کے وجود میں حاضر و موجود۔ بس نواب صاحب نے تو ان ملاحدہ کے ناک کاٹ ڈالی۔ اب بھی اگر نہ سمجھیں تو ان کو خدا سمجھائے۔

## نظیر دوم:

قال اللّٰہ تبارک و تعالیٰ و اَذِّنْ فی الناس بالحج یأتوک رجالاً و علی کل ضامر یاتین من کل فج عمیق س حج پ ۱۷ اس آیت شریفہ کا شان نزول حسب تصریح علماء التفسیر یہ ہے کہ جب حضرت ابراہیم علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام نے بحکم رب العزت جل وشانہ بنا کعبہ شریفہ کو مکمل کیا تو ارشاد ہوا کہ اے ابراہیم تمام روئے زمین کے اہل قبلہ کو بلند آواز سے پکار کر سنا دو کہ تمہارے حج کے لیے بیت اللہ تیار ہو چکا ہے۔ تب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے عرض کیا کہ میری ندا کہاں تک پہنچ سکے گی۔ ارشاد ہوا کہ ندا کرنا تیرا کام ہے اور پہنچانا میرا کام۔ تب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جبل ابوقبیس پر چڑھ کر دونوں انگلیوں کو کانوں میں داخل کر کے بلند آواز سے ندا کیا اور مشرق و مغرب وجنوب وشمال ہر طرف رُخ کو پھیرا اور کہا یا ایھا الناس الا ان ربکم قد بنی بیتا و کتب علیکم الحج الی البیت فاجیبوا ربکم اس نداء غائبانہ کو نہ صرف موجودین روئے زمین نے سنا بلکہ جو مافی الارحام والاصلاب الی قیام القیامۃ پیدا ہونے والے تھے سب نے سنا۔ ان میں سے جس شخص کے نصیب میں حج کرنا مقدر تھا اس نے جواب میں لبیک اللّٰھم لبیک کہا اگر ایک حج مقدر تھا تو ایک دفعہ کہا اور اگر دو حج مقدر تھے تو دو بار علی ہذا القیاس جس شخص کے نصیب میں باوقات زندگانی جس قدر حج کرنے تھے اتنے دفعہ لبیک کہا۔ اگر ندا غائبانہ کفر یا شرک ہوتا تو جناب باری عز اسمہ حضرت ابراہیم علیہ السلام جیسے حنیف معلم التوحید کو اس کا ارشاد کیوں فرماتا ان اللّٰہ لا یرضی بعبادہ الکفر اور ابراہیم علیہ السلام جس کے شان میں

قرآن فرماتا وما کان من المشرکین کیوں نہ عرض کیا کہ نداء غائبانہ تو شرک ہے میں کس طرح اس کا ارتکاب کرسکتا ہوں تو صاف ظاہر وروشن ہوگیا کہ نداء غائبانہ نہ کفر ہے اور نہ شرک۔

## نظیر سوم:

۶ھ میں جب حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیبیہ میں کفار مکہ کے ساتھ صلح کی اور صلح کے دس سال مقرر ہوئے تو من جملہ شرائط صلح کے یہ بھی تھی کہ ایک فریق نہ دوسرے فریق پر اس میعاد میں حملہ کرے گا اور نہ ہی اس کے خلفاء پر۔ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے حلیف تھے بنی خزاعہ اور قریش مکہ کے حلیف تھے بنی بکر۔ ابھی اس صلح کا ایک سال گزرا تھا کہ ۷ھ میں بنی بکر نے بنی خزاعہ پر حملہ شب خون کردیا جس میں قریش مکہ نے ان کی خفیہ مدد کی۔ اس سے بنی خزاعہ کو بڑا نقصان ہوا۔ اس کے بیس آدمی مارے گئے۔ تب بنی خزاعہ کے ایک راجز نے اسی رات میں آپ کو پکارا اور آپ سے استغاثہ کیا اور یہ کہا اغیثناہ یا محمداہ تو اس وقت آپ زنانہ میں وضو فرما رہے تھے۔ حضرت میمونہ پاس موجود تھی تو آپ نے تین دفعہ لبیک لبیک لبیک کہا حضرت میمونہؓ نے عرض کیا کہ اس وقت آپ کس کو لبیک فرما رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ قریش نے بدعہدی کی ہے جو بنی بکر کے ساتھ مل کر خزاعہ پر شب خون کیا۔ خزاعہ کے راجز نے مجھے استغاثہ کیا ہے اس کے جواب میں لبیک کہہ رہا ہوں۔ پھر اس ندا غائبانہ کا اثر یہ نکلا کہ آپ نے فی الفور کفار مکہ پر چڑھائی کر کے مکہ کو فتح کرلیا اور خانہ خدا جو عرصہ سے بت خانہ بنا ہوا تھا اس کو تمام نجاسات اصنام سے پاک کر کے ہمیشہ کے لیے معبد اسلام بنا دیا گیا اور مکہ کو مرکز اسلام قرار دیا گیا۔ یہ ہیں ندا غائبانہ کے فیوضات۔ بتایئے ندا غائبانہ کفر ہے یا کفر توڑ شرک ہے یا شرک توڑ یہ واقعہ عموماً تفاسیر میں بھی ہے اور مولانا مفتی عنایت احمد صاحب نے تواریخ حبیب اللہ کے ص ۱۰۲ میں بالتصریح لکھا ہے۔

## نظیر چہارم:

حضرت امیر المومنین عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد خلافت میں حضرت ساریہ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ فوج اسلامی لے کر ایران کے کفار کے ساتھ لڑائی شروع کر دی اتفاق سے ہجوم کفار نے لشکر اسلام کو محصور کر لیا۔ قریب تھا کہ کفار غالب ہو کر لشکر اسلام کو نیست و نابود کر دیتے۔ اس وقت امیر عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مدینہ منورہ کے ممبر پر خطبہ پڑھ رہے تھے۔ اثنا خطبہ میں ب آواز بلند فرمایا یا ساریۃ الجبل حضرت ساریہ نے امیر المومنین کی آواز سنا کر پہچان لی اور فوراً سنبھل گئے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ لشکر اسلام کو فتح عظیم حاصل ہوئی اور کفار مغلوب ہو کر سکہ اسلام کو مان کر اسلام کے تابع ہو گئے اور اس دن سے ایران صدیوں کے کفر و شرک سے پاک ہو کر آج تک اسلامی جھنڈے لہلہا رہے ہیں۔ یہ ہیں ندا غائبانہ کے برکات بتایئے ندا غائبانہ کفر ہے یا کفر پٹ شرک ہے یا شرک چٹ۔ اب ان ملاحدہ کا فتویٰ جو فضول لاثانی کے نام سے نامزد ہے جس کی عبارت یہ ہے کسی کو دور سے پکارنا اور اس سے سمجھ لینا کہ اس نے سن لیا کفر و شرک ہے اس حکم حضرت امیر المومنین کے کارنامہ سے نسبت دیجیے حیف صد حیف تف بر ایں اعتقاد۔

## نظیر پنجم:

حضرت ابو سعید خدری اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہم کہیں جا رہے تھے۔ راستہ میں حضرت ابن عمرؓ کا پاؤں سن ہو گیا۔ یعنی پست ہو گیا جس سے وہ بیٹھ گئے۔ تب کسی نے ان سے کہا **اذکر احب الناس الیک** تو ابن عمرؓ نے کہا یا محمداہ فوراً وہ پاؤں درست ہو گیا اور چل پڑے **رواہ ابن السنی فی عمل الیوم و اللیلۃ** (وجیز الصراط ص ۱۰۸ و نور الانصاف ص ۱۰)

دوسری روایت میں ہے کہ حضرت عبدالرحمان بن سعید رضی اللہ عنہ کے تلقین سے حضرت ابن عمرؓ نے یہ ندا غائبانہ کیا اور حضرت مجاہد کی روایت میں ہے کہ حضرت ابن عباس کی تلقین سے حضرت ابن عمر نے ندا غائبانہ کیا بہر کیف جلیل القدر صحابہ کا اس ندا غائبانہ کے عامل ہونے سے صاف ثابت ہوا کہ ندا غائبانہ خواہ منادی زندہ ہو یا بعد از وفات مجوز و مروج ہے۔

## نظیر ششم:

بعینہٖ یہی واقعہ یعنی پاؤں سن جانا حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ سے بھی منقول ہے کہ

انہوں نے بھی یہی نداغائبانہ یعنی یا محمد کہنے سے شفا پائی (نورالانصاف ۱۰)

## نظیر ہفتم:

علامہ جزری کا التزام ہے کہ سوائے روایات صحیحہ کے اس میں ذکر نہیں ہوگا اس میں مذکور ہے **اذا انفلتت دابة فليناد اعينو نی یا عباد اللہ** یعنی جب تمہاری سواری بے اختیار ہو جائے تو **اعینوا یا عباد اللہ** کہو (حصن حصین)

اور دوسری روایت میں ہے **و ان اراد فليقل يا عباد اللہ اعينو نی يا عباد اللہ اعينو نی يا عباد اللہ اعينو نی** (حصن حصین)

یہ کلمات متبرکہ متعدد احادیث سے ثابت ہیں۔ مرفوعہ بھی اور موقوفہ بھی اور بطریق کثیرہ مروی ان طرق میں سے اگر کسی ایک طریق میں ضعف ہو تو یہ ضعف دوسری طریق میں سرایت نہیں کر سکتا۔ علاوہ ان فضائل میں احادیث ضعیفہ بھی قابل عمل ہوتی ہیں۔ جیسا کہ علماء اصول کا متفقہ اقرار ہے الحاصل حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جب کوئی کسی ویرانہ میں کسی تکلیف سے مبتلا ہو جائے اور اس کے مدد کرنے والا ظاہراً کوئی نہ ہو تو یہ کلمات نداء غائبانہ استعمال کرے۔ کیونکہ خداوند عالم جل جلالہ نے محض اسی کام کے لیے بندے مقرر فرما دیے جو محتاجوں کی حاجت براری کا وسیلہ ہوتے ہیں۔ اس عمل کو اکابر اُمت نے بارہا تجربہ کیا جو بالکل صحیح ثابت ہوا۔ یہ ہیں نداغائبانہ کے اثرات۔ اگر نداء غائبانہ شرک ہوتا تو آپ اس کی تلقین نہ فرماتے۔

## نظیر ہشتم:

جب حضرت سید الشہداء شہید کربلا رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے شربت شہادت نوش فرمایا اور باقی اعزہ و اقارب کو ظالمین نے مقید کر کے شام کی طرف روانہ کر چلے تو ان اسیروں میں حضرت بی بی زینب بنت علی رضی اللہ عنہما بھی تھی۔ جب یہ معصومہ مرحومہ مظلومہ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جسد اقدس کے پاس سے گزری تو جناب فخر عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ عالیہ میں استغاثہ کیا اور کہا **یا محمداہ یا محمداہ هذا حسین بالعراء مزمل بالدماء منقطع الاعضاء یا**

محمداہ یہ تھا نداء غائبانہ جس کا اثر یہ ہوا کہ کچھ عرصہ کے بعد کوفہ میں مرض جدری ایسی شدت سے عارض ہوئی کہ بہت لوگ تباہ ہو گئے اور ہزار یا پانچ سو آدمی تو اس سے نابینا ہو گئے جو اکثر سید الشہداء کے محاربین یا ان کے لواحقین میں سے تھے۔

(مصباح الظلام فی المستغیثین بخیر الانام وجیز الصراط ص ۱۱)

## نظیر نہم:

دلائل الخیرات جو کہ نہایت مقبول و منظور ورد اور معمول و شہود وظیفہ ہے جو ہر چہار سلسلہ میں مروج ہے۔ بالخصوص سلسلہ نقشبندیہ میں تو لازمی قرار دیا گیا ہے اور حرمین شریفین میں عرصہ دراز تک اس کا درس جاری رہا ہے۔ اس میں کلمات طیبات ذیلہ ہیں جن میں خطاب و آداء غائبانہ بسرور انبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام موجودہ وہ یہ ہیں **اللھم انی اسئلک و واتوجہ الیک بحبیبک المصطفیٰ عندک یا حبیبنا یا محمد انا نتوسل بک الی ربک فاشفع لنا عند المولی العظیم یا نعم الرسول الطاھر اللھم شفعہ فینا بحاھہ عندک** (دلائل الخیرات، ص ۱۶۶)

من عیینہ دیکھئے یہاں ندا غائبانہ بھی موجود اور خطاب بھی اور لطف یہ ہے کہ ان تمام کلمات میں نہ کہیں صلوٰۃ کا ذکر ہے اور نہ ہی سلام کا۔ جس سے پایا جاتا ہے کہ ندا خطاب کے جواز کے لیے صلوٰۃ والسلام کے ضمن میں ہونا ضروری نہیں۔ اب اگر ندا غائبانہ و خطاب شرک و کفر ہے تو العیاذ باللہ تمام مشائخ خصوصاً نقشبندیہ و دیگر صالحین جن کا روزانہ وظیفہ ہے مشرک قرار دیے جائیں یا جو اصحاب طریقت اپنے مریدوں کو اس کے پڑھنے کی اجازت دیتے ہیں معاذ اللہ وہ شرک کرنے کی اجازت دیتے ہیں۔

## نظیر دہم:

اب فقہاء حنفیہ کی تصریح بھی سن لیجیے علامہ محقق حلبی حنفی نے بحث میں لکھا ہے کہ یہ دعا بعد وضو مکمل کے پڑھنی چاہیے **اللھم اسئلک و اتوجہ الیک بنبیک محمد نبی الرحمۃ**

صلی اللہ علیہ وسلم یا محمد انی توجهت بک الی ربی فی حاجتی هذه لتقضی لی اللهم فشفعه في۔ (کبیری شرح منیۃ المصلی ،صلوۃ الحاجۃ ص ۱۷ ۳)

اس میں بھی وہی خطاب وندا غائبانہ موجود جس کی تعلیم فقہاء محققین کرر ہے ہیں۔

## نظیر یازدہم:

طبرانی نے معجم کبیر میں بسند صحیح روایت کیا ہے کہ ایک شخص حضرت امیر عثمان رضی اللہ عنہ کی خدمت میں اپنی کسی حاجت کے لیے آتا جاتا مگر امیر المومنین اس کی طرف التفات نہ فرماتے۔ اس شخص نے عثمان بن حنیف کو اس کا تذکرہ کیا۔ حضرت عثمان بن حنیف نے کہا کہ تم پہلے وضو کرو پھر مسجد میں دو رکعت نماز پڑھ بعد اس کے یہ کلمات طیبہ پڑھو اللهم انی اسئلک واتوجه الیک بنبیک محمد صلی اللہ علیہ واله وسلم نبی الرحمة یا محمد انی اتوجه بک علی لیقضی حاجتی اللهم فشفعه فی۔ چنانچہ اس نے ایسا ہی کیا۔ پھر جب حسب معمول حضرت امیر عثمان کے دروازہ پر گیا تو دربان محبت کے ساتھ اس کے بازو سے پکڑ کر حضرت امیر عثمان کے پاس لے گیا۔ امیر عثمان نے اس کی بہت خوشامد سے اس کی حاجت روائی کی اور ساتھ ہی فرمایا کہ آئندہ کوئی حاجت بھی ہو فوراً میرے پاس چلے آنا۔ (معجم کبیر)

یہ ہیں نداء غائبانہ کی برکات۔

## نظیر دوازدہم:

صحیح ترمذی میں بروایت حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ مروی ہے کہ ایک نابینا حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا اور عرض کیا کہ آپ دعا کیجیے کہ میری بصارت واپس آجائے۔ آپ نے فرمایا اگر چاہو تو دعا کروں اور اگر چاہو تو صبر کرو اس میں تمہاری بہتری ہے اس نے عرض کیا دعا کرو۔ آپ نے فرمایا وضو کر کے یہ دعا پڑھو اللهم انی اسئلک واتوجه الیک بنبیک محمد نبی الرحمة یا محمد انی توجهت بک الی ربی فی حاجتی تقضی لی اللهم شفعه فی۔ چنانچہ اس نابینا نے آنحضرت کے غیبت میں ایسا ہی کیا اور بینا ہو

گیا۔ (صحیح ترمذی، نسائی، بیہقی، ابن ماجہ)

اس حدث کو نسائی و بیہقی و ابن ماجہ نے بھی ذکر کیا ہے اور حاکم نے علی شرط الشیخین کہا ہے اور حافظ ذہبی نے اس کا اقرار کیا ہے اور ابن تیمیہ نے اپنے فتاویٰ میں خاموشی سے اس کو نقل کیا ہے اور حافظ جزری نے حصن حصین میں اور علامہ سیوطی نے جامع صغیر میں اور علامہ حلبی نے شرح منیہ میں اور طبرانی اور ابونعیم نے اور بخاری نے اپنی تاریخ میں جیسا کہ شرح مواہب زرقانی میں ہے۔ ایسے محدثین کی تصریح اس حدیث کے صحیح ہونے میں کافی ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ خطاب ونداء غائبانہ بلفظ یا محمد آپ کے عہد مبارک میں آپ کی تعلیم سے ہوا شرح ابن ماجہ میں اور نیز جذب القلوب و معجم الکبیر وغیرہا میں ہے کہ یہ خطاب ونداء بالفاظ بعد از انتقال سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم و عہد صحابہ میں بھی ہوا جیسا کہ نظیر نمبر ا کے ضمن میں مذکور ہوا بعد ازاں حدیث میں کوئی لفظ تعیین زماں و تخصیص شخص پر دال موجود نہیں تو ان کلمات کو مشائخ کرام نے وظائف میں اور فقہاء و محدثین نے کتب فقہ کی الصلوۃ الحاجات میں عام طور پر لکھ دیا۔ جس سے ثابت ہو گیا کہ جب خود شارح نے اپنی ذات مقدسہ کو وسیلہ انجاح و مرام قرار دے کر اس کی تعلیم بھی فرما دی ہے تو اس تعلیم سے امت کا ہر ایک فرد انتفاع حاصل کر سکتا ہے۔

## نظیر سیز دہم:

فتوح الشام میں ہے کہ جب حضرت ابو عبیدہ بن جراح نے قنسرین سے کعب بن ضمرہ کو بارادہ حلب روانہ کیا ایک ہزار سوار دے کر اور کعب بن ضمرہ کی لڑائی یوقنا سے پڑی اس کی پانچ ہزار سپاہ تھی۔ عین لڑائی کی اثناء میں یوقنا کی پانچ ہزار سپاہ اور آ گئی۔ غرض کہ ایک ہزار فوج اسلام کی لڑائی پانچ ہزار سپاہ کفار سے مقابلہ ہو گیا۔ اس وقت مسلمان جانبازیاں کر رہے تھے۔ اور کعب بن ضمرہ نہایت بے آرام و بے چین گرد آواز دیتے اور پکارتے **یا محمد یا محمد یا انصار اللہ انزل** اور مسلمانوں کی طرف متوجہ ہو کر فرماتے **یا معشر المسلمین اثبتو فانما ھی ساعۃ و انتم الاعلون۔** نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمانان کو فتح حاصل ہوئی اور کفار شکست کھا کر مغلوب و مقہور ہوئے۔ یہ

ہے نداء غائبانہ کے اثار جس کو صحابہ کبار نے سینکڑے کوسوں سے آپ کو پکارا۔ (فتوح الشام، ص ۲۹۸)

## نظیر چہاردہم:

مصباح الظلام فی المستغثین بخیر الانام میں بروایت حضرت علی کرم اللہ تعالی وجہہ مروی سے کہ انحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دفن پر جب تین روز گزر گئے تو ایک اعرابی آیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر پر گر پڑا اور قبر کی مٹی لے کر اپنے سر پر ڈالی اور کہا یارسول اللہ آپ نے جو کچھ فرمایا تھا ہم نے اسے سنا اور جیسے آپ نے اللہ تعالیٰ سے حفظ کیا ہم نے آپ سے حفظ کیا اور جو قرآن آپ پر نازل ہوا ہے اس کی ایک آیت یہ ہے وَلَوْ أَنَّهُمْ إِذ ظَّلَمُوا أَنفُسَهُمْ جَآؤُوكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُولُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيمًا ۰ (سورۃ نساء، ۶۴) ہم نے اپنے نفس پر ظلم کیا ہے اور آپ کی خدمت شریف میں صرف اسی لیے حاضر ہوئے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی درگاہ میں آپ ہمارے لیے مغفرت چاہیے۔ اسی وقت قبر شریف سے آواز آئی کہ یقیناً تمہاری مغفرت ہوگئی
(مصباح الظلام فی المستغثین بخیر الانام و سیلہ جلیلہ، ص ۱۰۱)

یہ ہیں خطاب و نداء غائبانہ کے افادات۔

## نظیر پانزدہم:

امام بیہقی و ابن ابی شیبہ نے مالک دار خازن امیر عمرؓ سے روایت کیا ہے کہ ایام خلافت حضرت امیر عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مدینہ منورہ میں قحط شدید عارض ہوا تو ایک شخص نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مزار مقدس پر حاضر ہو کر عرض کیا یارسول اللہ اپنی اُمت کے لیے جناب الٰہی میں بارش کا سوال کیجیے۔ کیونکہ امت ہلاک ہو رہی ہے تو اس شخص کو حضور نے خواب میں فرمایا کہ عمر کو میرا اسلام کہہ دیں اور کہیں کہ بارش ہوگی اور زیرکی سے کام لینا جب یہ واقعہ امیر عمرؓ کو پہنچا تو بہت روئے اور کہا کہ اے پروردگار ہم قصور نہیں کرتے مگر اس چیز میں جہاں ہم عاجز ہوں۔ (خلاصۃ الوفا)

نوٹ: نظیر نمبر ۱۴ و ۱۵ پر اگر کوئی معترض اعتراض کرے کہ مزار مقدس پر جو شخص ندا یا خطاب کرتا ہے یہ خطاب یا ندا غائبانہ کی صورت میں نہیں بلکہ نداء حاضرانہ ہے اس کو ندا غائبانہ میں شمار کرنا

تعسف ہے۔ جواب اس کا یہ ہے کہ غائب کا معنی ہے ما غاب عن الحس جیسا کہ مسافت بعیدہ کی وجہ سے غائب کہا جاتا ہے اسی طرح مدفون ومقبور کو بھی بوجہ غائب عن الحس ہونے کے غائب کہا جاتا ہے تو نداغائبانہ متحقق۔

یہ جملہ نظائر بطور مشت نمونہ خروارے وقطرہ از ابحارے وذرہ از قنطارے اگر جملہ بالاستیفاء ذکر کیے جائیں تو دفتر وسیع مرتب ہو جس سے قارئین کرام کے ملال کا اندیشہ لاحق۔ خصوصاً جبکہ اہل انصاف وحق پرست کو اس قدر سے بخوبی تسلی حاصل ہوسکتی ہے۔ تو تطویل لاطائل وتحصیل حاصل بے سود۔ واللہ الھادی

اب نداء غائبانہ جو بضمن اشعار قدیم الایام سے اکابر اُمت مرحومہ میں مروج ہے اس کو بھی بطور تتمہ کے ذکر کر دینا خالی از فائدہ نہ ہوگا جس سے معلوم ہو جائے گا کہ نداغائبانہ سلف صالحین میں معیوب نہ تھا اور نہ ہی خلف محققین میں۔

گو کہ منکرین اس نداغائبانہ جو بضمن اشعار واقع ہے اس کی نسبت کہتے ہیں کہ یہ ندا شاعرانہ مذاق سے ہوا ہے۔ اس کا کوئی اعتبار نہیں لیکن اس کے جواب میں ہم کہتے ہیں کہ جو الفاظ شرکیہ یا کفریہ ہوں وہ نہ نثراً جائز ہیں اور نہ ہی نظماً۔ خصوصاً ان اشعار کے قائل فردوسی طوسی نہیں بلکہ پیشوایان دین ومقتدایان اسلام جن کے حق میں ترک مستحب بھی محظور اور جن کیلئے کہا گیا حسنات الابرار سیئات المقربین۔

## نظیر اوّل:

جذب القلوب الی دیار المحبوب میں حضرت شیخ محدث دہلوی نے لکھا ہے محمد بن حرب کہتا ہے کہ حضور کے انتقال کے بعد میں مدینہ شریف میں آیا اور مزار مقدس کی زیارت سے مشرف ہو کر وہاں بیٹھ گیا۔ ناگہاں ایک اعرابی آیا اور زیارت سے مشرف ہو کر کہا یا خیر الرسل حق تعالیٰ نے آپ پر سچی کتاب بھیجی اور اس میں یہ آیت بھی ہے وَلَوْ اَنَّھُمْ اِذْ ظَّلَمُوٓا اَنْفُسَھُمْ جَآؤُوکَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰہَ وَاسْتَغْفَرَ لَھُمُ الرَّسُولُ لَوَجَدُوا اللّٰہَ تَوَّاباً رَّحِیْما ٥ (سورۃ نساء، ٦٤) اب

میں اپنے گناہوں سے استغفار اور آپ سے مستشفع ہوکر آیا ہوں اور روتا ہوا یہ اشعار پڑھے:

یا خیر من دفنت بالقاع اعظمه

لقد طاب من طیبهن القاع والاکم

نفسی الفداء بقبر انت ساکنه

فیه العفاف وفیه الجود والکرم

(جذب القلوب الی دیار المحبوب)

محمد بن عرب کہتا ہے کہ جب وہ اعرابی چلا گیا تو خواب میں مجھے حضور کی زیارت نصیب ہوئی جس میں آپ نے ارشاد فرمایا کہ اس اعرابی کو ملو اور اسے بشارت دو کہ حق تعالیٰ نے میری سفارش کے سبب تیرے سب گناہ معاف کردیے ہیں۔ یہ ہے ندا غائبانہ کے اثرات۔

## نظیر دوم:

حضرت سواد بن قارب رضی اللہ عنہ نے جو حضور کے فضائل میں قصیدہ کہا ہے اور اب تک وہ قصیدہ عام طور پڑھا جاتا ہے اس کا ایک شعر یہ ہے:

وکن لی شفیعاً یوم لا ذو شفاعة

سواک بمغن عن سواد بن قارب

اس میں خطاب صریح بسید الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام اور نداء اشارۃ موجود علی ہذا القیاس۔ اگر اسی طرح نداء غائبانہ کے نظائر لکھتے جائیں تو ایک دفتر طویل بن جائے گا جس سے ناظرین کرام کو ملام لاحق حال ہونے کا اندیشہ ہے۔ لہذا اسی قدر پر اکتفاء کرنا انسب ہے۔ اب نداء غائبانہ کے نظائر جو اشعار کے ضمن میں مقتدایان امت سے واقع ہوئے ہیں بطور نمونہ پیش کیئے جاتے ہیں۔

## نظیر اول:

حضرت علی المرتضی کرم اللہ وجہہ نے آپ کے انتقال کے بعد جو اشعار فراقیہ کہے ہیں ان

میں سے یہ شعر بھی ہے جس میں نداء وخطاب دونوں موجود ہیں۔

**فواللہ ما انساک احمد ما مشت**

**بی العیش یوماَ وجاوزت وادیاَ**

## نظیر دوم:

حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ نے جو آپ کے فراق میں اشعار کہے ہیں انہی سے یہ شعر بھی ہے جن میں نداء غائبانہ اور خطاب دونوں موجود

**رسول اللہ ضاق بنا الفضاء**

**وجل الخصب و انقطع الاخاء**

**رجوتک یا ابن امنة لانی**

**محب و المحب له الرجاء**

حضرات یہ ذوق اور مومن کا کلام نہیں جو مبالغہ وشاعریت پر محمول کیا جائے بلکہ یہ کلام ایسے لوگوں کی ہے جو واقعیات کو اشعار کے پیرائے میں بیان فرماتے تھے۔

## نظیر سوم:

حضرت یحیٰی صرصری رحمتہ اللہ علیہ جو ابن تیمیہ کے جدّ مجدد و دین کے ہم زمان تھے۔ اور ابن تیمیہ نے اپنی کتاب انتصار میں ان کی بڑی تعریف کی ہے۔ وہ اشعار ذیلہ ملاحظہ ہوں۔

**الا یا رسول اللہ انت وسیلتی**

**الی اللہ ان ضاقت بمارمت حیلتی**

**وانت نصیری فی خطوب تتابعت**

**علیّ و ذخری عند فقری و عیلتی**

**یا سیدی یا رسول اللہ یا سندی**

**فی کل خطب ثقیل موجع الم**

**فاستغفرالله لی یا من اذانز لت**

**فی شدة انجو فیه من النقم**

## نظیر چہارم:

ایک شعریہ ہے

**یا اکرم الخلق مالی من الو ذبه**

**سواک عند حدوث الحادث**

**الصمم**

بعض شراح اس قصیدہ کے لکھتے ہیں کہ شیخ بوصیری رحمتہ اللہ علیہ پر ایسے وقت میں فالج گرا کہ وہ ایک جنگل میں تھے۔ کوئی ان کا رفیق معاون نہ تھا۔ شیخ نے اسی حالت میں یہ قصیدہ تصنیف کیا۔ جب قصیدہ تمام ہو گیا خداوند کریم کا سجدہ کیا اور آنحضرت صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی درگاہ میں نہایت تضرع سے یہ پڑھا یا اکرم الخلق الخ۔ جب یہ قصیدہ پورا پڑھ گئے تو سو گئے۔ کیا دیکھتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نہایت تکلف سے ان کے جسم پر ہاتھ پھیرتے ہیں۔ اسی وقت شفایاب ہو گئے۔

## نظیر پنجم:

حضرت محبوب سبحانی قطب ربانی غوث صمدانی پیران پیر شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کا یہ قصیدہ مشہور ہے۔

**یا حبیب الا له خذ بیدی**

**ما لفجری سواک مستندی**

**اعتصامی سوا جنابک لی**

**لیس یا سیدی الی احدی**

**غیر عرواک لیس فی الدارین**

لعلیل الذلیل معتمد

کن رحیماً لذاتی واشفع

یا شفیع الوری الی الصمد

## نظیر ششم:

حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمتہ اللہ علیہ جو موجودہ تمام نقشبندیوں کے دادا پیر ہیں اپنے ایک قصید میں اس طرح فرماتے ہیں۔

گفت مظہر غزلی بہر جگر گوشۂ تو

غوث اعظم مددے قبلہ پاکاں مددے

## نظیر ہفتم:

حضرت مولانہ شاہ ولی اللہ رحمتہ اللہ علیہ قصیدہ ہمزیہ میں فرماتے ہیں۔

رسول اللہ یا خیر البرایا

نوالک ابتغی یوم القضاء

اذا ما حل خطب مد لھم

فانت الحصن من کل البلاء

الیک توجھی و بک استنادی

و فیک مطامعی و بک ارتجائی

## نظیر ہشتم:

حضرت شیخ محدث محقق عبدالحق دہلوی اپنے ایک قصیدے میں لکھتے ہیں

بھر صورت کہ باشد یا رسول اللہ کرم فرما

بلطف خود سر و سامان جمع بے سر و پا کن

## نظیر نہم:

حضرت شاہ ابوالمعالی قاری لاہوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں:

گر نبودے یا رسول اللہ ذات پاک تو

هیچ پیغمبر ندیدے دولت پیغمبری

## نظیر دہم:

حضرت مولانا عارف جامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے:

ای بسر پردۂ یثرب بخواب

خیز که شد مشرق و مغرب خراب

ز مهجوری برامد جان عالم

ترحم یا نبی اللہ ترحم

## نظیر یازدہم:

مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی و مولوی اشرف علی تھانوی و دیگر علماء ہندوستان کے پیر طریقت حضرت جناب مولانا حاجی امداد اللہ مہاجر مکی حنفی چشتی صابری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جس وقت آپ حج کر کے ہندوستان واپس تشریف لائے اس وقت قصیدہ فراقیہ لکھا جس کے دو بیت یہاں لکھے جاتے ہیں۔

اگرچہ ہوں نہ قابل وہاں کے پر امید ہے تم سے

کہ مجھ کو مدینہ میں بلاؤ یا رسول اللہ

پھنسا کر اپنے دام عشق میں امداد عاجز کو

بس اب قید دو عالم ہے چھڑاؤ یارسول اللہ

## نظیر دوازدہم

حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ بانی مدرسہ دیوبند جن کے علماء دیوبند بلکہ یہ فرقہ ملاحدہ بھی نہایت معتقد ہیں۔ اپنے ایک قصیدہ میں فرماتے ہیں:

تیرے طفیل سے اتنی تو ہو گئی تخفیف
بشر گناہ کریں اور ملائک استغفار
مدد کر اے کرم احمدی کہ تیرے سوا
نہیں ہے قاسم بیکس کا کوئی حامی کار

## نظیر سیزدہم:

حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحب کشمیر دیوبندی نے ایک قصیدہ دالیہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے شان عالی میں لکھا جس کا آخری بیت یہ ہے:

وز جناب وے رضا بر احقران مبتہام
خاصہ آں احقر کہ افقر ست از جملہ انام
مستغیث است الغیاث ای سرور عالی مقام
در صلہ از بارگاہست درنشیند ایں قصید

غرض اگر اکابر اُمت مرحومہ سے خطاب و ندا سرور انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم جو بحالت غیوبیت بست صادر ہوئے ہیں تمام کے تمام لکھے جائیں تو ایک طویل کتاب بن جائے گی۔ لہٰذا بطور نمونہ اسی پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ واللہ الہادی

حررہ المسکین احمد الدین عفا اللہ عنہ گانگوی